کے بعد کشتیوں اور پالکیوں سے بنارس کے ایک غیر معروف مقام پر پہنچ گئے، حضرت کے وہاں پہنچتے ہی ایک بزرگ نے بڑی بیتابی سے اٹھ کر آپ کا استقبال کیا جیسے وہ آپ ہی کے منتظر ہوں۔

حجۃ الاسلام سے ملاقات کے بعد وہ بزرگ بیٹھ گئے اور آپ بھی ان سے بہت قریب مگر مؤدب طریقہ پر دوزانو ہو کر بیٹھ گئے اور پھر دونوں ایک دوسرے سے اتنا قریب ہوئے کہ ایک دوسرے سے مل گئے، اب ان بزرگ نے اپنے دامن کو تین بار حجۃ الاسلام کی طرف جھٹکا پھر حجۃ الاسلام بڑے ہی اطمینان کے ساتھ ان سے مل کر رخصت ہوئے اور بنارس میں کسی کے یہاں رُکے بغیر بریلی شریف واپس آ گئے۔

سفر میں آپ کو کوئی دقت بھی نہ ہوئی، اس دن حجۃ الاسلام نے ذکر الٰہی بہت دیر تک کیا جس سے آپ کے چہرے پر ایک عجیب نکھار پیدا ہو گیا، آپ تو پہلے ہی حسین اور نکھرے سنورے چہرہ والے تھے کہ دیکھنے والے فدا ہو جاتے تھے اور جانے کتنے تاریک دل ان کے چہرہ کے نور سے نور ایمان پا جاتے تھے، مگر اس روز سے نورانیت میں مزید اضافہ ہو گیا تھا۔

یہ راز آج تک نہیں کھل سکا کہ ان بزرگ نے آپ کو کیا دیا، کوئی خبر، کوئی پیغام یا کوئی امانت، یہ تو یہی دونوں بزرگ جانیں، ولی ہی ولی کو پہچانتا ہے ایک ولی کو خبر ہوئی اور وہ دوسرے ولی سے ملنے کیلئے اچانک بہ ہزار دشواری بنارس پہنچ گیا۔

ایک واقعہ جو کراچی میں حضور حجۃ الاسلام علیہ الرحمہ کے بڑے صاحبزادے

مفسر اعظم علیہ الرحمہ حضرت علامہ ابراہیم رضا خاں صاحب قدسرہ، کے بڑے داماد الحاج شوکت حسن خاں صاحب نے روایت کیا وہ بھی حجۃ الاسلام کے کشف اور ان کی کرامت کی زبردست مثال ہے۔

**اولاد وامجاد:۔** حضور حجۃ الاسلام کے دو صاحبزادے مفسر اعظم ہند حضرت علامہ محمد ابراہیم رضا خاں قادری بریلوی عرف جیلانی میاں خلف اکبر، حضرت علامہ حماد رضا خاں قادری بریلوی عرف نعمانی میاں خلف اصغر اور چار صاحبزادیاں تھیں۔

حجۃ الاسلام کے بڑے صاحبزادے جیلانی میاں قدس سرہ العزیز کے صاحبزادگان بریلی شریف میں ہیں آپ کی تیسری اولاد اور پہلے فرزند مفکر اسلام حضرت علامہ محمد ریحان رضا خاں قادری بریلوی علیہ الرحمہ وصال فرما چکے ہیں، تعلیمی اور تبلیغی، سیاسی اور سماجی میدان میں ان کی خدمات نمایاں ہیں۔

حضور مفسر اعظم کی چھٹی اولاد تاج الشریعہ حضرت علامہ مفتی محمد اختر رضا خاں قادری ازہری بریلوی دام ظلہ العالی اس وقت دنیائے سنیت میں اپنے علم و فضل، زہد و تقویٰ اور دینی و تبلیغی خدمات میں نمایاں شان کے حامل ہیں ۵۰/۵۵ رہی سال کی عمر میں آپ کے مریدین کی تعداد لاکھوں تک پہنچ گئی ہے جو ہند و پاک، نیپال و بنگلہ دیش، سری لنکا اور ہالینڈ و انگلینڈ، امریکہ و افریقہ اور عرب ممالک میں پھیلے ہوئے ہیں، تاج الشریعہ حضور مفتیٔ اعظم کے حقیقی جانشین اور موجودہ مفتیٔ اعظم ہیں۔

مشہور اسلامی اسکالر، ماہر رضویات ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب پرنسپل سائنس

کالج ٹھٹھ سندھ پاکستان نے اپنی تصنیف ''اجالا'' میں آپ کے علم وفضل کا خصوصیت کے ساتھ تذکرہ کیا ہے۔

**وصال مبارک**:۔حضور حجۃ الاسلام اپنے وصال سے ایک سال قبل ہی اپنی رحلت کے حالات وکوائف بیان فرمانے لگے تھے، آپ اپنے وصال کی کیفیت بیان کرتے اور فرمایا کرتے تھے: زبان سرکار کے درود وسلام اور ذکر میں مشغول ہوگی روح قرب ووصال کے چھلکتے ہوئے کیف وسرور کے جام سے محظوظ ہوگی۔

۱۷رجمادی الاولیٰ ۱۳۶۲ھ مطابق ۲۳ مئی ۱۹۴۳ء دوران نماز عشاء عالم تشہد میں آپ کا وصال ہوا، نماز جنازہ آپ کے تلمیذ ارشد محدث اعظم پاکستان حضرت علامہ سردار احمد صاحب لائل پوری نے پڑھائی۔

**مزار پرانوار**:۔حضور حجۃ الاسلام کا مزار مقدس روضۂ اعلیٰ حضرت کے مغرب جانب ''گنبد رضا'' میں واقع زیارت گاہ خاص وعام ہے آپ کا عرس ہر سال ۱۷رجمادی الاولیٰ کو ''عرس حامدی'' کے نام سے ہوتا ہے اسی موقع پر جامعہ رضویہ منظر اسلام کے طلباء کی دستار بندی بھی کی جاتی ہے۔

**یادگاریں**:۔ خانقاہ اعلیٰ حضرت آپ کی یادگاروں میں سے مخصوص یادگار ہے آپ نے اس کی تعمیر کرائی آپکی تصانیف وتبرکات بھی آپ کی یادگار ہیں بیشتر تبرکات علامہ سردار احمد صاحب کے مدرسہ مظہر اسلام لائلپور پاکستان میں محفوظ ہیں۔

عبدالنعیم عزیزی

# تقریب

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

نائب رسول اکرم جانشین اعلیٰ حضرت حجۃ الاسلام قطب عالم حضرت العلام مفتی محمد حامد رضا خان صاحب قبلہ نور اللہ مرقدہ جن کے فتاویٰ کا مجموعہ آپ کے ہاتھ میں ہے دنیائے اسلام میں انکا ایک عظیم مقام ہے صورت ایسی نورانی تھی کہ غیر بھی دیکھ کر مشرف بہ اسلام ہو جاتے تھے اور سیرت ایسی کہ بیگانے بھی آپ کے گرویدہ اور دیوانے ہو جاتے۔

آپ کے افتاء اور تفقہ کی عظمت کے لئے صرف اتنا ہی کافی ہے کہ آپ اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت امام احمد رضا کے معتمد خاص تھے اور ان کے دست وبازو بنے رہے۔

افتاء کا لغوی معنی ہے "جواب دینا" اسی معنی کے اعتبار سے بادشاہ حصہ کا یہ قول قرآن عظیم میں منقول ہے:

"یٰاَیُّهَا الْمَلَاُ اَفْتُوْنِیْ فِیْ رُءْیَایَ یعنی اے درباریو میرے خواب کا جواب دو"

اور اصطلاح میں ''شرعی فیصلہ سے آگاہ کرنے'' کو افتاء کہتے ہیں۔

احکام شرعیہ کے علم حاصل کرنے کو تفقہ فی الدین کہتے ہیں خدائے تعالیٰ نے اس کے بارے میں یوں حکم فرمایا ہے:

''فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَائِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوْا فِي الدِّيْنِ وَلِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوْا إِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُوْنَ یعنی تو کیوں نہ ہو کہ ان کے ہر گروہ میں سے ایک جماعت نکلے کہ دین کی سمجھ حاصل کریں اور واپس اپنی قوم کو ڈر سنائیں اس امید پر کہ وہ بچیں''

اور خدائے تعالیٰ اس دولتِ بے بہا سے اسے سرفراز فرماتا ہے جس کے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے حدیث پاک میں ہے:

''من يرد الله به خيرا يفقهه في الدين یعنی اللہ تعالیٰ جس کے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے اسے تفقہ فی الدین عطا فرماتا ہے''

اللہ تبارک وتعالیٰ نے حضرت حجۃ الاسلام نور اللہ مرقدہ کو اس دولتِ عظمیٰ سے بھرپور سرفراز فرمایا تھا آپ کی جلالت کو علمی دیکھ کر یہ کہنا صد فیصد درست ہے کہ خدا نے آپ کے ضمیر، آپ کے خمیر اور آپ کی شرشت وفطرت کو تفقة فی الدین کے سانچے میں ڈھال کر اس دنیا میں ارسال فرمایا تھا۔

چودھوی صدی ہجری میں صاحب فتاویٰ رضویہ امام اہلسنت شیخ الاسلام و المسلمین حجۃ اللہ فی الارضین مولانا شاہ محمد احمد رضا خانصاحب قبلہ رضی المولیٰ تعالیٰ عنہ کی رحلت کے بعد باقاعدہ طور پر فتوی نویسی کا یہ اہم منصب ان کے خلف اکبر حجۃ الاسلام شیخ الاسلام قائد اسلام علامہ شاہ محمد حامد رضا خانصاحب قبلہ اور انکے برادر اصغر قطبِ عالم تاجدار اہلسنت نور الاسلام والمسلمین مفتیٔ اعظم مصطفٰے رضا خاں قادری کے سپرد ہوا۔

پیش نظر ''فتاویٰ حامدیہ'' ان ہی فتاویٰ کا مجموعہ ہے جو حضرت حجۃ الاسلام مولانا محمد حامد رضا خان صاحب رضی المولیٰ تعالیٰ عنہ نے سائلین کے جواب میں تحریر فرمائے۔

''فتاویٰ حامدیہ'' کا مطالعہ کرنے کے بعد حضرت حجۃ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ کے تبحر علمی فقیہانہ بالغ نگاہی طرز استدلال اور طریق استناد کی داد دینی پڑتی ہے آپ جزئیات کے استنباط اور طریق استدلال میں ان تمام جہات اور اصول کو پیش نظر رکھتے ہیں جو ایک بالغ نظر فقیہ کیلئے ضروری ہے اور یہ مقام رفیع آپ کو اپنے والدِ محترم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ العزیز کے فیضِ صحبت سے حاصل ہوا۔

آپ مسئلہ مسؤلہ کے جواب میں وہی طرز استدلال اختیار کرتے ہیں اور متون مشہورہ سے جواب اخذ کرتے ہیں جو آپ کے فقیہ بے مثال والدِ محترم کا تھا مسئلہ کے جواب میں تفصیلی استدلال اور متونِ فقہ کے حوالوں سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کی نظر فقہ حنفیہ کے تمام اہم متون پر تھی اور وہ آپ کو مستحضر تھے آپ جواب کو اس وقت تک ختم نہیں کرتے جب تک کہ مسئلہ کے تمام پہلوؤں کا جائزہ نہ لے لیتے۔

''فتاویٰ حامدیہ'' اس دور میں ہمارے فقہی اور دینی معلومات کے حصول کے لئے ایک اہم سرمایہ ہے مولیٰ تعالیٰ ہم کو اس عظیم سرمایۂ دینی سے زیادہ سے زیادہ مستفید ہونے کا موقع عنایت فرمائے۔

مقامِ خوشی ہے کہ ''فتاویٰ حامدیہ'' کتابی شکل میں پہلی بار زیورِ طباعت سے مزین ہو کر آپ تک پہنچ رہی ہے اور اس کی طباعت کا سہرا'' ادارہ اشاعت تصنیفات رضا'' بریلی شریف کے سر جاتا ہے یہ ادارہ قطب عالم مرشد برحق حضور مفتی اعظم ہند رضی اللہ المولیٰ تعالیٰ عنہ نے قائم فرمایا تھا، ماضی میں اس کے ذریعہ بہت ساری کتب منظر عام پر آچکی ہیں اس کے بعد یہ ادارہ نظر بد کا شکار ہو گیا تھا الحمد للہ امسال اس کی نشاۃ ثانیہ حجۃ اسلام کے پر پوتے اہل علم کے قدرداں عزیز گرامی مولانا محمد عمران رضا خان قادری رضوی برکاتی کے جدوجہد سے ہوئی موصوف اس کی ترقی میں مسلسل کوشاں ہیں مولیٰ تعالیٰ ان کے علم و عمر میں بے پناہ برکتیں عطا فرمائے آمین۔

محمد عزیز الرحمٰن منانی رضوی بریلوی
وائس پرنسپل جامعہ نوریہ رضویہ بریلی شریف

# تقدیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

عمید العلماء، وحید الفقہاء، شیخ الانام، حجۃ الاسلام، حضرۃ العلام، الحاج الشاہ المفتی محمد حامد رضا خاں قادری برکاتی بریلوی قدس سرہ القوی ایک صاحب نظر مفکر، عظیم المرتبت محدث جلیل القدر مدرس، مایۂ ناز مصنف اور نکتہ رس فقیہ ومفتی تھے، آپ امام اہل سنت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں قادری بریلوی قدس سرہ العزیز کے خلف اکبر اور ان کے تمام تر ملی و مذہبی علم وفضل کے وارث وامین تھے۔

آپ کی شخصیت حقانیت اسلام کی منہ بولتی تصویر تھی یہی وجہ تھی کہ اکثر غیر مسلم اور بیشتر گم گشتگان راہ آپ کے چہرۂ انور کی تابشوں کو دیکھ کر مشرف بہ اسلام ہوئے حسن ظاہری کا یہ عالم تھا کہ دیکھنے والا ایک ہی نظر میں پکار اٹھتا تھا کہ.....

"ھذا حجۃ الاسلام یعنی یہ اسلام کی دلیل ہیں"

حجۃ الاسلام اپنے عہد کے لاثانی مدرس، بے نظیر محدث اور بے مثال مفسر تھے، تفسیر وحدیث، اصول فقہ وکلام، منطق وفلسفہ، ہیأت وریاضی وغیرہا فنون میں تو آپ کو ید طولیٰ حاصل تھا ہی آپ کا درس "تفسیر بیضاوی، شرح عقائد اور شرح چغمنی" بھی بہت مشہور تھا۔

آپ کے اس درس میں دور دور سے فارغ التحصیل علماء وفضلاء بھی حاضر ہوتے اور آپ سے اکتساب علم کرتے تھے، آپ کو عربی ادب میں مہارت تامہ حاصل تھی یہی وجہ تھی کہ جب آپ عربی میں گفتگو فرماتے تو سامعین اور مخاطب کو یہ گمان ہوتا کہ کوئی عربی النسل محو تکلم ہے چنانچہ علمائے حرمین طیبین نے ان الفاظ میں آپ کے علم وفضل اور خداداد صلاحیت کا اعتراف کیا:

ہم نے ہندوستان کے اکناف اطراف میں حجۃ الاسلام
جیسا فصیح و بلیغ نہیں دیکھا (تذکرہ مشائخ قادریہ رضویہ ۴۸۳)

چونکہ اعلیٰ حضرت نے آپ کی تعلیم و تربیت پر خصوصی توجہ فرمائی تھی لہٰذا آپ زمانہ طالب علمی ہی میں درسیات کی امہات الکتب خیالی، توضیح وتلویح، ہدایہ آخرین تفسیر بیضاوی صحیح بخاری اور ملا جلال وغیرہ پر حواشی لکھ کر اپنے والد ذیشان کے تعلیمی دور کی یاد تازہ فرمادی۔

۱۳۱۱ھ ۱۸۹۴ء میں فراغت کے بعد آپ نے دار العلوم منظر اسلام میں باقاعدہ درس و تدریس کا آغاز فرمایا اور تفسیر و حدیث کے علاوہ معقولات و منقولات میں اعلیٰ درجے کی کتابیں اس شان سے پڑھائیں کہ شاید و باید ہی کوئی ایسا پڑھائے۔

آپ اپنی درسی مصروفیت کا ذکر اپنے ایک مکتوب میں یوں فرماتے ہیں:

''اس سال بوجہ حدیث شریف پڑھانے کے فقیر کو قطعاً
فرصت نہ ملی درمیان سال میں مدرس اول دار العلوم

منظر اسلام بعض احباب کے اصرار سے میرٹھ بھیج دیے
گئے درس فقیر کے سر رہا" (تذکرہ جمیل ۱۸۱)

حجۃ الاسلام درس وتدریس کے علاوہ فتاوی نویسی میں اپنے والد فاضل بریلوی کا بھی ہاتھ بٹاتے ان کے لئے حوالوں کی عبارتیں کتابوں سے تلاش کرتے کبھی کبھی آپکے فتاوی نقل کرتے نیز آپ کی تصنیفات وتالیفات کی تبییض بھی کرتے تھے جیسا کہ" الدولة المكية " سے متعلق خود اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں:

"اسی حالت تپ میں رسالہ تصنیف کرتا اور حامد رضا
تبییض کرتے" (الملفوظ جلد ۲ ص ۱۱)

یہی وجہ ہے کہ آپ کے فتاوی میں فاضل بریلوی کے فتاوی کا رنگ وآہنگ بدرجۂ اتم موجود ہے آپ کے مضامین تصنیفات وتالیفات، تصدیقات وتقریظات، تمہیدات وتقدیمات کا طرز تحریر انداز بیان فاضل بریلوی ہی کی طرح محققانہ ومنصفانہ ہے فتاویٰ ہوں یا دیگر تصنیفات آپ اس پر تمہید وتقریظ اردو میں نہیں بلکہ شستہ اور رواں عربی میں وہ بھی نظم ونثر دونوں میں ایسی قلم بند فرماتے کہ فصحائے عرب وعجم عش عش کر اٹھتے اور اسے عربی کا ایک شاہکار قرار دیتے۔

ملاحظہ ہو "الدولة المكية" پر حجۃ الاسلام کی تمہید کا ایک اقتباس جو تمہید کے ساتھ ساتھ کتاب کا نہایت ہی جامع اور مختصر تعارف وخلاصہ بھی ہے، اس کا اردو ترجمہ بھی آپ ہی نے فرمایا ہے:

بسم الله الرحمٰن الرحیم

نحمده ونصلي علي رسوله الكريم

الحمدللـه العلام الغيوب غفارالذنوب ،ستار الغيوب ، المظهرمن ارتضى من رسول على السر المحجوب و افضل الصلاة واكمل السلام على ارضى من ارتضى واحب محبوب سيدالمطلعين على الغيوب ،الذى علمه ربه تعليما و كان فضل الله عليه عظيما ،فهوعلى كل غائب امين و هو على الغيب بضنين و لاهوبنعمة ربه بمجنون مستورعنه ماكان او يكون فهوشاهدالملك و الملكوت ومشاهدالجباروالجبروت مازاغ البصروماطغى افتمرونه على مايرى نزل عليه القرآن تبيانالكل شئى فاحاط لعلوم الاولين والآخرين وبعلوم لاتنحصر بحدود ينحبسر دونها العدولايعلمهااحدمن العلمين فعلوم آدم وعلوم العالم وعلوم اللوح وعلوم القلم كلهاقطرةمن بحارعلوم حبيبناصلى الله تعالىٰ عليه وسلم لان

علوم مایدریک علومه علیه صلوات الله و تسلیمه
هی اعظم رشحة واکبر غرفة من ذلك البحر
الغیر المتناهی اعنی العلم الازلی الالهی فهو
یستمد من ربه والخلق یستمدون منه فماعندهم
من العلوم انماهی له وبه ومنه وعنه ؎

وکلهم من رسول الله ملتمس
غرقا من البحر اورشفا من الدیم
وواقفون لدیه عند حدهم
من نقطة العلم او من شکلة الحکم

صلی الله تعالیٰ علیه وسلم وعلی آله وصحبه
وبارك وکرم آمین.

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمده ونصلی علی رسوله الکریم

ترجمہ: سب خوبیاں اللہ کو جو جمیع غیوب کا کمال جننے والا ہے، گناہوں کا بڑا بخشنے والا، عیبوں کو بہت چھپانے والا، پوشیدہ راز پر اپنے پسندیدہ رسولوں کو مسلّط[1] کرنے والا اور

[1] مظہر کا ترجمہ ''مسلط کرنے والا'' اس لئے کیا گیا کہ ''ظہور'' یا ''اظہار'' کے صلہ میں (بقیہ اگلے صفحہ پر)

سب سے افضل درود اور سب سے کامل تر سلام ان پر جو ہر پسندیدہ سے زیادہ پسندیدہ اور ہر پیارے سے بڑھ کر پیارے ہیں غیبوں پر اطلاع پانے والوں کے سردار جن کو ان کے رب نے خوب سکھایا اور اللہ کا ان پر فضل بہت بڑا ہے اور وہ ہر غیب پر امین اور غیب کے بتانے میں بخیل نہیں اور نہ وہ اپنے رب کے احسان سے کچھ پوشیدگی میں ہیں کہ جو ہو گذرا یا آنے والا ہو ان سے چھپا ہو تو وہ ملک اور ملکوت کے مشاہدہ فرمانے والے ہیں اور اللہ عز وجل کی ذات وصفات کے ایسے دیکھنے والے ہیں کہ نہ آنکھ کج ہوئی اور نہ حد سے بڑھی، تو کیا تم جو کچھ دیکھ رہے ہو اس میں ان سے جھگڑتے ہو اللہ نے ان پر قرآن اتارا ہر چیز کا روشن بیان کر دینے کو تو حضور نے تمام اگلے پچھلے علوم پر احاطہ فرمایا اور ایسے علموں پر جو کسی حد پر نہ رکیں اور گنتی ان تک پہنچنے سے تھک رہے اور تمام جہاں میں ان کو کوئی نہیں جانتا تو آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علم اور

(بقیہ ص ۸۸ کا حاشیہ) کے صلہ میں "علی" آئے تو اس کے معنی "چیرہ شدن" یا "چیرہ گردانیدن" ہو جاتے ہیں یعنی مسلط کر دینا یا قبضہ میں دینا کما یقال ظهر علیه ای غلب علیه کذافی الصراح ۱۲ / حامد رضا غفرلہ

تمام عالم کے علم اور لوح و قلم کے علم یہ سب مل کر ہمارے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علموں کے سمندروں سے ایک بوند ہیں، اس واسطے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علوم (اور تو نے کیا جانا کہ حضور کے علم کیا ہیں؟ ان پر اللہ تعالیٰ کے درود و سلام) سب سے بڑا چھینٹا اور عظیم تر چلو ہیں، ان غیر متناہی سمندر یعنی علم قدیم الٰہی سے تو حضور اپنے رب سے مدد لیتے ہیں اور تمام جہاں حضور سے مدد لیتا ہے تو اہل عالم کے پاس جو کچھ علوم ہیں وہ سب حضور کے علم ہیں اور حضور کے سبب ہیں اور حضور کی سرکار سے آئے اور حضور سے اخذ کیے گئے ہیں ۔

رسول اللہ تجھ سے مانگتا ہے ہر چھوٹا بڑا
تیرے دریا سے چلو یا ترے باراں سے اک چھینٹا
ترے آگے کھڑے ہیں اپنی حد پر تیرے علموں سے
کوئی نقطہ ہی پر ٹھہرے کوئی اعراب پر ٹھٹکا

اللہ تعالیٰ ان پر درود و سلام بھیجے اور ان کے آل و اصحاب پر برکتیں اور اعزاز نازل فرمائے! الٰہی ایسا ہی کر۔

(الدولة المكية بالمادة الغيبية ص)

اس کے علاوہ اس امر پر امام اہل سنت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں قادری بریلوی کی کتب ''الکفل الفقیہ الفاھم، الوظیفة الکریمہ، الاجازات المتینہ اور دوسرے افاضل علمائے کرام کی وہ تصنیفات جن پر حجۃ الاسلام کی تصدیقات و تمہیدات ہیں شاہد عدل ہیں۔

حضور حجۃ الاسلام ایک عظیم دقیقہ رس بالغ النظر مفتی وفقیہ تھے آپ فقہ کے اصول ومعانی اس کے جزئیات ومبادیات پر ملکۂ راسخہ رکھتے تھے فقہ حنفی کا شاید ہی کوئی ایسا باب ہو جس کے جزئیات ومبادیات، دلائل و براہین آپ کو متحضر نہ ہوں۔

**افتاء:**- افتاء کا لغوی معنی ''جواب دینے'' کے ہیں اور اصطلاح شرع میں ''احکام شرعیہ بیان کرنے'' کو افتاء کہتے ہیں علامہ سید شریف جرجانی قدس سرہ ''التعریفات'' صفحہ ۲۶ / پر فرماتے ہیں:

''الافتاء بیان حکم المسئلة یعنی حکم مسئلہ بیان کرنے کو ''افتاء'' کہتے ہیں''

اللہ رب العزۃ نے افتاء کی نسبت اپنی طرف یوں فرمائی:

''یَسْتَفْتُوْنَكَ قُلِ اللّٰهُ یُفْتِیْكُمْ فِی الْكَلٰلَةِ یعنی اے محبوب تم سے (لوگ) فتوی پوچھتے ہیں تم فرمادو کہ اللہ تمہیں کلالہ کے بارے میں فتوی دیتا ہے''

**مفتی:**- لغت میں ''جواب دینے والے'' کو مفتی کہتے ہیں اور اصطلاح شرع

میں ''احکام شرعیہ بیان کرنے والے'' کو مفتی کہتے ہیں۔

علم فقہ وافتاء اپنے اندر بے پناہ گہرائی و گیرائی اور وسعت و جامعیت رکھتا ہے ہر کس وناکس کو یہ حق نہیں کہ وہ فقیہ ومفتی بن جائے الاماشاءاللہ کہ یہ اسی کے فضل وکرم سے ہے وہ جس پر بارش رحم وکرم کرنا چاہتا اسے دین کا فقیہ بنا دیتا ہے چنانچہ وجہ وجود کائنات فخر موجودات ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''من یرد اللہ بہ خیرا یفقھہ فی الدین یعنی اللہ جس کے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرماتا اسے دین کا فقیہ بناتا ہے ''(مشکوۃ شریف)

محض درسی کتب پڑھ لینے سے علم فقہ وفتوی حاصل نہیں ہوتا جیسا کہ اکثر علماء اور بیشتر اہل مدرسہ یہ سمجھتے ہیں کہ درس نظامیہ کا ہر وہ فارغ التحصیل جو قدرے صلاحیت رکھتا ہو فتوی دے سکتا ہے امام اہل سنت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں قادری فاضل بریلوی قدس سرہ القوی فرماتے ہیں:

''آج کل درسی کتابیں پڑھنے پڑھانے سے آدمی فقہ کے دروازے میں بھی داخل نہیں ہوتا'' (فتاوی ج ۴ ص ۵۶۵)

دوسری جگہ یوں رقمطراز ہیں:

'' علم الفتوی پڑھنے سے حاصل نہیں ہوتا جب کہ مدتہا کسی طبیب حاذق کا مطب نہ کیا ہو'' (فتاوی جلد دہم ۲۳۱)

صحابۂ کرام، تبع تابعین عظام اور ائمۂ اسلام جو منصب افتاء پر فائز ہوئے سب مجتہد اور مفتی مطلق تھے لیکن حضرت امام شافعی کے بعد کوئی بھی مفتی مطلق نہیں ہوا سب مفتی منتسب ہیں جیسا کہ ''ردالمحتار'' جلد اص ۶۹ ر پر ہے:

''و قد اسقر رأی الاصولیین علی ان المفتی ھو المجتھد فاما غیر المجتھد ممن یحفظ اقوال المجتھد فلیس بمفت و الواجب علیه اذا سئل ان یذکر قول المجتھد کالامام علی وجه الحکایة فعرفت ان ما یکون فی زماننا من فتوی الموجودین لیس بفتوی بل ھو نقل کلام المفتی لیاخذ بھا لمستفتی یعنی اصولیین کی رائے اس امر پر متفق ہے کہ مفتی مجتہد ہی ہوتا ہے، رہے غیر مجتہدین جو اقوال مجتہد حفظ کر لیتے ہیں تو وہ حقیقۃً مفتی نہیں اور ان پر واجب ہے کہ جب ان سے سوال کیا جائے تو وہ اقوالِ مجتہد بطریق حکایت بیان کریں جیسے امام پس تم نے جان لیا کہ موجودین کا فتویٰ جو ہمارے زمانے میں ہے فتویٰ نہیں بلکہ مفتی کے کلام کی نقل ہے جسے مستفتی کے لئے نقل کیا گیا ہے''

مگر خداوند قدوس نے انہیں بھی ایک اعتبار سے حسب درجہ قوت اجتہاد عطا فرمائی ہے کیوں کہ اس کے بغیر وہ نوزائدہ مسائل حل ہی نہیں کر سکتے جیسا کہ علامہ شامی قدس سرہ السامی ''ردالمحتار'' جلد ثانی ص ۳۹۸ پر فرماتے ہیں:

''التحقیق ان المفتی فی الوقائع لا بد له من
ضرب اجتهاد و معرفة باحوال الناس یعنی مسائل
جدیدہ کو حل کرنے کے لئے ضروری ہے کہ مفتی اجتہادی
قوت کا حامل اور لوگوں کے حالات کا عالم ہو''

فقہ وافتاء کا میدان اس قدر سنگلاخ اور دشوار گزار ہونے کے باوجود حجۃ الاسلام کے فتاوی کا مطالعہ کرنے سے یہ امر اظہر من الشمس وابیض من الامس ہو جاتا ہے کہ آپ اس خاردار اور پر پیچ و پتھریلے میدان کے بھی شہسوار یگانۂ روزگار تھے اور کیوں نہ ہوں کہ آپ ''حجۃ الاسلام'' تھے۔

حجۃ الاسلام کے نام کی مہر میں درج تاریخ ۱۳۱۲ھ سے پتہ چلتا ہے کہ امام اہل سنت نے اسی سال اپنے اس لائق و فائق بیٹے کو کار افتاء کیلئے تیار کر دیا تھا تو گویا حجۃ الاسلام نے ۱۳۱۲ھ تا ۱۳۶۲ھ فتاوی نویسی فرمائی، آپ کی اس پچاس سالہ فتاوی نویسی سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے اس فن میں بھی امام اہل سنت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں قادری بریلوی کی کما حقہ نیابت کی ہے لیکن افسوس کہ آپ کے سارے فتاوی محفوظ نہ رہ سکے، کاش فقہ وافتاء اور علوم و معارف کے اس بحر ذخار کے تمام فتوؤں کا

ریکارڈ محفوظ و موجود ہوتا تو یقیناً علم دوست اور اہل ذوق خصوصاً ''ارباب افتاء'' کے لئے ایک عظیم علمی و فقہی سرمایہ فراہم ہو جاتا۔

تاہم آپ کے وہ فتاوی جو زمانے کے دست برد سے کسی طرح محفوظ رہ سکے نذر قارئین ہیں جو آیات قرآنیہ، احادیث نبویہ اصول فقہیہ اور فقہائے احناف کے محقق، مرجح و موفق اور مختار و مفتی بہ اقوال وارشادات سے منور و مزین ہیں۔

اس مجموعے میں حجۃ الاسلام کے ۱۳ ار تیرہ فتاوے شامل ہیں جن میں دو مستقل رسالے ''اجتناب العمال عن فتاویٰ الجهال'' اور ''الصارم الربانی علی اسراف القادیانی'' درج ہیں۔

''اجتناب العمال'' قنوت نازلہ عندالطاعون وآفات وبلیات کے ساتھ غلبۂ کفار کی تخصیص پر ایک اجہل الجہلاء کی ہفوات وخرافات کا چھ ورقی چٹہ ''ضروری سوال'' کا نہایت ہی فاضلانہ اور محققانہ رد ہے جس میں حجۃ الاسلام نے مصنف ''ضروری سوال'' کی تیس جہالتیں اور تین فریب دہیاں اور لاتعداد کج فہمیاں شمار کرائیں ہیں۔

اس فتوے میں آپ نے ہر مصیبت مثل طاعون وغیرہ کے دفع کے لئے کتب فقہیہ معتبرہ سے قنوت پڑھنے کا اثبات فرماتے ہوئے فتنہ وفساد اور غلبۂ کفار کی تخصیص کا سخت رد کیا ہے۔

چنانچہ حجۃ الاسلام نے ''غنیۃ شرح منیہ، شرح نقایہ برجندی، بحر الرائق، منحۃ الخالق، اشباہ والنظائر، مراقی الفلاح، فتح اللہ المعین طحطاوی، درمختار'' اور مرقاۃ وغیرہ سے اپنا

مسلک ثابت کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

''اولاً ان سب عبارات میں ''نازلہ'' بلیہ حادثہ سب لفظ مطلق ہیں کسی میں فتنہ وغلبۂ کفار کی تخصیص نہیں نازلہ ہر سختی زمانہ کو کہتے ہیں جو لوگوں پر نازل ہو ''اشباہ'' میں ہے: قال فی المصباح النازلة المصيبة الشديدة تنزل بالناس انتهى وفى القاموس النازلة الشديدة انتهى و فى الصحاح النازلة الشديدة من شدائد الدهر تنزل بالناس انتهى خود مصنف ''ضروری سوال'' کو اقرار ہے کہ ''عند النازلہ کی قید سے ہر سختی سمجھی جاتی ہے'' بایں ہمہ بر خلاف اطلاقات علماء اپنی طرف سے خاص فتنہ وفساد وغلبۂ کفار کی قید لگانا اور کہنا کہ ''ہر ایک نازلہ نہیں'' کلام علماء میں تصرف بیجا ہے''

آگے آپ نے مصنف ''ضروری سوال'' کی ۳۰ جہالتوں اور بے شمار صریح غلط بیانیوں اور گستاخیوں کی نشاندہی کرتے ہوئے تحریر فرمایا ہے:

''ضروری سوال کی ساری محنت و جانکاہی اپنے اس ادعائے باطل کے اثبات کو تھی کہ فتنہ وغلبۂ کفار کے سوا طاعون وغیرہ نوازل کی قنوت کذب باطل و بہتان بے ثبوت و گناہ و

بدعت وضلالت وفی النار ہے جو اسے ثابت مانے اس پر حکم تعجیل توبہ واستغفار ہے ساڑھے پانچ ورق کی تحریر میں دس صفحے اسی مضمون میں سیاہ کئے یہ سب کچھ لکھ لکھا کر اب چلتے وقت حاشیئے پر ایک فائدے کا نشان دیا ''ف'' زمانہ طاعون میں نماز پڑھنے کی ''ترکیب'' اور متن میں لکھا: هذه الكيفية لصلوة الطاعون پہلے دل میں نیت کر کے زبان سے کہے: نویت ان اصلی للّٰه تعالیٰ رکعتین صلوة النفل لدفع الطاعون متوجها الی جهة الشريفة اللّٰه اکبر پھر دوسری رکعت کے آخر رکوع میں جو قنوت ماثورہ ہو پڑھے کہ مشتمل ہو اوپر طاعون کے اور اگر ایسی قنوت اس کو یاد ہی نہ ہو تو رَبَّنَا آتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّ قِنَا عَذَابَ النَّار پڑھے یہ آیہ وافی ہدایہ جامع وجمیع ادعیہ کی ہے اللہ تعالیٰ دلوں کے ارادے سب جانتا ہے'' چلئے وہ اگلا پچھلا لکھا لکھایا بھولنا در کنار یہی یاد نہ رہا کہ ''ضروری سوال'' کی تحریر کس غرض کے لئے تھی کس بات کا دعوی کا ہے کا انکار تھا اپنے زعم میں کیا جنت کا راستہ کیا طریق نار تھا خود ہی کذب و بہتان بنانے لگے ضلالت و

فی النار کی ترکیبیں بتانے لگے یارب مگر اسے اختلال حواس
کے سوا کیا کہیے طرفہ یہ کہ اوپر سوال قائم کیا تھا ''بارادہ دفع
طاعون یا وبا کون سی قنوت ہے'' اور جواب دیا تھا ''کہیں پتا
نہیں'' اب حکم ہوتا ہے کہ ''قنوت ماثورہ پڑھے کہ مشتمل ہو
اوپر طاعون کے'' اب خدا جانے کہاں سے اس کا پتا لگ گیا''

مصنف ''ضروری سوال'' نے اس میں تغلیط روایت اور تصحیف عبارت کے ذریعہ عوام کو گمراہ کرنے کی ناپاک جسارت کی ہے حجۃ الاسلام نے اپنے جواب میں اس کی ساری قلعی کھول کر رکھ دی ہے۔

اس فتوے پر امام اہلسنت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں قادری فاضل بریلوی اور محدث سورتی قدس سرہما کے علاوہ ۳ر دیگر علمائے بریلی شریف ۸ر فضلائے رامپور ۶ر مفتیان لکھنؤ ۳ر علمائے عظیم آباد ۳ر فضلائے بہار شریف کی تصدیقات ومواہیر ثبت ہیں جس سے اس فتوے کی اہمیت وافادیت کا اندازہ بخوبی لگایا جاسکتا ہے۔

''الصارم الربانی'' مرزا غلام احمد قادیانی کی تردید میں پہلی علمی کوشش تھی حجۃ الاسلام کا یہ معرکۃ الآرا فتویٰ ماہنامہ ''تحفۂ حنفیہ'' عظیم آباد پٹنہ رجب المرجب ۱۳۱۹ھ/۱۹۰۱ء میں بعنوان ''فتویٰ عالم ربانی بر مزخرفات قادیانی'' شائع ہوا جس نے قصر قادیانیت میں زلزلہ برپا کردیا، اس وقت آپ کی عمر صرف ۲۴ر سال کی تھی، مرزا غلام احمد قادیانی اس وقت زندہ تھا اور اپنے علمی جنازہ پر محض مرثیہ خوانی کر رہا تھا بعد

میں حجۃ الاسلام کا یہ تاریخی فتویٰ ''الصارم الربانی علی اسراف قادیانی'' کے نام سے کتابی شکل میں رضوی پریس بریلی شریف سے شائع ہوا۔

اس سلسلے میں خود اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز فرماتے ہیں:

''پہلے اس ادعائے کاذب کی نسبت سہارنپور سے سوال آیا تھا جس کا مبسوط جواب ولد اعز فاضل نوجوان مولوی محمد حامد رضا خاں حفظہ اللہ تعالیٰ نے لکھا اور بنام تاریخی ''الصارم الربانی علی اسراف القادیانی'' مسمّٰی کیا یہ رسالہ حامیٔ سنن ماحیٔ فتن ندوی فگن مکرمنا قاضی عبد الوحید صاحب فردوسی حین عن الفتن نے اپنے رسالہ مبارکہ ''تحفۂ حنفیہ'' میں کہ عظیم آباد سے ماہوار شائع میں طبع فرمادیا''

حجۃ الاسلام سے مرزا غلام احمد قادیانی کے ایک خلیفہ کے اس قول کے بارے میں پوچھا گیا کہ ''حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام بجسدہ العنصری ذی حیات آسمان پر اٹھا لئے گئے اسے آیت قطعیۃ الدلالۃ سے ثابت کریں ہم کو صرف قرآن شریف سے ثبوت چاہئے کہ جس کے تواتر کے برابر کوئی تواتر نہیں''

اس سلسلے میں حجۃ الاسلام نے تحریر فرمایا:

''ضروریات دین میں بھی بہت باتیں ضروریات دین سے ہیں جن کا منکر یقیناً کافر مگر بالتصریح ان کا ذکر آیات

واحادیث میں نہیں مثلاً باری عزوجل کا جہل محال ہونا قرآن
وحدیث میں اللہ عزوجل کے علم واحاطۂ علم کالاکھ جگہ ذکر
ہے مگر امکان وامتناع کی بحث کہیں نہیں پھر کیا جو شخص کہے
کہ: واقع میں تو بے شک اللہ تعالیٰ سب کچھ جانتا ہے عالم
الغیب والشہادۃ ہے کوئی ذرہ اس کے علم سے چھپا نہیں مگر
ممکن ہے کہ جاہل ہو جائے'' تو کیا وہ کافر نہ ہوگا؟ کہ اس
امکان کا سلب صریح قرآن میں مذکور نہیں، حاش للہ ضرور
کافر ہے اور جو اسے کافر نہ کہے خود کافر، تو جب ضروریات
دین ہی کے ہر جزئیہ کی تصریح صریح قرآن وحدیث میں
نہیں تو ان سے اتر کر اور کسی درجے کی بات پر یہ مڑ چڑا پن
کہ ہمیں تو قرآن ہی میں دکھاؤ ورنہ ہم نہ مانیں گے، نری
جہالت ہے یا صریح ضلالت۔

اس کی نظیر یوں سمجھنی چاہئے کہ: کوئی کہے فلاں
بیگ کا باپ قوم کا مرزا تھا زید کہے کہ اس کا ثبوت کیا ہے؟
ہمیں قرآن میں لکھا دکھا دو کہ مرزا تھا ورنہ ہم نہ مانیں گے
کہ قرآن کے تواتر کے برابر کوئی تواتر نہیں ہے ایسے سفیہ کو
مجنون سے بہتر اور کیا لقب دیا جاسکتا ہے؟''

حجۃ الاسلام نے قرآن عظیم سے حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ذی حیات آسمان پر تشریف لے جانا ثابت کرنے کے بعد ۴۳ر احادیث کریمہ سے آپ کا قرب قیامت نزول فرمانا، دجال کو قتل کرنا اور چالیس سال تک اس دنیا میں قیام فرمانے کے بعد آپ کی وفات اور عامۂ مسلمین کا آپ کی نماز جنازہ پڑھنا ثابت کیا ہے۔

چند صفحات کے بعد یوں فرماتے ہیں:

''قرآن مجید سے اتنا ثابت اور مسلمان کا ایمان کہ سیدنا عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام یہود عنود کے مکروکیود سے بچکر آسمان پر تشریف لے گئے، رہا یہ کہ تشریف لے جانے سے پہلے زمین پر ان کی روح قبض کی گئی اور جسم یہیں چھوڑ کر صرف روح آسمان پر اٹھائی گئی اس کا آیت میں کوئی ذکر نہیں یہ دعویٰ زائد ہے جو مدعی ہو ثبوت پیش کرے ورنہ بے ثبوت محض مردود ہے''

حجۃ الاسلام سے فارسی میں ایک سوال ہوا کہ ایک شخص نے بلاوجہ شرعی ایک مسلمان کو حرام زادہ کہا اور ایک پاکباز و محصنہ عورت پر زنا کا الزام لگایا اس پر استفتاء کیا گیا تو اس نے فتویٰ کی توہین کرتے ہوئے کہا کہ ''میں نے شریعت کے ایسے فتوے کو پھاڑ کر دریا برد کر دیا'' تو ایسے شخص کے لئے حکم شرع کیا ہے؟

حضور حجۃ الاسلام ارشاد فرماتے ہیں:

''الجواب: سب وشتم مسلم بے وجہ شرعی سخت کبیرہ است حرام قطعی قال رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه و سلم ساب المسلم الفسوق دشنام دادن مسلمان را معصیت ست کبیرہ...... ومی فرمایند صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ساب المسلم کالمشرف علی الهلكة مسلم را دشنام دہندہ گویا در ہلاکت زنندہ...... نیز می فرمایند صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من اذی مسلماً فقد اذانی و من اذانی فقدا اذی الله کسے کہ مسلمان را ایذا داد ما بدولت را ایذا داد (سرت گردم وقربانت شوم) وہر کہ ما بدولت را ایذا داد منتقم حقیقی را ایذا داد (عز وجل وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) وتعالیٰ شانہ می فرماید وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ومی فرماید جل جلالہ: اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَاوَالْاٰخِرَةِوَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًامُّهِيْنًالاریب کسانیکہ اللہ ورسول را ایذا می دہند ایشان را لعنت کرد در دنیا و آخرت مہیا کردہ است مر ایشان را عذاب دردناک و خوار کنندہ، پس از فرمان حضور سرور دو جہاں علیہ التحیۃ

والثناء کہ بروفق شکل اولست نتیجہ کہ حاصل شد من اذی مسلما فقد اذی اللہ صغری کنیم وآیۃ کریمہ اِنَّ الَّذِیۡنَ یُؤۡذُوۡنَ الآیہ را کبری پنداریم نتیجہ بہیچہ بری خیزد کہ برناحق شاتم مسلم بلاہامی ریز دوحین است حکم قذف محصنہ کہ بے حجت شرعیہ معصیت ست کبیرہ سزایش ہستاد درہ ونامقبول شہادت ابدیت برآن طرہ ، پس درصورت مستفسرہ این کس ناکس فاسق ست وبرفسقش خود قرآن ناطق وَالَّذِیۡنَ یَرۡمُوۡنَ الۡمُحۡصَنٰتِ ثُمَّ لَمۡ یَاۡتُوۡا بِاَرۡبَعَۃِ شُہَدَآءَ فَاجۡلِدُوۡہُمۡ ثَمٰنِیۡنَ جَلۡدَۃً وَّلَا تَقۡبَلُوۡا لَہُمۡ شَہَادَۃً اَبَدًا وَاُولٰٓئِكَ ہُمُ الۡفٰسِقُوۡنَ اِلَّا الَّذِیۡنَ تَابُوۡا مِنۡ بَعۡدِ ذٰلِكَ وَ اَصۡلَحُوۡا فَاِنَّ اللّٰہَ غَفُوۡرٌ رَّحِیۡمٌ"

ان فتاویٰ میں حجۃ الاسلام کا تحریری اسلوب صاف وسلیس اورشستہ وشگفتہ ہے بعض فتاویٰ اگرچہ مختصر ہیں مگر اختصار و جامعیت کا نادرنمونہ ہیں اور جہاں تفصیل فرمائی ہے دلائل و براہین کے موتی بکھیر کر تحقیق کا حق ادا کر دیا ہے۔

راقم تلاش بسیار کے بعد ان فتاویٰ کو ''خدا بخش لائبریری'' پٹنہ ''رضا لائبریری'' رامپور کے علاوہ بعض علم دوست حضرات کی ذاتی لائبریریوں سے جمع کرنے میں بمشکل تمام کامیاب ہوسکا اس سلسلے میں حضرت علامہ سید شاہد علی رضوی سربراہ اعلیٰ الجامعۃ

الاسلامیہ رامپور کا خصوصی تعاون رہا جس کے لئے ہم ان کے شکر گزار ہیں۔

ان فتاوی میں بعض تو بالکل ہی پڑھنے میں نہیں آرہے ہیں، بعض کہیں کہیں سے کرم خوردہ ہیں اور بعض کے صفحات اس قدر بوسیدہ کہ ہاتھ لگتے ہی جھڑ جاتے ہیں یہی وجہ تھی کہ ان کی تبییض نہایت ہی دقت و دشوار طلب اور وقت طلب رہی۔

ایک ایک فتوے کی تبییض، حوالوں اور سندوں کا ان کے مآخذ سے مقابلہ کرنے اور کرم خوردہ جگہوں پر مرقوم عبارتوں کی تحقیق (کہ یہاں کون سی عبارت ہو سکتی ہے) میں ہفتہ اور پندرہ دن تک صرف ہو جاتے چونکہ سیدی و مرشدی و استاذی حضور تاج الشریعہ حضرت علامہ الحاج الشاہ المفتی محمد اختر رضا خاں قادری ازہری بریلوی متعنا اللہ بطول حیاتہ کے فتاوی کی ترتیب بھی راقم ہی کے سپرد ہے اس کے علاوہ چند دیگر مصروفیات بھی ہیں جس کی وجہ سے چند فتاوی تبییض سے رہ گئے۔

ہر چند کہ یہ چھوٹا سا مجموعہ ''فتاوی حامدیہ'' حجۃ الاسلام جیسی عظیم اور عبقری شخصیت کے شایان شان نہیں تاہم ما لا یدرك كله لا يترك كله کے تحت وقت پر جس قدر فتاوی فراہم اور مبیض ہو سکے انہیں محض اس ارادے سے شائع کیا جارہا ہے کہ اس راہ میں حجۃ الاسلام کے نشان قدم مٹنے سے محفوظ ہو جائیں۔

قارئین کرام سے ہم ملتمس ہیں کہ کتاب میں ترتیب و تبییض، کمپوزنگ یا اور کسی قسم کی شرعی خامی رہ گئی ہو تو مصنف کی ذات کو اس سے مبرا سمجھتے ہوئے اسے ہماری بے بضاعتی و کم علمی پر محمول کریں اور ہمیں اس غلطی سے مطلع فرمائیں ان شاء اللہ العزیز اگلے ایڈیشن میں اس کی تصحیح کر دی جائے گی۔

ہم نے آپ کے فتاوی کی مزید تلاش جاری رکھی ہے اور ہمیں اللہ رب العزت اور ماہتاب رسالت ﷺ کے صدقے ان آقاؤں سے امید قوی ہے کہ تلاش و جستجو کی اس راہ پر خار میں ان کے فیوض و برکات دائمی شامل حال رہیں گے اور ان شاء اللہ الرحمٰن مستقبل قریب میں ہم ''فتاوی حامدیہ'' مکمل ترتیب و تہذیب کے ساتھ نذر قارئین کر سکیں گے اگر کسی صاحب کے پاس حجۃ الاسلام کا کوئی فتویٰ ہو تو برائے کرم ''ادارہ اشاعت تصنیفات رضا'' یا براہ راست راقم کو ارسال فرمائیں تا کہ آپ کا یہ علمی وفقہی سرمایہ یکجا ہو کر منظر عام پر آسکے۔

''فتاوی حامدیہ'' کی ترتیب وتبییض اور اس کی پروف ریڈنگ میں جن احباب نے ہمارا ساتھ دیا ہم ان کے دل کی گہرائیوں سے شکر گزار ہیں خصوصاً برادر گرامی حضرت مولانا مفتی محمد محبوب عالم صاحب مولانا احتشام الدین صاحب منظری مولانا محمد یونس رضا صاحب اویسی، مولانا احسن رضوی، مولانا عاصم رضا، مولانا مطیع الرحمن، مولانا محمد جمیل خاں بریلوی، حافظ وقاری محمد ضیاء الحق رضوی وحافظ شاہد رضا وحافظ وقاری غلام مرتضی وغیرہم کے جنہوں نے از اول تا آخر مکمل ہمارا تعاون کیا رب قدیر ان کو ان کے اس خلوص و محبت کا اجر عظیم عطا فرمائے اور ہمارے لئے اس کتاب کو نجات اخروی کا ذریعہ بنائے!

آمین بجاہ سید المرسلین علیہ التحیۃ والتسلیم

**محمد عبدالرحیم المعروف بنشتر فاروقی**

یکے از خدام حضور تاج الشریعۃ و مرکزی دار الافتاء

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں کہ

زید ایک کافرہ کو جامع مسجد میں امام مسجد کی خدمت میں جو مولوی اور مفتی بھی ہیں مسلمان کرنے کی غرض سے لایا اور مسلمان کرنے کو کہا امام صاحب نے فرمایا بعد جمعہ مسلمان کروں گا۔

حالانکہ جمعہ کی نماز میں اتنی تاخیر تھی کہ امام صاحب نے کچھ دیر بیٹھ کر بعدہ سنتیں پڑھیں اور نصف گھنٹہ وعظ فرمایا پھر خطبہ پڑھا زید نے کہا کہ کافرہ کو نہلا کر لایا ہوں ابھی مسلمان کر دیجئے تو وہ جمعہ بھی پڑھ لے امام صاحب نے فرمایا اسلام لانے کے بعد غسل اس پر فرض ہے لہٰذا بعد جمعہ بہتر ہوگا۔

اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ بعد اسلام تجدید غسل فرض ہے یا نہیں نیز امام صاحب اس تاخیر کرنے میں حق بجانب ہیں یا نہیں بینوا توجروا۔

**الجواب:** -زید اور اس مولوی پر توبہ وتجدید اسلام وتجدید نکاح لازم، عورت نے زید سے جس وقت کہا تھا کہ میں مسلمان ہونا چاہتی ہوں اسی وقت زید پر لازم تھا کہ وہ اسے مسلمان کرتا، تفصیل سے تلقین اسلام پر اگر وہ قادر نہ تھا تو ''کلمہ طیبہ'' تو پڑھا سکتا تھا، اللہ عزوجل کی توحید اور حضور علیہ الصلاۃ والسلام کی رسالت کا اقرار تو لے سکتا تھا، یہ ایمان مجمل کی تلقین اس کے اسلام کو کافی تھی اتنا کرنے کے بعد پھر عالم کے پاس لے جاتا کہ وہ مفصل تلقین کرتا۔

جتنی دیر اس نے اسے غسل کرایا پھر عالم کے پاس لے گیا اتنی دیر کا اس کے ذمہ "رضا ببقاء الکفر" کا الزام ہے، عالم کے پاس جب وہ پہنچی تھی عالم پر فرض تھا کہ فوراً اسے مسلمان کرتا، زید نے تو ایک وجہ سے یہ تاخیر کی تھی مگر اس عالم نے بالکل بے وجہ تاخیر کی، اس پر اس زید سے زائد الزام ہے، زید پر تو حکم مختلف فیہ ہے مگر اس عالم پر حکم میں کوئی اختلاف نہیں معلوم ہوتا اور عقلاً بھی اس پر الزام بشدت ہے کہ جاہل کے لئے جہل اگرچہ شرعاً عذر نہ ہو مگر عقلاً عذر ہو سکتا ہے۔

نماز اگر قائم ہوتی جب بھی قطع صلاۃ کی اس اہم کام کے لئے شرعاً اجازت تھی۔

"خلاصہ" پھر "شرح فقہ اکبر" علی قاری میں ہے:

"کافر قال لمسلم اعرض علی الاسلام فقال اذهب الی فلان العالم کفر" یعنی اگر کسی کافر نے مسلمان سے کہا: مجھ پر اسلام پیش کر تو اس نے کہا فلاں عالم کے پاس جا، کافر ہو گیا۔ (فاروقی)

"شرح فقہ اکبر" میں اس کی وجہ یہ لکھی:

"لانه رضی ببقائه فی الکفر الی حین ملازمة العالم ولقائه او لجهله بتحقیق الایمان لمجرد اقراره بکلمتی الشهادة فان الایمان الاجمالی صحیح

اجماعا وقال ابو الليث ان بعثه الیٰ عالم لا یکفر لان العالم ربما یحسن مالا یحسن الجاهل فلم یکن راضیا بکفره ساعة بل کان راضیا باسلامه اتم واکمل" یعنی اس لئے کہ وہ اس کے کفر میں باقی رہنے پر راضی رہا عالم سے ملازمت وملاقات ہونے تک یا حقیقت ایمان سے جاہل ہونے کے سبب کہ وہ تو محض شہادت کے دوکلموں کا اقرار کرنا ہے ، بے شک ایمان اجمالی اجماعا صحیح ہے اور فقیہ ابواللیث نے کہا کہ اگر عالم کے پاس بھیجا تو کافر نہ ہوا اس لئے کہ عالم بہتر طریقہ اپناتا ہے جو جاہل نہیں کرسکتا تو گویا وہ راضی نہیں ہوا ایک ساعت کے لئے بھی اس کے کفر پر بلکہ وہ راضی ہے اس کے ایمان کے تمام وکمال پر۔ (فاروقی)

''مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر'' میں ہے:

''کافر جاء الیٰ رجل وقال اعرض علی الاسلام فقال اذهب الیٰ فلان یکفر وقیل لا یکفر ''یعنی کوئی کافر ایک شخص کے پاس آیا اور کہا: مجھ پر اسلام پیش

کر تو اس شخص نے کہا فلاں کے پاس جا، تو کفر کیا اور بعض نے کہا کفر نہیں کیا۔ (فاروقی)

''نور الیضاح'' اور اس کی ''شرح مراقی الفلاح'' میں ہے:

''یجوز قطعها بسرقة ما یساوی درهما او طلب منه کافر عرض الاسلام علیه ''یعنی جائز ہے اس کا ہاتھ کاٹنا چوری کے سبب اگر چہ ایک ہی درہم کے برابر ہو یا اس سے کافر کے مطالبے کے سبب کہ اس پر اسلام پیش کرے۔ (فاروقی)

حاشیہ علامہ ''طحطاوی علی المراقی'' میں ہے:

''انما ابیح له البقاء فی الصلاة لتعارض عبادتین ولا یعد بذلك راضیا ببقائه علی الکفر بخلاف ما اذا اخره عن الاسلام وهو فی غیر الصلوٰة ''یعنی مباح ہے اس کے لئے نماز میں قائم رہنا دو عبادتوں کے معارض ہونے کی وجہ سے اور اس پر الزام نہیں عائد ہوگا اس کے بقا علی الکفر پر راضی ہونے کا، بخلاف اس کے کہ وہ تاخیر کرے اس پر اسلام پیش کرنے میں درآں

حالے کہ وہ نماز میں نہ ہو۔ (فاروقی)

امام ابن حجر مکی ''اعلام الاعلام بقواطع الاسلام'' میں فرماتے ہیں:

"ومن المكفرات ايضا ان يرضى بالكفر ولو ضمنا كان يسأله كافر يريد الاسلام ان يلقنه كلمة الاسلام فلم يفعل اويقول له اصبر حتى افرغ من شغلى او خطبتى لو كان خطيبا" یعنی کفریات میں سے یہ بھی ہے کہ وہ راضی رہے کفر پر اگرچہ سوال ہی کہ ضمن میں ہو، (مثلاً) کافر نے سوال کیا کہ وہ اسلام لانے کا ارادہ رکھتا ہے تو وہ اسے کلمۂ اسلام تلقین کرے، تو اس نے ایسا نہیں کیا یا اس نے یہ کہا کہ تو صبر کر یہاں تک کہ میں اپنے کام سے یا خطبے سے فارغ ہو جاؤں اگر خطیب ہو۔ (فاروقی)

اسی میں ہے:

"لو قال كافر لمسلم اعرض على الاسلام فقال حتى ارى او اصبر الى الغد او طلب عرض الاسلام من واعظ فقال اجلس الى اخر المجلس

کفر وقد حکینا نظیرها عن المتولی ''یعنی اگر کافر نے مسلم سے کہا: مجھ پر اسلام پیش کر تو اس نے کہا دیکھ لینا یا کل تک انتظار کر، یا کافر نے مطالبہ کیا اسلام پیش کرنے کا واعظ سے تو اس نے کہا بیٹھا رہ اختتام مجلس تک تو کافر ہو گیا۔ (فاروقی)

اسی میں ہے:

''قال له کافر اعرض علی الاسلام فقال لا ادری صفة الایمان او قال لذهب الیٰ فلان الفقیه (الیٰ قوله) ماذکره فی المسئلتین الأولیتین هو المعتمد کما قدمته بمافیه لما مرانه متضمن ببقائه علی الکفر ولو لحظة والرضا بالکفر کفر'' یعنی اس سے کافر نے کہا مجھ پر اسلام پیش کر تو اس نے کہا: میں صفت ایمان نہیں جانتا یا یہ کہا کہ فلاں فقیہ کے پاس جا تو یہ شامل ہوگا اس کے بقا علی الکفر پر رضا کو اگرچہ ایک ہی لمحہ کے لئے ہو اور رضا بالکفر کفر ہے۔ (فاروقی)

دونوں پر توبہ وتجدید ایمان وتجدید نکاح فرض ہے کہ کفر متفق علیہ ومختلف فیہ کا اس بارے میں ایک ہی حکم ہے۔

''مجمع الانہر'' میں فرمایا:

"ما کان فی کونه کفر اختلاف یؤمر قائله بتجدید النکاح و بالتوبة الرجوع عن ذلك احتیاطًا والله تعالیٰ اعلم "یعنی ہر وہ بات جس کے کفر ہونے میں ائمہ کا اختلاف ہے احتیاطًا اس کے قائل کو تجدید نکاح اور توبہ ورجوع کا حکم دیا جائے گا۔ (فاروقی)

کافر غیر جنبی اگر اسلام لائے تو بعد اسلام اسے غسل مندوب ہے اس پر واجب نہیں اور اگر جنبی تھا اور اسلام لایا تو بعد اسلام اس پر وجوب غسل میں اختلاف روایت ہے، ایک روایت میں واجب اور ایک میں واجب نہیں۔

''ملتقی الابحر'' اور اس کی شرح ''مجمع الانہر'' میں ہے:

"یجب علیٰ من اسلم جنبا فی روایة عن الامام یجب علیه الغسل اذا اسلم جنبا و وجوبه بارادة الصلوٰة وهو عندهما مکلف فصار کالوضوء ولان

الجنابة صفة مستدامة ودوامها بعد الاسلام

كانشائها فيجب الغسل والاندب ای ان اسلم

ولم یکن جنبا فان الغسل مندوب له ''یعنی واجب

ہے اس پر غسل جو حالت جنب میں اسلام لائے اور ایک

روایت میں امام سے ہے کہ اس پر غسل واجب ہے جبکہ

وہ حالت جنب میں اسلام لایا اور یہ وجوب ارادۂ نماز کی

وجہ سے ہے اس لئے وہ شرعاً مکلّف ہے تو یہ وضو ہی کی

طرح ہو گیا اس لئے کہ جنابت صفت متدامہ ہے اور

اس کی ہیشگی بعد اسلام اس کے انشاء کی طرح ہے تو غسل

واجب ہے ورنہ مستحب یعنی اگر اسلام لایا اور جنبی نہیں

ہے تو غسل اس کے لئے مندوب ہے۔ (فاروقی)

اور یہاں تو وہ عورت نہلا دھلا کر لائی گئی تھی اب اس کے بعد بھی اس پر غسل فرض بتانا عجیب ہے ولاحول ولاقوۃ الا باللہ اس عالم پر کتنے ہی الزام ہیں سب سے توبہ و رجوع لازم واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر محمد مصطفےٰ رضا قادری غفرلہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

جواب حق وصواب و مجیب مصیب ومثاب ہے بلا شبہ وصورت مستفسرہ میں جب کہ زید سے صاف کہہ دیا تھا کہ عورت کو نہلا کر مسلمان کرانے لایا ہے کہ نماز جمعہ بھی ادا کرلے پھر کون وجہ اسے اسلام سے روکنے محروم رکھنے کی تھی؟

آہ! مفتی نے اتنی دیر اسے کفر پر رکھا اور کفر پر راضی رہا والعیاذ باللہ تعالیٰ موت کا وقت معلوم نہیں کوئی حادثہ ہالکہ پیش آجاتا اور عورت مر جاتی یا شیطان خناس کوئی وسواس اس کے دل میں پیدا کر دیتا تو عورت جہنمیہ ابدیہ ہوکر مرتی اور نعمت اسلام سے محروم ہو جاتی اور یہ کفر زید اور مفتی صاحب کے نامہ اعمال میں لکھا جاتا۔

ان مفت کے مفتی صاحب کو بفرض غلط اگر تلقین اسلام سے بھی کوئی اشد واہم کام تھا تو کلمہ توحید کے دو حرف پڑھاتے کیا چھپن پہر لگتے تھے؟ کسی کے خواہش اسلام کے وقت تو نماز جیسی افضل واہم عبادت کا توڑ دینا اور اسے مسلمان کرنا حسب تصریحات فقہائے کرام جائز ہے۔

پھر مسجد میں معطل بیٹھے رہنا اور سنتیں پڑھنا آدھ گھنٹہ خطبہ جمعہ سے پہلے وعظ گوئی میں گذارنا کون اہم فریضہ تھا کہ دو حرف کلمہ شہادت کے نہ پڑھائے گئے اور پھر عذر بھی کتنا معقول کہ اسلام لانے کے بعد غسل اس پر فرض ہے لہذا بعد جمعہ بہتر ہے

سبحان اللہ اسلام بعد جمعہ بہتر ہے قبل جمعہ اچھا نہیں؟

اعوذ بالله من همزات الشياطين وان يحضرون. یعنی اللہ کی پناہ شیطان کے وسوسوں سے اور اس سے کہ وہ پاس آئیں.

یہ عجیب منطق الطیر ہے ع

بریں عقل و دانش بباید گریست

غسل بالفرض اگر فرض تھا تو نماز کے لئے نہ اسلام لانے کے لئے ،بغیر غسل اتنا ہی تھا کہ نماز ترک ہوتی کیا کلمہ پڑھنا بھی بے غسل کفر وحرام تھا؟ اور بعد اسلام اگر اس پر غسل فرض بھی ہو جاتا تو وہ فرض غسل ادا کرتی یا نہ کرتی مفتی صاحب پر تو اس تاخیر تلقین اسلام سے کفر لازم نہ آتا اور نجاست کفر سے تو وہ پاک ہو جاتی پھر اتنا وقت بھی تھا کہ وہ فریضہ غسل بھی ادا کر لیتی!

لطف یہ کہ یہ مسئلہ ہی غلط کہ پاک ہو کر بھی کوئی اسلام لائے تو اس پر بھی غسل فرض، وہ عورت نہا کر پاک ہو کر قبول اسلام کے لئے بقصد نماز آئی تھی اس پر کون حدث حکمی باقی تھا جس پر فرضیت غسل کا جبروتی حکم جڑ دیا گیا۔

عامہ کتب فقہ میں تصریح ہے کہ اسلام لانے سے پہلے اگر نہا لیا اور پاک ہو کر قبول اسلام کیا تو دوبارہ نہانا ہرگز فرض نہیں صرف نظافت کے لئے نہا لے تو اچھا ہے محبوب ومندوب ہے فرض نہیں۔

''درمختار'' میں ہے:

"ان اسلم طاھرا او بلغ بالسن فمندوب" "یعنی اگر اسلام لایا پاکی میں یا بالغ ہوا تو اسے غسل مندوب ہے۔ (فاروقی)

علامہ شامی نے فرمایا:

"ای من الجنابة والحیض والنفاس بان کان اغتسل او اسلم صغیرا فتامل" "یعنی جنابت اور حیض ونفاس سے پاک ہوکر بعد غسل اسلام لایا، یا نابالغی کی حالت میں اسلام لایا تو اس پر غسل مندوب ہے۔ (فاروقی)

پھر علامہ عبدالغنی نابلسی نے تصریح نقل فرمائی دربارۂ اغتسالات اربعہ مذکورہ میں فرمایا:

"حاصلہ انھم صرحوبان ھذہ الاغتسالات الاربعة للنظافة لاللطھارة یعنی نہا کر اسلام لانے اور پورے پندرہ برس کا ہوکر بالغ ہونے اور نماز جمعہ ونماز عیدین کے لئے غسل بتصریح ائمہ محض نظافت کے لئے

نہ بضرورت طہارت''

علمائے کرام نے سولہ چیزیں گنائیں جن کے بعد غسل مستحب فرمایا، ایک انہیں میں سے یہی قبول اسلام بطہارت ہے اور تصریح فرمادی کہ یہ سب غسل بغرض نظافت ہیں نہ بضرورت طہارت۔

''مراقی الفلاح'' اور ''نورالایضاح'' میں ہے:

"ویندب الاغتسال فی ستة عشر شیئاً لمن اسلم طاهراً الخ" یعنی غسل مندوب ہے سولہ چیزوں میں انھیں میں سے یہ قبول اسلام بطہارت کے بعد غسل ہے۔ (فاروقی)

اس پر علامہ شرنبلالی نے فرمایا:

"لمن اسلم طاهراًای عن جنابة و حیض و نفاس للتنظیف عن اثر ما کان منه" یعنی جو پاک ہوکر اسلام لایا یعنی جنابت سے اور حیض ونفاس سے پاک ہوکر مزید پاکیزگی کے لئے۔ (فاروقی)

طہارت تو اسے حاصل تھی پھر کیوں اسے کلمہ نہ پڑھا کر جھوٹے حیلہ بہانوں سے شریک عبادت نہ ہونے دیا گیا، بہ نیت اسلام جو غسل ہوا اس سے ازالۂ حدث حکمی

نہیں ہوتا جنابت وحیض ونفاس سے پاک نہیں ہوتا طہارت نہیں ہوتی نماز اس سے حرام ہے؟ لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

بالجملہ ظاہراً قبول اسلام کے بعد ہرگز غسل فرض نہیں مفتی و مغطی امام مرتکب حرام اور مستحق آثام اس پر اور زید پر توبہ و تجدید نکاح و تجدید اسلام کا حکم ضرور صحیح و صواب بلاشک و بلا کلام، اللہ الموفق المنعام واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر محمد حامد رضا غفرلہ قادری نوری

صدق اللہ العظیم

# رسالہ

# اَلصَّارِمُ الرَّبَّانِیْ

# عَلٰی

# اَسْرَافِ القَادْیَانِیْ

مسئلہ از: سرساوہ ضلع سہارنپور، مرسلہ یعقوب علی خاں کلارک پولیس

۱۵ / رمضان المبارک ۱۳۱۵ھ

قبلہ وکعبہ ام ظلہ بعد آداب فدویانہ کے معروض خدمت کے اس قصبہ سرساوہ میں ایک شخص جو اپنے آپ کو "نائب مسیح" یعنی مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود کا خلیفہ بتلاتا ہے۔

پرسوں اس نے ایک عبارت پیش کی جس کا مضمون ذیل میں تحریر کرتا ہوں ایک دوسرے صاحب نے وہی عبارت مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کو بھیجی ہے مگر میں خدمت والا میں پیش کرتا ہوں اور مجھے یقین ہے کہ بہت جلد جواب سے مشرف ہوں گا اور در صورت تاخیر کئی مسلمانوں کا ایمان جاتا رہے گا اور وہ اپنی راہ پر لے آئے گا زیادہ حد ادب!

تحریر یہ ہے

"ایک مدت سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات وحیات میں ہر جگہ گفتگو ہوتی ہے اور اس میں دو گروہ ہیں ایک وہ گروہ ہے جو مدعیٔ حیات ہے اور ایک وہ گروہ ہے جو منکر حیات ہے اور ان دونوں فریق کی

طرف سے کتابیں شائع ہو چکی ہیں۔

اب آپ کی خدمت میں التماس کرتا ہوں کہ ان دونوں فریق میں سے کون حق پر ہے؟ بس اس بارے میں ایک آیت قطعیۃ الدلالۃ اور صریحۃ الدلالۃ یا کوئی حدیث مرفوع متصل اس مضمون کی عنایت فرمائیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بجسدہ العنصری ذی حیات جسمانی آسمان پر اٹھالئے گئے ہیں اور کسی وقت میں بعد حضرت خاتم النبیین محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم آسمان سے رجوع کریں گے اور اس دوبارہ رجوع میں وہ نبی نہ رہیں گے اور وہ نبوت یا رسالت سے خود مستعفی ہوں گے یا ان کو خدا تعالیٰ اس عہدۂ جلیلہ سے معزول کر دے گا؟ تو پہلے تو کوئی آیت بشروط متذکرۂ بالا ہونی چاہئے اور بعد اس کے کوئی حدیث، تاکہ ہم اس حالت تذبذب سے بچیں اور جو آیت ہو اس میں لفظ ''حیات'' ہو خواہ وہ کسی صیغے سے

ہو یہاں کئی صاحب ایسے ہیں جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات پر گفتگو کرتے ہیں اور ''متوفیک و فلماتوفیتنی'' دو آیت پیش کرتے ہیں اور ان دونوں آیتوں کا ترجمہ حضرت رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و ابن عباس سے پیش کرتے ہیں اور سند میں صحیح بخاری اور اجتہاد بخاری موجود کرتے ہیں۔

اب آپ ان آیتوں کے ترجمے جو کسی صحابی یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے منقول ہوں اور صحیح بخاری میں موجود ہوں عنایت فرمایئے اور دونوں طرف روایتیں ہر قسم کی موجود ہیں ہم کو صرف ''قرآن شریف'' سے ثبوت چاہئے جس تواتر کے برابر کوئی تواتر نہیں ہے اور دوسرا سوال یہ ہے کہ حضرت امام مہدی اور دجال کا ہونا قرآن شریف میں ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو اس کی آیت اور نہیں ہے تو وجہ فقط بینوا توجروا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | |
|---|---|
| ان الذین کذبوا بآیاتنا | یعنی بے شک وہ جو ہماری نشانیوں |
| واستکبرواعنھالا تفتح | کو جھٹلاتے ہیں اور اکڑتے ہیں ان |
| لھم ابواب السماء | کے لئے آسمان کے دروازے نہیں |
| الحمدللہ الذی خلق | کھولے جائیں گے اور تمام تعریفیں |
| عبدہ وابن امتہ عیسیٰ | اس کے لئے جو اپنے بندے اور اس |
| ابن مریم رسول اللہ | کی امت کا بیٹا عیسیٰ ابن مریم علیہما |
| بکلمۃ منہ وجعلہ فی | الصلوٰۃ والسلام اللہ کے رسول کو پیدا |
| البدء مبشراً برسول یاتی | فرمایا بولتا ہوا اور ان کو خوشخبری سنانے |
| من بعدہ اسمہ احمدو | والا اپنے بعد اس رسول کی آمد کی جن |
| فی الختم ناصراً لملتہ | کا نام نامی اسم گرامی "محمد" (صلی اللہ |
| اماماً من امتہ نائباً عنہ | تعالیٰ علیہ وسلم) ہے اور آخر میں ان |
| صلی اللہ تعالیٰ علیہ | کے ملت کی مدد کرتے ہوئے ان کی |
| وعلیٰ سائر انبیائہ وکل | امت کی امامت کرتے ہوئے رسول |
| محبوب لدیہ وعلینابھم | اللہ کی نیابت کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ |
| | درود بھیجے ان پر اور تمام نبیوں پر اور ہر |

الی یوم الدین آمین آمین
یارب العلمین قال الفقیر
محمدالمدعو بحامد
رضا القادری البریلوی
غفرلہ اللہ تعالیٰ لہ
واوردہ من مناہل المنی
کل موردروی.

ان پر جوان کا پیارا ہے اور ان کے
طفیل ہم پر بھی قیامت تک آمین
آمین اے! سارے جہاں کے مالک
اسے کہا محمد نے جسے حامد رضا قادری
بریلوی کہا جاتا ہے اللہ اسے بخشے اور
اسے تمناؤں کی ان گھاٹوں پر اتارے
جہاں سے وہ سیراب ہو۔(فاروقی)

# الجواب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

برادران مسلمین حفظکم اللہ تعالیٰ عن شرور المفسدین حفظ ناموس و حفظ جان و حفظ جسم و حفظ مال میں سب مومن و کافر ہمیشہ ساعی و سرگرم رہتے ہیں، اللہ عزوجل کو یاد کر کے اپنے وقت عزیز کا ایک حصہ اپنے حفظ دین بھی صرف کیجئے کہ یہ سب سے اہم یعنی بگوش ہوش یہ چند کلمے سن لیجئے اور انہیں میزان عقل و انصاف میں تول کر حق و ناحق کی تمیز کیجئے فضل الٰہی عزوجل سے امید واثق ہے کہ دم کے دم میں صبح حق تجلی فرمائے گی اور شب ضلالت کی ظلمت دھواں ہو کر اڑ جائے گی۔

مخالفین اگر بر سر انصاف آئیں فھو المراد ورنہ آپ تو بعنایت الٰہی راہ حق پر

ثابت قدم ہو جائیں گے وباللہ التوفیق میں پیش از جواب چند مقدمات نافعہ ذکر کرتا ہوں جن سے بعونہ تعالیٰ حق واضح ہو اور صواب لائح:

واللّٰہ المعین وبہ نستعین . یعنی اللہ ہی مددگار ہے اور ہم اسی سے مدد کے طلب گار ہیں۔ (فاروقی)

**مقدمہ اولیٰ:** ۔مسلمانو! میں پہلے تمہیں ایک سہل پہچان گمراہوں کی بتاتا ہوں جو خود قرآن مجید وحدیث حمید میں ارشاد ہوئی۔

اللہ عزوجل نے قرآن عظیم اتارا:

"تِبۡیَانًا لِّکُلِّ شَیۡءٍ (یعنی) جس میں ہر چیز کا روشن بیان"

تو کوئی ایسی بات نہیں جو قرآن میں نہ ہو مگر ساتھ ہی فرما دیا:

"وَمَا یَعۡقِلُهَاۤ اِلَّا الۡعٰلِمُوۡنَ (یعنی) اس کی سمجھ نہیں مگر عالموں کو"

اس لئے فرماتا ہے:

"فَاسۡئَلُوۡۤا اَهۡلَ الذِّکۡرِ اِنۡ کُنۡتُمۡ لَا تَعۡلَمُوۡنَ (یعنی) علم والوں سے پوچھو اگر تم نہ جانتے ہو"

اور پھر یہی نہیں کہ علم والے آپ سے آپ کتاب اللہ کے سمجھ لینے پر قادر ہوں، نہیں بلکہ اس کے متصل ہی فرما دیا:

"وَاَنۡزَلۡنَاۤ اِلَیۡكَ الذِّکۡرَ لِتُبَیِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَیۡهِمۡ (یعنی) اے نبی ہم نے یہ قرآن تیری طرف اس لئے اتارا کہ تو

لوگوں سے (اس کی) شرح بیان فرمادے اس چیز کی جوان
کی طرف اتاری گئی''

اللہ اللہ قرآن عظیم کے لطائف ونکات منتہی نہ ہوں گے، ان دوآیتوں کے اتصال سے رب العالمین نے ترتیب وار سلسلۂ فہم کلام الٰہی کا منتظم فرمادیا کہ: اے جاہلوتم کلام علما کی طرف رجوع کرواور اے عالموتم ہمارے رسول کا کلام دیکھوتو ہمارا کلام سمجھ میں آئے غرض ہم پر تقلید ائمہ واجب فرمائی اور ائمہ پر تقلید رسول اور رسول پر تقلید قرآن:

ولله الحجة البالغة — اللہ ہی کے لئے حجت بالغہ ہے اور اللہ
والحمدلله رب العلمين . — ہی کے لئے حمد ہے جورب العالمین ہے

امام عارف باللہ عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ الربانی کتاب مستطاب ''میزان الشریعة الکبریٰ'' میں اس معنی کو جابجا بتفصیل تام بیان فرمایا ازاں جملہ فرماتے ہیں:

''لولاان رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم فصل بشريعة مااجمل فى قرآن بقى على عجاله كماان الائمة المجتهدين لولم يفصلوا مااجمل فى السنة لبقيت على اجمالها وهكذاالى عصرناهذ اپس اگر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی شریعت سے مجملات قرآن کی تفصیل نہ فرماتے تو قرآن یونہی مجمل رہتا اور اگر ائمۂ مجتہدین مجملات حدیث کی تفصیل نہ کرتے تو حدیث

یونہی مجمل رہتی اور اسی طرح ہمارے زمانے تک کہ اگر کلام ائمہ کی علمائے مابعد شرح نہ فرماتے تو ہم اسے سمجھنے کی لیاقت نہ رکھتے''

تو یہ سلسلہ ہدایت رب العزت کا قائم فرمایا ہوا ہے جو اسے توڑنا چاہے وہ ہدایت نہیں چاہتا بلکہ صریح ضلالت کی راہ چل رہا ہے اسی لئے قرآن عظیم کی نسبت ارشاد فرمایا:

''یُضِلُّ بِهٖ کَثِیرًا وَّیَهْدِیْ بِهٖ کَثِیرًا اللہ تعالیٰ اسی قرآن سے بہتیروں کو گمراہ کرتا اور بہتیروں کو سیدھی راہ عطا فرماتا ہے''

جو سلسلے سے چلتے ہیں بفضلہ تعالیٰ ہدایت پاتے ہیں اور جو سلسلہ توڑ کر اپنی ناقص اوندھی سمجھ کے بھروسے قرآنِ عظیم سے بذات خود مطلب نکالنا چاہتے ہیں چاہِ ضلالت میں گرتے ہیں اسی لئے امیر المؤمنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

سیاتی ناس یجادلونکم بشبهات القرآن فخذوهم بالسنن فان اصحاب السنن اعلم بکتاب الله (یعنی) قریب ہے کہ کچھ لوگ ایسے آئیں گے جو تم سے قرآن عظیم کے مشتبہ کلمات سے جھگڑیں گے تم انہیں حدیثوں سے پکڑو کہ حدیث والے قرآن کو خوب جانتے ہیں رواه الدارمی ونصر المقدسی فی الحجة

والالکائی فی السنة وبن عبدالبرفی العلم وابن ابی

زمنین فی اصل السنة ولدارمی والدارقطنی و

الاصبہانی فی الحجة ابن النجار" (یعنی دارمی نے اور

نصر مقدسی نے ''حجۃ'' میں اور لالکائی نے ''سنۃ'' میں اور ابن

عبدالبر نے ''العلم'' میں اور ابن ابوزمین نے ''اصول السنۃ''

میں اور دارقطنی اور اصبہانی نے ''حجۃ'' میں اور ابن نجار نے

اس حدیث پاک کو روایت کی۔ فاروقی)

اسی لئے امام سفیان بن عیینہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

"الحدیث مضلة الاالفقهاء (یعنی) حدیث گمراہ کردینے

والی ہے مگر ائمۂ مجتہدین کو"

تو وجہ وہی ہے کہ قرآن مجمل ہے جس کی توضیح حدیث نے فرمائی اور حدیث مجمل ہے جس کی تشریح ائمۂ مجتہدین نے کردکھائی تو جو ائمہ کا دامن چھوڑ کر قرآن و حدیث سے اخذ کرنا چاہے بہکے گا اور جو حدیث چھوڑ کر قرآن مجید سے لینا چاہے وادیٔ ضلالت میں پیاسا مرے گا تو خوب کان کھول کر سن لو اور لوحِ دل پر نقش کر رکھو کہ جسے کہتا سنو ہم اماموں کا قول نہیں جانتے ہمیں تو قرآن و حدیث چاہئے جان لو یہ گمراہ ہے اور جسے کہتا سنو کہ ہم حدیث نہیں جانتے ہمیں تو قرآن درکار ہے سمجھ لو کہ یہ بددین

دین خدا کا بدخواہ ہے، پہلا فرقہ قرآن عظیم کی پہلی آیت "فَاسْئَلُوْا اَهْلَ الذِّكْرِ" (یعنی اے لوگو! علم والوں سے پوچھو) کا مخالف مستکبر اور دوسرا طائفہ قرآن عظیم کی دوسری آیت "لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَانُزِّلَ اِلَيْهِمْ" (یعنی لوگوں کو اس کی شرح بیان فرمادیں جو ان کی طرف اترا) کا منکر ہے۔

رسول صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے پہلے فرقہ مخزولہ کا رد اس حدیث میں فرمایا کہ ارشاد فرماتے ہیں:

"الا سألوا اذالم يعلموا فانما شفاء العى السوال کیوں نہ پوچھا جب نہ جانتے تھے کہ تھکنے کی دواتو پوچھنا ہے رواہ ابو داؤد عن جابر بن عبداللّٰه رضی اللّٰه تعالیٰ عنهما" (یعنی اس حدیث پاک کو امام ابو داؤد نے حضرت جابر ابن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی۔ فاروقی)

اور دوسرے طائفہ ملعونہ کا رد اس حدیث میں فرمایا کہ ارشاد فرماتے ہیں:

"الا انی اوتیت القرآن ومثله معه الا یوشك رجل شبعان علی اریکته یقول علیکم بهٰذا القرآن فما وجدتم فیه من حلال فاحلوه وما وجدتم فیه من حرام فحرموه وان ماحرم رسول اللّٰه (صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم) کماحرم اللّٰه (یعنی) سن لو مجھے

قرآن عطا ہوا اور قرآن کے ساتھ اس کا مثل خبر دار نزدیک ہے کہ کوئی پیٹ بھرا اپنے تخت پر پڑا کہے یہی قرآن لئے رہو اس میں حلال پاؤ اسے حلال جانو اور جو حرام پاؤ اسے حرام مانو حالانکہ جو چیز رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حرام کی وہ اسی کے مثل ہے جو اللہ نے حرام فرمائی رواہ الائمة احمد والدارمی وابو داؤد والترمذی وابن ماجة عن المقدام بن معدیکرب ونحوه عندهم ما خلا الدارمی وعندالبیهقی فی الدلائل عن ابی رافع وعندابی داؤد عن العرباض بن سارية رضی الله تعالیٰ عنهم" (یعنی اس حدیث پاک کو امام احمد، امام دارمی، امام ابوداؤد، امام ترمذی اور امام ابن ماجہ نے حضرت مقدام ابن معدیکرب سے روایت کیا اور ایسے ہی ان کے نزدیک سوائے دارمی کے اور امام بیہقی کے نزدیک ''دلائل'' میں حضرت ابورافع سے اور ابوداؤد کے نزدیک عرباض ابن ساریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے روایت کیا۔ فاروقی)

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پیشن گوئی کے مطابق اس زمانۂ فساد میں ایک تو پیٹ بھرے بے فکرے نیچری حضرات تھے جنھوں نے حدیثوں کو یکسر ردی کر دیا

اور اوپر اس سے بڑھ کر لفظ لکھا پھر کسی عاقل کے نزدیک ان کا فعل کیا حجت ہوسکتا ہے نہ وہ علماء ہیں نہ علماء کے زیر حکم واللہ تعالیٰ اعلم

**جواب سوال ہفتم:** - بیشک احادیث میں سنت زندہ کرنے کا حکم اور اس پر بڑے ثوابوں کے وعدے ہیں۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

"من احیا سنتی فقد احبنی و من احبنی کان معی فی الجنة (یعنی) جس نے میری سنت زندہ کی بے شک اسے مجھ سے محبت ہے وہ جنت میں میرے ساتھ ہوگا اللّٰھم ارزقنا رواہ الجزری فی الابانة والترمذی بلفظ من احب"

حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث ہے رسول اللہ صلی تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

"من احیا سنة من سنتی قد امیتت بعدی فان لہ من من الاجر مثل اجور من من عمل بھا من غیر ان ینقص من اجورھم شیئا (یعنی) جو میری کوئی سنت زندہ کرے کہ لوگوں نے میرے بعد چھوڑ دی ہو جتنے اس پر عمل کریں سب

کے برابر اسے ثواب ملے اور ان کے ثوابوں میں کچھ کمی نہ ہو

رواه الترمذی و رواه ابن ماجة عن عمرو بن عوف"

ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

"من تمسك بسنتی عند فساد امتی فله اجر مأة شهيد (یعنی) جو فساد امت کے وقت میری سنت مضبوط تھامے اسے سو شہیدوں کا ثواب ملے" رواه البيهقی فی الزهد"

اور ظاہر ہے کہ زندہ وہی سنت کی جائے گی جو مردہ ہوگئی اور سنت مردہ جب ہی ہوگی کہ اس کے خلاف رواج پڑ جائے واللہ تعالیٰ اعلم

**جواب سوال ہشتم** :- احیائے سنت علماء کا تو خاص فرض منصبی ہے اور جس مسلمان سے ممکن ہو اس کے لئے حکم عام ہے ہر شہر کے مسلمانوں کو چاہیے کہ اپنے شہر یا کم از کم اپنی اپنی مساجد میں اس سنت کو زندہ کریں اور سو سو شہیدوں کا ثواب لیں اور اس پر یہ اعتراض نہیں ہوسکتا کہ کیا تم سے پہلے عالم نہ تھے یوں ہوتو کوئی سنت زندہ نہ کر سکے۔

امیر المؤمنین عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی سنتیں زندہ فرمائیں اس پر ان کی مدح ہوئی نہ کہ الٹا اعتراض کہ تم سے پہلے تو صحابہ وتابعین تھے رضی

اللہ عنہم واللہ تعالیٰ اعلم

**جواب سوال نہم**:۔حوض کہ بانیٔ مسجد نے قبل مسجدیت بنایا اگر چہ وسط مسجد میں ہو وہ اور اس کی فصیل ان احکام میں خارج مسجد ہے لانہ موضع اعد للوضوء کما تقدم واللہ تعالیٰ اعلم

**جواب سوال دہم**:۔لکڑی کا منبر بنائیں کہ یہ سنت مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہے اسے گوشۂ محراب میں رکھ کر محاذات ہو جائے گی اور اگر صحن کے بعد مسجد کی بلند دیوار ہے تو اسے قیام مؤذن کے لائق تراش کر باہر کی جانب جالی یا کواڑ لگائیں۔

مسلمان بھائیو! یہ دین ہے کوئی دنیوی جھگڑا نہیں دیکھ لو کہ تمہارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سنت کیا ہے تمہاری مذہبی کتابوں میں کیا لکھا ہے حضرات علمائے اہل سنت سے معروض حضرات احیائے سنت آپ کا کام ہے اس کا خیال نہ فرمایئے کہ آپ کے ایک چھوٹے نے اسے شروع کیا وہ بھی آپ ہی کا کرنا ہے۔

آپ کے رب کا حکم ہے:

''تَعَاوَنُوا عَلَی الْبِرِّ وَالتَّقْوٰی'' نیکی اور پرہیزگاری پر ایک دوسرے کی مدد کرو۔ (کنزالایمان)

اور اگر آپ کی نظر میں یہ مسئلہ صحیح نہیں تو غصہ کی حاجت نہیں بے تکلف بیان حق فرمایئے اور اس وقت لازم ہے کہ ان دسوں سوالوں کے جدا جدا جواب ارشاد ہوں اور

ان کے ساتھ ان پانچ سوالوں کے بھی:

(۱۱)......اشارت مرجوح ہے یا عبارت اور ان میں فرق کیا ہے؟

(۱۲)......کیا محتمل صریح کا مقابل ہو سکتا ہے؟

(۱۳)......تصریحات کتب فقہ کے سامنے کسی غیر کتاب فقہ سے ایک استنباط پیش کرنا کیسا ہے خصوصاً استنباط بعید یا جس کا منشا بھی غلط؟

(۱۴)......حنفی کو تصریحات فقہ حنفی کے مقابل کسی غیر کتاب حنفی کا پیش کرنا کیسا ہے؟

(۱۵)......قرآن مجید کی تجوید فرض عین ہے یا نہیں اگر ہے تو کیا سب ہندی علماء اسے بجالاتے ہیں یا سو میں کتنے؟ بینوا توجروا واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ محمد ن المعروف بحامد رضا خان قادری

ولد اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان قادری برکاتی مدظلہم

الجواب صحیح مہر عبدالمصطفیٰ احمد رضا خان محمدی سنی حنفی قادری

اصاب من اجاب مہر مولوی محمد مصطفیٰ رضا خان صاحب قادری

ذالک کذلک مہر مولوی امجد علی صاحب اعظمی رضوی

الجواب صحیح مہر مولوی محمد رضا خان صاحب قادری

# فتویٰ: سماحۃ الشیخ حضرت علامہ مفتی احمد الجزائری الحسینی مفتیٔ مالکیہ مدینہ منورہ

حامداً و مصلیاً مبسملاً

| | |
|---|---|
| ماقولکم ایها العلماء | کیا فرماتے ہیں دیار محبوب مدینہ |
| الکرام القاطنین | منورہ کے ساکن علمائے کرام اللہ |
| بدار المحبوب اوصلکم | تعالیٰ آپ کو فائز المرام کرے اذان |
| اللّٰه الی المطلوب فی | ثانی کے بارے میں جو خطبہ کے |
| الاذان الثانی للخطبة | وقت خطیب کے سامنے دی جاتی |
| الذی یؤذن به بین یدی | ہے یہ اذان مؤذن کہاں دے؟ |
| الخطیب این یؤذن المؤذن | داخل مسجد یا خارج مسجد، مسجد کے |
| افی داخل المسجد او | دروازہ پر جیسا کہ وارد ہوا ہے۔ |
| خارج المسجد علی باب | حدیث شریف جو سنن ابوداؤد میں |
| المسجد کماورد فی الحدیث | ہے، حدیث بیان کی ہم سے نفیلی |
| الشریف فی سنن ابی | نے اور ان سے محمد بن سلمہ نے اور |
| داؤد حدثنا النفیلی حدثنا | ان سے محمد بن اسحاق نے اور ان سے |
| محمد بن سلمة عن | زہری نے اور وہ روایت کرتے ہیں |

محمد بن اسحاق عن الزهری عن السائب بن یزید قال کان یؤذن بین یدی رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم اذاجلس علی المنبر یوم الجمعة علی باب المسجد وابی بکر وعمر وما الامر المسنون فیه واین کان یؤذن به فی عهد رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم و اصحابه رضوان اللّٰه علیهم اجمعین وهل صح الحدیث المذکورفی سنن ابی داؤد العمل به عمل السنةام لافقط

کرتے ہیں سائب بن یزید (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) سے اذان دی جاتی تھی رسول اللہ صلی تعالیٰ علیہ وسلم کے سامنے جبکہ آپ منبر پر بیٹھتے تھے جمعہ کے دن مسجد کے دروازے پر اوار اسی طرح اذان دی جاتی تھی حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے زمانۂ خلافت میں۔ امر مسنون اس میں کیا ہے اور اذان کہاں دی جاتی تھی رسول اللہ صلی تعالیٰ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے عہد میں. یہ حدیث جو مروی ہوئی ہے "سنن ابوداؤد" میں ہے یہ حدیث صحیح ہے یا نہیں اور اس پر اہل سنت و جماعت کا عمل ہے

بینوابالکتاب تو جروا یوم الحساب .

ہے یانہیں؟ فقط بیان کیجئے بذریعہ کتاب اوراجر پایئے بروزحساب.

المستفتی: خادم العلماء سید محمد عمر

ملک ہندپیلی بھیت محلّہ احمدزئی

الجواب: وصلی اللہ تعالیٰ علی سید نامحمد وعلی آله وصحبه وسلم تسلیما الفقهاء رحمهم الله تعالیٰ ادری بمراتب الحدیث وبالاحکام الشریعةوقد نصواعلی ان کلامن الاذانین الاوّل والثانی لصلاة الجمعة سنة والثانی اکدلانه الذی کان فی زمنه صلی الله تعالیٰ علیه وسلم ثم لما

الجواب: وصلی اللہ تعالیٰ علی سید نامحمد وآلہ وصحبہ وسلم تسلیما،فقہاءرحمہم اللہ تعالیٰ احکام شریعت اورحدیث کے اقسام کوزیادہ جاننے والے ہیں فقہاءنے صلوۃ جمعہ کے لئے ہردو اذان یعنی اذان اوّل وثانی کاسنت ہونااحادیث شریف سے ثابت کیا ہےاوراذان ثانی زیادہ مؤکدہے کیوں کہ یہ اذان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے عہدمبارک میں تھی،جب آدمی زیادہ ہوگئے تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

كثر الناس زاد عثمان
رضي الله عنه اذانا آخر
ووافقه الصحابة رضي لله
عنهم عليه وقد جرى
عمل اهل الحجاز
ومصر والشام على فعله
في مئذنة المسجد و
الخطيب على المنبر
وجرى عمل امصار
المغرب وقراها قاطبة
على فعله على المنارة
وهو الاصوب فانه فعله
في المسجد لاثمرة له من
اسماع الخارجين من
المسجد ليسعوا الى ذكر
الله ويذروا البيع وكل ما

نے دوسری اذان زیادہ کی اور اس پر
صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ عنہم نے موافقت
کی اور اس پر اہل حجاز اور اہل مصر اور
اہل شام وغیرہم کا عمل جاری ہوا۔
حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے
فعل اذان پر مسجد کے مکبرہ میں اس
حال میں کہ خطیب منبر پر ہو اور اس
پر اہل مغرب کے شہر والوں اور
دہاتیوں کا عمل جاری ہوا تمامہ حضرت
عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فعل اذان
پر منارہ پر اور وہی اصوب ہے اس لئے
فعل اذان فی المسجد کا کچھ فائدہ نہیں
ان لوگوں کو جو مسجد سے خارج ہیں
تاکہ ذکر اللہ کی طرف سعی کریں اور
بیع (خرید و فروخت، کاروبار) کو چھوڑ
دیں اور اس چیز کو جو نماز کے لئے

| | |
|---|---|
| يشغلهم واما الحاضرون | کے لئے مانع ہے اور حاضرین مسجد |
| فی المسجد فلاحاجة | کے لئے اذان کی حاجت نہیں ہے |
| لهم بالاذان وكره مالک | اور مکروہ جانا ہے امام مالک رحمۃ اللہ |
| رحمه الله تعالیٰ فعله فيه | تعالیٰ علیہ نے فعل اذان کو مسجد میں |
| وقال بعضهم انه بدعته | اور کہا بعض نے بدعت مضیعہ (ضائع |
| مضيعة لثمرته والله | ہونے والی یعنی وہ بدعت جس سے |
| سبحانه وتعالیٰ اعلم. | کچھ حاصل نہیں) ہے واللہ تعالیٰ اعلم |

نمقه الفقير الى مولاه الغنى احمد الجزائرى الحسينى

مفتى المالكية بمدينة خير البرية.

صدق الله العظيم

# فتویٰ: فضیلۃ الشیخ حضرۃ العلام المفتی محمد توفیق ایوبی حنفی مدرس حرم نبوی شریف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب: الحمد لله تعالیٰ والصلوة والسلام علی سیدنا محمد وآله و صحبه امّابعد فان هٰذا الحدیث اخرجه البخاری فی صحیحه والامامان الشافعی واحمد والبخاری عن السائب بن یزید رضی اللّٰه تعالیٰ عنه قال کان النداء یوم الجمعة اوّله اذاجلس الامام علی المنبر علی عهد رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالی علیه

الجواب: الحمد للہ تعالیٰ والصلوٰۃ والسلام علی سیدنا محمد وآلہ وصحبہ امابعد! یہ حدیث جس کو روایت کیا ہے امام بخاری نے اپنی صحیح میں اور اسے امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور امام احمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی روایت کی ہے اور امام بخاری نے روایت کی ہے حضرت سائب بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ فرمایا: اذان اوّل جمعہ کے دن اس وقت ہوتی تھی جب امام منبر پر بیٹھتا تھا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے عہد میں

وسلم وفی زواية كان يؤذن بين يدی رسول الله صلی اللّٰه تعالیٰ عليه وسلم اذاجلس علی المنبريوم الجمعة علی باب المسجد وابی بكرو عمر فلما كان عثمان و كثر الناس زادالنذ اء الثالث علی الزوراء فثبت الامر من الجزء السابع من "سبيل الهدی والرشاد فی سيرة خيرالعباد" للعلامة محمد عابد السندی ثم المد نی فی كتب خانه الحمودية باب السلام وكذالك

اورایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سامنے اذان دی جاتی تھی جس وقت کہ آپ جمعہ کے دن منبر پر تشریف رکھتے تھے مسجد کے دروازہ پر اور اسی طرح حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے زمانۂ خلافت میں پس جب حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا زمانۂ خلافت آیا اور لوگوں کی کثرت ہوئی تو آپ نے اذان ثالث زیادہ فرمائی مقام زوراء میں۔ پس ثابت ہوگیا یہ امر "سبیل الہدی والرشاد فی سیرۃ خیر العباد" کے جزء سابع سے جو علامہ محمد عابد السندی ثم المدنی کی تصنیف ہے اور یہ کتاب کتب خانہ حمودیہ باب السلام میں ہے اور اسی

| | |
|---|---|
| صرح به فی روایة الطبرانی | طرح تصریح کی ہے "طبرانی" کی ایک |
| وهو یدل علی ان السنة | روایت میں اور وہ تصریح دلالت کرتی |
| الثابتة عنه صلی الله تعالیٰ | ہے اس امر پر کہ سنت ثابتہ عہد رسول |
| علیه وسلم وعن سیدینا | اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ابوبکر |
| ابی بکر و عمر انما هو | صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی |
| التاذین علی باب المسجد | اللہ تعالیٰ عنہما سے یہ ہے کہ اذان دینا |
| والمتبادر انها فی خارجه | مسجد کے دروازہ پر ہی ہے اور تبادر امر |
| لافی داخله ویؤید ذالک | یہ ہے کہ اذان خارج مسجد ہے نہ داخل |
| مانقل عن مالکیة والحنفیة | مسجد اور اس کی تائید اس سے ہوتی |
| من کراهة الاذان داخل | ہے جو نقل کیا گیا ہے مالکیہ اور حنفیہ |
| المسجد وان جعلت علی | کا قول داخل مسجد اذان کی کراہت میں |
| بمعنی الاستعلاء الحقیقی | اور اگر حرف "علی" کو استعلاء حقیقی |
| فیکون الاذان فوق الباب | کے معنی میں لیا جائے تو پس ہوگی |
| و هذالیس ببعید ایضاً اذ | اذان فوق الباب اور یہ بھی بعید نہیں |
| فائدته اوفر لان الاسماع | ہے کیونکہ اذان کا فوق الباب ہونا |
| والاعلام به اتم والله | اولیٰ ہے اس واسطے کہ اسماع اور اعلام |

سبحانه وتعالىٰ اعلم و هو ولى التو فيق .

ازان دروازے پراتم ہے واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم وھو ولی التوفیق.

کتبه الفقير محمد تو فيق الايو بى الانصارى الحنفى

احد مدر سى الحرم الشريف النبوى .

صدق الله العظيم

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ

وصل سورۃ تکبیر رکوع سے کرنا چاہئے یا نہیں؟ بینوا و توجروا.

الجواب:- اگر ختم قرأت ثنائے الٰہی عز اسمہ پر ہو تو وصل بہتر ہے مثلاً سورۂ نصر میں "اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا" کی جگہ "تَوَّابَا نِ اللّٰهُ اَكْبَرُ" اور والتین میں "اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحَاكِمِيْنَ اللّٰهُ اَكْبَرُ"، ورنہ فصل اولیٰ۔

"فتاویٰ عالمگیریہ" میں ہے:

"قال القاضی الامام السعید النجیب ابوبکر اذا فرغت من القرأۃ وترید ان تکبر للرکوع ان کان الختم بالثناء فالوصل باللّٰہ اکبر اولی ولو لم یکن فالفصل اولیٰ کقولہ تعالیٰ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ هکذا فی التاتارخانیۃ اھ" یعنی حضرت قاضی امام سعید نجیب ابوبکر نے فرمایا کہ جب قرأت سے فارغ ہو جائے اور رکوع کے لئے تکبیر کہنے کا ارادہ کرے اگر ثناء کے ختم پر ہو تو اللہ اکبر کے ساتھ وصل اولیٰ ہے اور اگر ختم پر نہ ہو تو فصل اولیٰ ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا قول "اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ" ایسے ہی "تاتارخانیہ" میں ہے۔ (فاروقی)

واللہ تعالیٰ اعلم

محمد ن المعروف بحامد رضا البریلوی

کان لہ اللہ تعالی بجاہ حبیبہ احمد المجتبی علیہ التحیۃ والثناء۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ چند آدمیوں کا اکٹھے ہو کر باآواز بلند تلاوت قرآن کرنا جائز ہے یا نہیں اور مسجد میں قرآن شریف یاد کرنا باآواز بلند بعد جماعت اولیٰ کے حالانکہ اور نمازی اپنی نماز ادا کررہے ہوں جائز ہے یا نہیں بینوا توجروا۔

الجواب: استماع قرآن مجید فرض کفایہ ہے۔

قال (اللہ) تعالیٰ:

"وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْآنُ فَاسْتَمِعُوْ لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ"

اور جب قرآن پڑھا جائے تو اسے کان لگا کر سنو اور خاموش رہو کہ تم پر رحم ہو۔ (کنزالایمان)

یہ آیۃ کریمہ اگرچہ دربارۂ نماز وارد ہے مگر "اِذَا قُرِئَ" عام ہے اور خصوص سبب کا لحاظ نہیں عموم لفظ کا اعتبار ہے اور انصات واجب بلکہ حسب تصریح امام برہان الدین مرغینانی صاحب "ہدایہ" فرض "ردالمحتار" میں ہے:

"قوله افتراض الانصات عبر بالافتراض تبعا للهداية و عبر في النهر بالوجوب قال ط وهو الاولى لان تركه مكروه تحريما" یعنی خاموشی کو فرض سے تعبیر کیا صاحب "ہدایہ" کی اتباع میں اور "نہر" میں وجوب سے تعبیر کیا، طحطاوی نے فرمایا: یہی اولیٰ ہے اس لئے اس کا ترک مکروہ تحریمی ہے۔ (فاروقی)

جب سب مل کر بآواز بلند پڑھیں گے رفض فرض و ترک واجب کے سبب مرتکب ہو کر گناہگار ہوں گے تلاوت نہیں قرآن عظیم میں منازعت ہے کہ ناجائز ہے۔

قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم:

"مالی انازع القرآن کذا فی المشکوٰۃ" یعنی مجھے کیا ہوا کہ میں قرآن میں جھگڑتا ہوں۔ (فاروقی)

"علمگیری" میں ہے:

"یکرہ للقوم ان یقرؤا القرآن جملة لتضمنها ترک الاستماع والانصات المامور بهما کذا فی القنیة" یعنی چند لوگوں کا قرآن پاک اس طرح پڑھنا کہ اس میں استماع و انصات کا ترک ہو مکروہ ہے۔ (فاروقی)

یونہی بلند آواز سے لوگوں کے اشتغال کے وقت بھی خواہ وہ کام دینی ہوں یا دنیوی تلاوت ممنوع ہے اور پڑھنے والا بوجہ اضاعت حرمت قرآن عظیم گناہ گار ہوگا۔

"غنیۃ" صفحہ ۴۹۷ر میں ہے:

"فالاثم علی القاری لقرائه جهرا فی موضع اشتغال الناس باعمالهم" یعنی قاری گنہگار ہوگا اپنے کاموں میں مشغول لوگوں کے پاس بلند آواز سے قرأت کرنے کے سبب۔ (فاروقی)

واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ از: دلاور حسین صاحب موضع اٹنگا چاند پور پرگنہ نواب گنج ضلع بریلی شریف

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ

اس موضع اٹنگا چاند پور پرگنہ نواب گنج میں دو مسجدیں پختہ اور ایک عیدگاہ پختہ موجود ہیں اور عرصہ چالیس سال سے نماز جمعہ بڑی مسجد میں اور عیدین عیدگاہ میں ہوتی ہیں اور پنجگانہ بھی ہوتا چلا آیا ہے اور عیدگاہ آٹھ سال سے تیار ہوئی ہے اور رمضان شریف میں تراویح اور قرآن شریف ہوتا ہے۔

اب بعض شخص کہتے ہیں کہ شرائط نماز جمعہ وعیدین یہاں موجود نہیں ہیں بموجب مذہب حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نماز جمعہ یہاں جائز نہیں اور نماز ظہر بھی فوت ہوتی ہے لہٰذا جمعہ وعیدین متروک ہونا چاہیئے چونکہ اس بستی میں مسلمان بکثرت آباد ہیں اور عیدین میں مجمع کثیر مسلمانوں کا بیرون جات سے یہاں آکر جمع ہوتا ہے اور شوکت اسلام کی ایک صورت ہے پس اس صورت میں جمعہ وعیدین ترک کیا جائے یا بدستور سابق قائم رکھا جائے لیکن نماز جمعہ سے یہ فائدہ ہے کہ بہت شخص نماز پنجگانہ کے پابند نہیں ہیں مگر بضرورت جمعہ آٹھویں روز نماز ادا کرتے ہیں بحالت دیگر یہ لوگ تارک الصلوٰۃ رہیں گے اگرچہ یہاں بازار اور تھانہ نہیں ہے لیکن پانچ چھ دوکانیں ضروری اشیا کی موجود ہیں بینوا توجروا۔

الجواب:- جمعہ وعیدین کے لئے شہر یا متعلقات مثلاً کیمپ اسٹیشن کچہری چاند ماری پریڈ گھوڑ دوڑ کا میدان ہونا شرط ہے دیہات میں جمعہ وعیدین نہ فرض نہ اس کی ادا

جائز وصحیح بلکہ پڑھنے والے متعدد گناہوں کے مرتکب ہوں گے یہی ہے ظاہر الروایۃ اور ہمارا مذہب، مفتی کو مذہب سے عدول ناجائز واتباع قول مصحح وارجح واجب ہے۔

''ردالمحتار'' میں ہے:

''ولا یجوز العدول عنه لانه هو المذهب و علینا اتباع ما صححوه و ما رجحوه ''یعنی اس سے عدول جائز نہیں اس لئے کہ یہی مذہب ہے اور ہم پر اس قول کی اتباع واجب ہے جس کی تصحیح وترجیح ہمارے ائمہ نے فرمائی۔ (فاروقی)

مگر علماء فرماتے ہیں کہ:

''من لم یعرف اهل زمانه فهو جاهل ''یعنی جو اپنے اہل زمانہ کو نہ پہچانے وہ جاہل ہے۔ (فاروقی)

آج کل عوام وجہال کا حال اور احکام الٰہیہ میں سستی وتوانائی بحد کمال دیکھ کر حضور اعلیٰ حضرت قبلہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے اپنا دستور فرمایا ہے کما صرح به فی فتاواه المبارکۃ کہ: خود نہ دیہات میں جمعہ وعیدین کا حکم دیں نا آپ انہیں پڑھنے سے روکیں نہ روکنے میں کوشش پسند فرمائیں مشاہدہ ہے کہ عوام کو جہاں اس سے روکا وہ فرائض بھی چھوڑ بیٹھتے ہیں تو بہتر یہ ہے کہ جس طرح وہ خدا اور رسول کا نام لینا چاہیں اس میں سدراہ نہ ہونا چاہیئے۔

سیدنا مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ الاسنیٰ نے ایک شخص کو بعد نماز عید نفل پڑھتے دیکھا

حالانکہ بعد عید نفل ناجائز و مکروہ ہیں کسی نے عرض کی کہ یا امیر المؤمنین آپ منع نہیں فرماتے فرمایا کہ مجھے ڈر لگتا ہے کہ میں مصداق اس آیت کا نہ ہو جاؤں۔

"اَرَاَیْتَ الَّذِیْ یَنْهٰی عَبْدًا اِذَا صَلّٰی کیا تو نے اسے دیکھا جو بندہ کو نماز سے منع کرتا ہے ذکرہ فی الدر المختار"

آفتاب نکلتے وقت نماز ناجائز ہے مگر علماء فرماتے ہیں کہ عوام پڑھتے ہوں تو انھیں منع نہ کیا جائے کیوں کہ وہ چھوڑ بیٹھیں گے کہ ایک قول پر ادا کر لینا بالکل چھوڑ دینے سے بہتر ہے۔

"درمختار" میں ہے:

"وکرہ تحریما صلاۃ مطلقا مع شروق الا العوام فلا یمنعون من فعلها لانهم یترکونها والاداء الجائز عند البعض اولیٰ من الترک کما فی القنیة وغیرها" یعنی طلوع آفتاب کے وقت نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے مگر عوام منع نہ کئے جائیں گے اپنے اس فعل سے، اس لئے کہ وہ اسے ترک کر دیں گے اور ادائے جائز اولٰی ہے بعض کے نزدیک ترک سے جیسا کہ "قنیہ" وغیرہ میں ہے۔ (فاروقی)

واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم[۱]

# فتاویٰ حامدیہ

# کتاب الصلوٰۃ

# باب

# الوتروالنوافل

## کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ

فرض اگر جماعت سے نہ ملے تو جماعت وتر میں شریک ہونا چاہیئے یا نہیں؟ ایک گلابی مولوی کہتے ہیں کہ اکیلے فرض پڑھے تو بھی جماعت وتر میں شریک ہوسکتا ہے، کیا فتویٰ مفتی عنایت احمد میں ایسا لکھا ہے؟ بینوا و توجروا۔

الجواب: اگر تنہا فرض پڑھے یعنی نہ اس امام کے پیچھے نہ کسی دوسری جگہ کی جماعت میں تو جماعت وتر میں شریک نہیں ہوسکتا۔

''غنیہ شرح منیہ'' ابراہیم حلبی (۴۱۰) میں ہے:

"واذا لم یصل الفرض مع الامام فعن عین الأئمة الکرابیسی انه لا یتبعه فی التراویح ولا فی الوتر جب فرض امام کے ساتھ نہ پڑھے تو ائمہ کرابیسی سے مروی کہ جماعت وتر میں نہ ملے"

''تاتارخانیہ'' میں تتمہ سے ہے:

"سئل علی بن احمد عمن صلی الفرض والتراویح وحده او التراویح فقط هل یصلی الوتر مع الامام فقال لاه (یعنی) علامہ علی بن احمد سے پوچھا گیا کہ جس نے فرض وتراویح اکیلے پڑھے ہوں وہ امام کے ساتھ وتر پڑھے؟ فرمایا نہیں"

''قہستانی'' میں ہے:

"اذا لم یصل الفرض مع الامام لا یتبعه فی الوتر

(یعنی) جب امام کے ساتھ فرض نہ پڑھے ہوں تو وتر میں اس

کی اقتدا نہ کرے"

ان مولوی صاحب نے شاید ''درمختار'' کا قولہ:

"ولولم یصلیھا أی التراویح بالامام أو صلاھا مع غیرہ

له ان یصلی الوتر معه" یعنی اگر امام کے ساتھ تراویح نہ

پڑھی یا کسی دوسری جماعت میں پڑھی ہو تو اس کا وتر جماعت

سے پڑھنا جائز ہے۔ (فاروقی)

دیکھا اور اس کا مطلب نہ سمجھا، یہ قول صرف دربارۂ تراویح ہے فرض کے باجماعت اور بے جماعت ادا کرنے کی صورت سے اسے اصلاً کوئی علاقہ نہیں چنانچہ ''یصلیھا'' کی ضمیر خود صاحب ''درمختار'' نے جانب تراویح پھیر کر مطلب صاف کر دیا ہے اور اب بھی تسکین نہ ہو تو اسی مقام سے ''ردالمحتار'' اٹھا کر دیکھ لی جائے اسی قول

"ولولم یصلیھا أی التراویح بالامام کے بعد شرح میں فرماتے ہیں:

"أی وقد صلی الفرض معه" یعنی جبکہ فرض امام کے ساتھ

پڑھی ہو۔ (فاروقی)

''تاتارخانیہ وقہستانی'' کی عبارات جو ہم نے اوپر ذکر کیں، انھوں نے نقل فرما کر مسئلہ مصرح فرمادیا اور مطلب کھول دیا ہے ہاں اگر اس جماعت کے علاوہ کسی دوسری جماعت میں فرض پڑھے ہوں جب بھی اس امام کے پیچھے جماعت وتر میں شریک ہونا درست ہے علامہ شامی اس قول کے بعد بطور استدراک فرماتے ہیں:

"لکن ینبغی ان یکون قول القهستانی معه احترا زاً عن صلاتها مفرداً اما لو صلاها جماعة مع غیره ثم صلی الوتر معه لا کراهة تأمل" یعنی لیکن مناسب ہے کہ قہستانی کا قول اس کے ساتھ مفرد نماز سے احتراز ہو بہرحال اگر اس نے کسی دوسری جماعت میں فرض پڑھی پھر اس کے ساتھ وتر پڑھی تو اس میں کوئی کراہت نہیں۔ (فاروقی)

جناب مولانا مفتی عنایت احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے رسالہ "الدر الفرید فی مسائل القیام و العید" کے حاشیہ میں جو تحریر ہے کہ جس نے فرض با جماعت نہ پڑھے ہوں اسے جماعت وتر میں ملنا جائز ہے اور اس سے علامہ طحطاوی کی جانب منسوب کر دیا ہے، یہ سہو ہے کیونکہ بعد مراجعت حاشیہ ''علامہ طحطاوی علی الدر المختار'' معلوم ہوتا کہ اس میں اس کے لئے کوئی نص صریح نہیں صرف اتنا ہے کہ:

"قضية التعليل فی المسئلة السابقة بقولهم لأنها تبع ان یصلی الوتر جماعة فی هذه الصورة لأنه لیس بتبع

لـلتـراويح و لاللعشاء عند الامام رحمه الله انتهى حلبى

یعنی پچھلے مسئلہ کی علت ایسا چاہتی ہے کہ دریں صورت سب مقتدیوں کے جماعت تراویح ترک کرنے کے بھی وتر باجماعت جائز ہو کیوں کہ امام صاحب کے نزدیک وتر نہ تراویح کے تابع ہے نہ عشاء کے"

فقیر کہتا ہے اوّل تو خود علامہ طحطاوی نے کوئی حکم جزم نص صریح نہیں فرمایا صرف لفظ " لـلـعشـاء" سے اس کا ایہام ہوتا ہے کہ فرض بے جماعت پڑھے تو بھی وتر باجماعت جائز ہوں۔

دوسرے نصوص علماء کرام کے کتب فقہ سے ہم نقل کرآئے ان کے مقابل ایک خالی بحث کیا قابل قبول عند ذوی الاحلام۔

تیسرے یہ قضیہ تعلیل خود علیل۔

اولاً:- وتر کی اصالت ذاتیہ تبعیت عارضیہ کے منافی نہیں، ظاہر ہے کہ جماعت وتر رمضان کے ساتھ خاص ہے اگر ذاتی ہوتی، زمان دون زمان کی تخصیص کیوں کر ہوسکتی۔

ثانیاً:- تـعـلـيـل بـالـنفـی ہمارے نزدیک تعلیلات فاسدہ سے ہے کـمـا صـرحـوابـه فی الاصول (یعنی جیسا کہ ائمہ کرام نے اصول فقہ میں اس کی تصریح

فرمائی)اور تعلیل بقضیة مذکورہ بالنفی۔

ثالثاً:۔تبعیت میں حصر علت تسلیم نہیں ومن ادعی فعلیه البیان (یعنی جودعوی کرے اس کے ذمہ ثبوت پیش کرنا ہے)

رابعاً:۔علامہ شامی نے فرمایا:

"سنية الجماعة شرعت تابعة للتراويح"یعنی جماعت وتر کی مسنونیت تراویح کی تبعیت میں مشروع ہے۔(فاروقی)

خامساً:۔ علامہ برجندی نے "شرح نقایہ" میں فرمایا:

"ان الجماعةفيه تبعية التراويح على ماهو المشهور" یعنی وتر میں جماعت تراویح کی تابع ہے جوکہ قول مشہور ہے۔(فاروقی)

| | |
|---|---|
| وان شئت تحقيق الحق | یعنی اگر تو چاہے حق کی تحقیق اور تحقیق |
| وحق التحقيق بتقرير رشيق | کا حق خوبصورت تقریر اور صاف |
| وتحرير انيق تطبيق و توفيق | ستھری تطبیق وتوفیق والی تحریر سے اور |
| هداية خير رفيق. ممن | یہ کہ ہدایت تیرا خیر رفیق، ہواس |
| يده ازمة التوفيق | سے جس کے قبضۂ قدرت میں |
| فعليک بالعطايا النبوية | توفیق کی لگام ہے تو تم "العطایا |
| فى الفتاوى الرضويه فانه | النبوية فى الفتاوى الرضوية" |

| | |
|---|---|
| ینجیک من دارالمراء و | کولازم پکڑو بے شک وہ تمہیں بچائے |
| یرقیک من هواء الھواء | گا شبہات کی بیماری سے اور خواہش |
| وھو شفا بکل علیل و | نفس سے، یہ ہر بیمار کے لئے شفا اور |
| دلیل لکل ضلیل. | رہنما ہے ہر گمراہ کے لئے (فاروقی) |

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

محمد ن المعروف بحامد رضا البریلوی

عفا اللہ عنہ باکرام النبوی

صدق اللہ العظیم

# فتویٰ: حضرت علامہ مفتی محمد نواب مرزا بریلوی

مولٰینا المکرّم دام مجدکم ............بعد سلام مسنون!

معلوم ہو کہ بندہ بفضلہٖ تعالیٰ بخیریت ہے جنگ بلقان کی وجہ سے قاری غلام نبی احمد صاحب امام مسجد صندل خانہ درگاہ شریف نے صبح کی نماز میں قنوت پڑھنا شروع کیا تھا ایک مولوی جن کا نام معین الدین ہے انھوں نے فتوی لکھ دیا کہ یہ قنوت مشروع نہیں ہے اس پر میں نے ''درمختار'' اور ''کبیری'' کی عبارت ان کو لکھ کر دی۔

اس کا جواب انھوں نے کتاب ''طحاوی'' سے پیش کیا ہے لہٰذا اس مسئلہ کا جواب شافی تحریر کر کے بھیجئے کہ مسلمانوں کو اس مسئلہ سے آگاہی ہو۔

راقم احمد حسین رامپوری از اجمیر شریف

## کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ

حادثۂ عظیم اور نزول بلا کے وقت نماز فجر میں دعائے قنوت پڑھنا مشروع ہے؟ یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**: امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے مذہب میں سوائے نماز وتر کے کسی فرض نماز میں کسی حالت میں دعائے قنوت پڑھنا مشروع نہیں ہے چنانچہ مولانا بحر العلوم اپنی کتاب ''ارکان اربعہ'' میں صراحۃً مذہب امام مدلل فرماتے ہیں:

”عند نا لیس مشروعا فی الصلوۃ المکتوبۃ وھو الاشبہ

بالصواب لماروی الامام ابو حنیفة بسنده عن ابن
مسعود ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم لم
یقنت فی الفجرقط الاشهراًواحداًلم یر قبل ذالك
ولابعدو انماقنت فی ذالك الشهر یدعو علی ناس
من المشرکین وھذاصریح فی ان ذالك کان یسیراً
ثم صارمتروکا" الخ یعنی ہمارے یہاں فرض نمازوں میں
قنوت مشروع نہیں اور وہی صواب سے زیادہ قریب ہے
جس کو روایت کیا امام اعظم نے اپنی سند سے کہ ابن مسعود
رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم نے کبھی فجر میں قنوت نہیں پڑھی سوائے ایک مہینہ
کے اور نہ اس سے پہلے کبھی پڑھی نہ اس کے بعد میں اور اس
مہینے میں آپ نے قنوت پڑھی جس میں مشرکین پر دعا
ہلاکت فرمائی۔ اور یہی صریح ہے اس معاملے میں کہ وہ
آسانی کے لئے تھا پھر متروک ہوگیا۔ (فاروقی)

اگر کوئی حنفی کسی ضعیف روایت کو سند لاکراس کے خلاف عمل کرے تو اس کو امامت
سے روکا جائے، علاوہ غیر مشروعیت کے بوجھ ناواقفیت اکثر مقتدیوں کی نمازوں میں

فساد کا بھی اندیشہ ہے واللہ اعلم بالصواب

## نقل اعتراض بالفاظہ بر جواب مذکور

مجیب نے بمقابلۂ عبارات ذیل مندرجہ کتب فقہائے معتبرہ احناف کے جواو پر مسئلہ میں خلاف تحریر فرمایا ہے لہٰذا بعد از ملاحظہ تصحیح فرمادیں وھی ھذہ.

م: لایقنت بغیره الا لنازلة ش: فیقنت الامام فی الجهریة وقیل فی الکل. درالمختار فتکون شرعیة مستمرة وهو محمل القنوت من قنت من الصحابة رضی الله تعالیٰ عنهم بعد وفاته علیه السلام وهو مذهبنا وعلیه الجمهور قال الحافظ ابو جعفر طحاوی انما لایقنت عند نافی الصلوة الفجر من غیر بلیة فان وقعت فتنة او بلیة فلاباس به فعله رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم. الکبیری، والله اعلم.

یعنی قنوت نہیں پڑھی جائے گی مگر نازلہ کے وقت تو امام قنوت پڑھے گا جہری نمازوں میں اور یہ بھی کہا گیا کہ تمام نمازوں میں تو اس کی مشروعیت مستمر ہوئی اور یہی قنوت کا محمل ہے جس کو پڑھا صحابہ نے حضور ﷺ کے وصال کے

بعد اور یہی ہمارا مذہب ہے اور اسی پر جمہور ہیں اور ابو جعفر
طحاوی نے کہا کہ "قنوت نہیں ہمارے نزدیک نماز فجر میں
مگر کسی بلا میں تو جب کوئی مصیبت نازل ہو تو فجر میں قنوت
پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ایسا ہی عمل فرمایا حضور صلی اللہ
تعالیٰ علیہ وسلم نے"۔ (فاروقی)

حافظ غلام نبی احمد امام مسجد صندل خانہ

## جواب اعتراض

اس سے پہلے جواب میں "ارکان اربعہ" مصنفہ حضرت ملک العلماء بحر العلوم مولانا عبد العلی قدس سرہ سے سند لکھی گئی تھی لیکن چونکہ اردو خواں مولوی صاحبان و نیز کم علم حضرات علامۂ ممدوح کی وسیع النظری نہ جاننے سے بعض متون کو دیکھ کر معترض ہوئے لہٰذا ہم اس کتاب کا حوالہ درج کرتے ہیں جس سے اہل متون کو دھوکا ہوا اور اپنے دعویٰ کے ثبوت میں خلاف مسئلہ کتاب درج کرکے اس کا حوالہ دیا۔

معترض نے "کبیری" کی عبارت نقل کی ہے جس میں بحوالۂ طحاوی صاحب "کبیری" نے لکھا ہے کہ ہمارے نزدیک نازلہ کے وقت فجر میں دعائے قنوت پڑھنا جائز ہے حالانکہ علامہ ابو جعفر طحاوی نے بہت روایات و آثار صحیحہ کے نقل کرنے کے بعد اخیر میں یہ تحقیق مقام لکھی ہے:

فثبت بما ذکرنا انہ لاینبغی القنوت فی الفجر فی

حال الحرب و لاغیرہ قیاساو نظراعلی ماذکر نامن

ذالك وھو قول ابی حنیفة وابی یوسف ومحمد

رحمھم اللہ تعالیٰ انتھی یعنی تو ثابت ہوااس سے جس کو

ہم نے ذکر کیا کہ ''حالت جنگ اور غیر جنگ میں قنوت

پڑھنا مناسب نہیں قیاسا اور نظر کرتے ہوئے اس کی طرف

جس کو ہم نے ذکر کیا اور یہی قول امام اعظم، امام ابو یوسف

امام محمد رحمہم اللہ تعالیٰ عنہم کا ہے۔ (فاروقی)

یہ تو تصریح امام طحاوی کی تھی جس کی وجہ سے صاحب ''کبیری'' اور شامی کا حوالہ طحاوی سے غلط ثابت ہوا۔

جب امام طحاوی جیسے رئیس الحنفیہ قنوت فی الفجر کے عدم جواز کا فتویٰ دے رہے ہیں اور ساتھ ہی اس کے یہ بھی نقل فرماتے ہیں کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی سند مشہور سے اس کے راوی ہیں اور اخیر میں یہ بھی تصریح فرماتے ہیں کہ یہی مذہب ہمارے علماء اور ائمۂ ثلثہ ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور امام ابو یوسف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور امام محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ہے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ کوئی حنفی المذہب اس سے سرتابی کرے۔

''کبیری'' کے حوالہ کے مقابلہ میں علامہ بدرالدین عینی حنفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا حوالہ زیادہ معتبر ہونا چاہیے جس کو تمام فقہائے احناف مانتے چلے آئے ہیں اور یہ علامہ عینی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وہ ہیں جنھوں نے مذہب حنفی کے دلائل اس قدر کثرت سے پیش کئے ہیں کہ یہ کام انھیں کا تھا اور یہ کسی سے نہ ہو سکا۔

وہ شرح ''بخاری'' میں تحریر فرماتے ہیں کہ: امام طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے حدیث نقل کر کے جس کے راوی حضرت عبداللہ بن مسعود ہیں یہ نتیجہ نکالا ہے کہ یہ عبداللہ بن مسعود اس امر کی خبر دیتے ہیں کہ قنوت صرف اس وجہ سے تھی کہ بعض قبیلۂ عرب پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بددعا فرمایا کرتے تھے پھر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے قنوت ترک کر دیا پس قنوت منسوخ ٹھہرا۔

اسی وجہ سے بعد رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قنوت کبھی نہیں پڑھا ماسوا اس کے، حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ترک قنوت نقل فرماتے ہیں اور اس کے بعد خبر دیتے ہیں کہ آیۂ پاک ''لَیْسَ لَكَ مِنَ الْاَمْرِ شَیْئٌ'' سے قنوت فی الفجر منسوخ ہو گیا پس عبداللہ بن عمر بھی ان اصحاب سے ہیں کہ جو قنوت فی الفجر کو منسوخ کہنے والے ہیں چنانچہ ان کا بھی عمل درآمد یہی رہا ہے کہ وہ بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے قنوت نہیں پڑھا کرتے تھے اور جو قنوت پڑھتا تھا اس کو منع فرماتے تھے۔

منجملہ اصحاب کے حضرت عبد الرحمن بن ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں انھوں نے بھی یہی کہا ہے کہ قنوت سے غرض حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو مشرکین پر بد دعا کرنا مقصود تھی اور وہ آیۂ مذکورہ سے منسوخ ہوئی۔

یہ امام طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی عبارت کا خلاصہ ہے جس کو علامۂ عینی نے شرح ''صحیح بخاری'' میں نقل کیا ہے اور ''عینی'' میں عبارت اس طرح ہے:

وقال الطحاوی حدثنا ابن ابی داؤد حدثنا مقدمی حدثنا ابو معشر حدثنا ابو حمزة عن ابراهیم عن علقمة عن ابن مسعود وقال قنت رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم شهرا ید عو علی عصیة وذکوان فلما ظهر علیهم ترك القنوت وکان ابن مسعود لا یقنت فی صلاته ثم قال فهذا ابن مسعود یخبر ان قنوت رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم الذی کان یقنته انما کان من اجل من کان ید عو علیه وانه قد کان ترك ذالك فصار القنوت منسوخا فلم یکن هو من بعد رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم یقنت وکان احد من روی

ایضاً عن صلی الله تعالیٰ علیه وسلم عبدالله بن
عمر رضی الله عنه ثم اخبرهم ان الله عزوجل
نسخ ذالك حین انزل علی رسوله صلی الله تعالیٰ
علیه وسلم(لَیسَ لَكَ مِنَ الاَمرِشَیٌ اَوْیَتُوبَ عَلَیهِم
اَوْیُعَذِّبَهُم فَاِنَّهُم ظَالِمُوْنَ الآیة) فصار ذالك عند ابن
عمر رضی الله تعالیٰ عنه منسوخا ایضاً فلم یکن
هو یقنت بعد رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه
وسلم وکان ینکرعلی من یقنت وکان احد من
روی عنه القنوت عن صلی الله تعالیٰ علیه وسلم
عبد الرحمن بن ابی بکر رضی الله تعالیٰ عنه
فاخبرنی حدیثه بان ما کان یقنت به رسول الله
صلی الله تعالیٰ علیه وسلم دعاعلی من کان
یدعو علیه وان الله عز وجل نسخ ذالك بقوله
(لَیسَ لَكَ مِنَ الاَمرِشَیٌ اَوْیَتُوبَ عَلَیهِم اَوْیُعَذِّبَهُم
فَاِنَّهُم ظَالِمُوْنَ.الآیة)ففی ذالك ایضاًوجوب ترك
القنوت فی الفجر انتهی.فان قلت قد ثبت عن

ابی هریرة انه کان یقنت فی الصبح بعد النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم فکیف تکون الآیة ناسخة لجملة القنوت قلت یحتمل ان ابا هریرة علم لم یکن نزول هذه الآیة فکان یعمل علی ماعلم فعل رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم وقنوته الی ان مات لان الحجة لم تثبت عنده بخلاف ذالك الاتری الی ان عبد اللّٰه بن عمرو عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللّٰه تعالیٰ عنهم لماعلمابنزول هذه الآیة وعلماکو نهاناسخة لما کان رسول اللّٰه صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم یفعله ترك القنوت انتہی یعنی امام طحاوی نے فرمایا کہ ''ہم سے حدیث بیان کی ابومعشر نے ان سے حدیث بیان کی ابو حمزہ نے وہ روایت کرتے ہیں ابراہیم سے وہ روایت کرتے ہیں علقمہ سے وہ روایت کرتے ہیں ابن مسعود سے وہ فرماتے ہیں کہ: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک مہینہ قنوت پڑھی عصیہ اور ذکوان پر تو جب ان پر

غالب ہو گئے تو اسے ترک فرما دیا اور ابن مسعود قنوت نہیں
پڑھتے تھے اپنی نماز میں پھر فرمایا کہ ابن مسعود اس امر کی
خبر دیتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا قنوت پڑھنا
مشرکین پر آپکے دعائے ہلاکت فرمانے کی وجہ سے تھا اس
کے بعد حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے قنوت ترک فرما دیا
پس قنوت منسوخ ٹھہرا! تو کبھی ایسا نہیں ہوا کہ حضور ﷺ
کے بعد انھوں نے قنوت پڑھی ہو اور ان میں سے ایک
عبداللہ ابن عمر ہیں جنھوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم سے روایت کی ہے پھر اس امر کی خبر دی کہ اللہ
تعالیٰ نے قنوت منسوخ فرما دیا جب حضور ﷺ پر آیۂ کریمہ
"لیس لک من الامر شیٔ" نازل ہوئی تو فجر میں قنوت
پڑھنا حضرت ابن عمر سے بھی منسوخ ہوا تو رسول اللہ ﷺ
بعد کے انھوں نے کبھی قنوت نہیں پڑھی اور قنوت پڑھنے
والوں کو منع فرماتے تھے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
سے قنوت نقل کرنے والوں میں سے ایک عبدالرحمن ابن
ابوبکر ہیں وہ خبر دیتے ہیں کہ رسول اللہ قنوت تھے پڑھتے

مشرکین پر بددعا کے لئے تو اللہ تعالیٰ نے اسے منسوخ فرما
دیا اپنے قول "لیس لک من الامر شیئ" سے تو اس میں
بھی ترک قنوت فی الفجر کا وجوب ہے، اگر تو یہ اعتراض
کرے کہ ابو ہریرہ سے ثابت ہے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ
تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد قنوت پڑھتے تھے تو یہ آیت کیوں کر
ناسخ ہوگی؟ میں کہوں گا کہ احتمال ہے کہ حضرت ابو ہریرہ
کو اس آیت کے نزول کا علم نہ ہوا ہو تو وہ عمل کرتے رہے
اس پر جو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے انھیں معلوم
تھا اور پڑھتے رہے یہاں تک کہ وصال فرمایا اس لئے کہ
حجت ان کے نزدیک ثابت نہیں بخلاف اس کے، کیا تو
نہیں دیکھتا کہ عبد اللہ ابن عمر اور عبد الرحمن ابن ابو بکر رضی
اللہ تعالیٰ عنہما نے جب اس آیت کے نزول کو جان لیا اور جان
لیا کہ یہ آیت ناسخ ہے اس کی جو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ
وسلم کرتے تھے تو انھوں نے قنوت ترک فرمادیا انتہی (فاروقی)

اور اسی باب میں دوسری جگہ علامہ عینی تحریر فرماتے ہیں کہ: جس کا حاصل یہ ہے
کہ ترک قنوت پر وہ روایت دلالت کرتی ہے کہ جو ابو داؤد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے انس

بن مالک سے نقل کی ہے کہ:

"ان النبی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم قنت شہرا ثم ترکہ"

یعنی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک مہینہ قنوت پڑھی پھر ترک فرمایا۔ (فاروقی)

اس کے بعد تحریر فرماتے ہیں کہ یہ جملہ "ثم ترکہ" اس پر دال ہے کہ قنوت فرائض میں تھا پھر منسوخ ہوگیا۔

اس کے بعد وہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کوئی یہ اعتراض کرے "ثم ترکہ" کا یہ مطلب ہے کہ چار نمازوں میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے قنوت ترک کردیا لیکن نماز فجر میں نہیں ترک کیا اس کا جواب یہ ہے کہ یہ کلام تعصب سے بھرا ہوا ہے جس پر کوئی دلیل نہیں اس واسطے کہ "ترکہ" میں ضمیر قنوت کی طرف لوٹتی ہے جس پر لفظ "قنت" کا دلالت کرتا ہے اور وہ جمیع قنوت کو شامل ہے خواہ کسی نماز فرض میں ہو۔

اس میں سے فجر کی تخصیص بلا دلیل ہے علامہ عینی کی عبارت یہ ہے کہ:

"اعلم ان عبارۃ کلام انس یدل علی ان القنوت کان فی الصلوٰۃ المغرب والفجر ثم ترکہ ویدل علیہ ماروا ہ ابو داؤد حدثنا حماد ابن سلمۃ عن انس بن سیرین عن انس بن مالک ان النبی صلی

اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم قنت شہرا ثم ترکہ انتہی و
قولہ ثم ترکہ یدل علی ان القنوت کان فی
الفرائض ثم نسخ فان قلت قال الخطابی معنی
قولہ ثم ترکہ ای ترك الدعاء علی ھؤلاء القبائل
المذکورۃ فی حدیث ابن عباس او ترك القنوت
فی الصلوٰۃ الاربع ولم تیرکہ فی صلوۃ الفجر
قلت ھذا کلام متحکم متعصب بلادلیل فان
الضمیر فی ترکہ یرجع الی القنوت الذی یدل
علیہ لفظ قنت وھو عام یتناول جمیع القنوت
الذی کان فی الصلوٰۃ وتخصیص الفجر من
بینھا بلادلیل یدل علیہ باطل انتہی **یعنی جان لو کہ کلام**
انس کی عبارت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ قنوت مغرب
اور فجر کی نماز میں تھا پھر اسے ترک فرما دیا اور اس پر وہ حدیث
دلالت کرتی ہے جس کو ابوداؤد نے روایت کیا فرماتے
ہیں ہم حدیث بیان کی حماد ابن سلمہ نے وہ روایت کرتے
ہیں انس ابن سیرین سے وہ روایت کرتے ہیں انس ابن

مالک سے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے
قنوت پڑھی ایک مہینہ تک پھر اسے ترک فرما دیا: اور راوی
کا قول "ثم ترکه" اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ قنوت فرائض
میں تھا پھر منسوخ ہو گیا تو اگر تو کہے کہ خطابی نے کہا "ثم ترکه"
کا معنی یہ ہے کہ ان قبائل پر بددعا فرمانا ترک کر دیا جو حدیث
ابن عباس میں مذکور ہیں یا قنوت کو ترک فرما دیا چاروں
نمازوں میں اور فجر میں ترک نہیں کیا تو میں کہوں گا یہ دعویٰ
بلا دلیل ہے جو تعصب سے پُر ہے اس لئے کہ "ترکه"
کی ضمیر قنوت کی طرف راجع ہے جس پر لفظ "قنت"
دلالت کرتا ہے اور وہ عام ہے شامل ہے ان تمام قنوت کو
جو نمازوں میں تھیں اور اس میں صرف فجر کی تخصیص بلا دلیل
ہے جو اس کے بطلان پر دلالت کرتی ہے۔ (فاروقی)

اب یہ دو حضرات کہ جو رئیس الاحناف میں سے ہیں وہ مطلقاً قنوت فی الفجر کو منسوخ لکھ رہے ہیں اور علامہ عینی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تو امام طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی نسبت یہ بھی تحریر کر رہے ہیں کہ وہ بھی نسخ کے قائل ہیں اور لطف یہ کہ امام طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی عبارت بھی نقل کر دی ہے اور وہ اس میں پائی بھی گئی برخلاف صاحب

''کبیری'' کہ اس نے حوالہ تو دیا لیکن وہ حوالہ نہیں پایا گیا بلکہ اس کے خلاف موجود پایا اور اگر ایک آدھ فقرہ ہوتا تو بھی صبر کر لیتے لیکن امام طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے تو پورے تین ورق میں اس کو ثابت کیا ہے کہ نماز فجر میں بھی قنوت منسوخ ہے خواہ حرب میں ہو یا غیر حرب میں یعنی نازلہ اور غیر نازلہ دونوں میں ناجائز ہے پھر بڑی ناانصافی کی بات ہے کہ حنفی ہو کر ایسے دو بزرگوار رئیس الاحناف کے قول کو نہ مانا جائے کہ جو احادیث اور آثار سے بھی کام لے رہے ہیں۔

اور ان کے اقوال کو مانا جائے کہ جو امام طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا حوالہ دیتے ہیں لیکن بعد تفتیش معلوم ہوتا ہے کہ وہ موجود نہیں ہے اور اگر ذرا تامل کیا جائے تو معلوم ہو جائے گا کہ امام طحاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اتنے بڑے شخص ہیں کہ صاحب ''کبیری'' اور شامی کو اتنی جرأت نہیں ہوئی کہ اپنی رائے دیتے امام طحاوی کی طرف ان کو رجوع کرنا پڑا اور امام طحاوی نے تین ورق اسباب میں لکھ دیئے ہیں کہ قنوت ہر صورت میں منسوخ ہے۔

ان کو اعتماد تھا تو طحاوی پر اور طحاوی میں یہ عبارتیں نکلیں جو اوپر نقل کی گئیں ہیں اب منصف شخص کو کیا تامل ہے کہ صاحب ''کبیری'' کے حوالہ کو غلط مانے اور امام طحاوی کی تحقیق پر سر تسلیم خم کرے۔

اگر اس مسئلہ کی کوئی تفصیل چاہے تو ''عینی شرح بخاری'' اور ''شرح معانی الآثار'' طحاوی کی طرف رجوع کرے حنفی المذہب اور منصف کے لئے تو ان دونوں کتابوں

کا مطالعہ کافی ہے لیکن لامذہب اور ہٹ دھرم کا ہمارے پاس کوئی علاج نہیں ہے بہت سے لامذہب اس زمانہ میں ایسے بھی پیدا ہو گئے ہیں کہ اپنے کو حنفی کہتے ہیں لیکن درحقیقت امام صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مقلد نہیں ہیں فقط واللہ اعلم بالصواب.

المجیب العبد المسکین معین الدین الاجمیری کان اللہ

**الجواب**:- وقت نزول نوازل وحلول مصائب ان کے دفع کے لئے نماز فجر میں قنوت پڑھنا احادیث صحیحہ سے ثابت اور جمہور شراح محققین کے نزدیک اس کی شرعیت مستمر غیر منسوخ!

فتح القدیر میں ہے:

"مشروعية القنوت لنازلة مستمرة لم تنسخ قال وبه جماعة من اهل الحديث وحملوعليه حديث ابى جعفر عن انس رضى الله تعالىٰ عنه مازال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم يقنت حتى فارق الدنيا اى عند النوازل وماذكر من اخبار الخلفاء يفيد تقرره لفعلهم ذلك بعده صلى الله تعالىٰ عليه وسلم وقد قنت الصديق فى محاربة الصحابة رضى الله تعالىٰ عنهم مسيلمة

الـكـذاب وعـنـد مـحاربة اهل الكتاب و كذلك قـنت عمرو على رضى الله تعالىٰ عنهمافالقنوت عـنـد نافى النازلة ثابت و ذكرفى السراج الوهاج قـال الطحاوى ولايقنت فى الفجر عند نامن غير بـلية فـان وقـعـت بلية فلاباس به كمافعل رسول الـلّٰـه صـلـى الـلّٰـه تـعـالىٰ عـليه وسلم فانه قنت شهرافيهايدعوعلى رعل و ذكوان وبنى الحيان ثم تركه كذافى الملتقط انتہی" یعنی مصیبتوں کے وقت قنوت پڑھنے کا جواز مستمر ہے منسوخ نہیں ہوااوراسی پر محدثین کی ایک جماعت کااجماع ہے اوراسی پرمحمول ہے ابوجعفر کی وہ حدیث جوحضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قنوت پڑھتے رہے یہاں تک کہ دنیا سے تشریف لے گئے یعنی مصیبتوں کے نزول کے وقت اوروہ حدیث جواخبارخلفاء میں مذکور ہے ثبوت قنوت کاافادہ کرتی ہے رسول اللہ ﷺ کے بعداس پرعمل کرنے کی وجہ سے اورحضرت صدیق اکبر

رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مسیلمہ ابن کذاب کی جنگ میں قنوت پڑھی اور کتابیوں سے جنگ کے وقت اور ایسے ہی حضرت عمر و علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے قنوت پڑھی تو قنوت پڑھنا ہمارے نزدیک مصیبتوں کے نزول وقت ثابت ہے "سراج الوہاج" میں ہے کہ علامہ طحاوی نے فرمایا کہ ہمارے نزدیک فجر میں قنوت نہیں بغیر کسی مصیبت کے اور اگر کوئی مصیبت کا نزول ہو تو قنوت پڑھنے میں کوئی مضائقہ نہیں جیسا کہ عمل کیا رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کہ انھوں نے رعل وذکوان اور بنی حیان پر بد دعا کے لئے ایک مہینہ قنوت پڑھی پھر اسے ترک فرمادی ایسے ہی ملتقط میں ہے۔ (فاروقیؒ)

غنیہ شرح منیۃ میں ہے:

"قال الحافظ ابو جعفر الطحاوی انما لا یقنت عندنا فی صلاۃ الفجر من غیر بلیۃ فاذا وقعت فتنۃ او بلیۃ فلا باس بہ یعنی حافظ ابو جعفر طحاوی نے فرمایا کہ نہیں پڑھی جائے گی قنوت ہمارے نزدیک نماز صبح میں

سوائے کسی مصیبت کے تو جب کوئی فتنہ یا کوئی مصیبت نازل ہو تو قنوت پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔ (فاروقی)

شرح نقایہ برجندی میں ہے:

"قال الطحاوی انمالایقنت عندنافی صلاۃ الفجر من غیربلیۃ فاذاوقعت فتنۃ اوبلیۃ فلاباس بہ" یعنی امام طحاوی نے فرمایا کہ نہیں پڑھی جائے گی قنوت ہمارے نزدیک نماز صبح میں سوائے کسی مصیبت کے تو اگر کوئی فتنہ یا کوئی مصیبت نازل ہو تو قنوت پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ (فاروقی)

بحرالرائق میں ہے:

"وفی شرح النقایۃ معزیاالیٰ الغایۃ وان نزل بالمؤمنین نازلۃ قنت الامام الخ." یعنی شرح نقایہ میں غایہ سے ہے کہ اگر مسلمانوں پر کوئی مصیبت نازل ہو تو امام قنوت پڑھے۔ (فاروقی)

منحۃ الخالق میں بحوالہ شرح شیخ اسمٰعیل بنایہ امام عینی سے ہے:

"اذا وقعت نازلۃ قنت الامام فی الصلاۃ الجھریۃ

قال الطحاوی لایقنت عند نافی صلاۃ الفجر من غیر بلیة اما اذا وقعت فلا باس به ا ھ‘‘ یعنی جب کوئی مصیبت نازل ہوتو امام قنوت پڑھے جہری نمازوں میں امام طحاوی نے فرمایا کہ نہیں پڑھی جائے گی قنوت ہمارے نزدیک نمازِ صبح میں سوائے کسی مصیبت کے تو جب کوئی فتنہ یا کوئی مصیبت نازل ہوتو قنوت پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ (فاروقی)

اسی میں ہے:

’’قولہ و لھما انه منسوخ قال العلامة النوح آفندی ھذا علی اطلاقه مسلم فی غیر النوازل واما عند النوازل فی القنوت فی الفجر فینبغی ان یتابعه عند الکل لان القنوت فیھا عند النوازل لیس بمنسوخ علی ماھو التحقیق کمامر الخ‘‘ یعنی ان کا قول: ان دونوں کی دلیل یہ ہے کہ یہ منسوخ ہے، علامہ نوح آفندی نے فرمایا کہ اس کا اطلاق مسلم ہے غیر نوازل میں، رہا نوازل کے وقت تو قنوت فی الفجر

جائز ہے تمام کے نزدیک اس لئے کہ قنوت فی الفجر نوازل کے وقت منسوخ نہیں ہے اور یہی تحقیق ہے جیسا کہ گزرا۔ (فاروقی)

اشباہ والنظائر میں ہے:

"فی فتح القدیر ان مشروعیة القنوت للنازلة مستمرة لم تنسخ" یعنی فتح القدیر میں ہے کہ نازلہ کے وقت قنوت کی مشروعیت مستمر ہے منسوخ نہیں ہوئی۔ (فاروقی)

مراقی الفلاح شرح نورالایضاح میں غایہ سروجی کا کلام نقل کرکے فرمایا:

"فتکون مشروعیة مستمرة ھو محمل قنوت من قنت من الصحابة رضی اللہ تعالیٰ عنھم بعد وفاته صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم وھو مذھبنا و علیه الجمھور وقال الامام ابو جعفر الطحاوی رحمه اللہ تعالیٰ الخ" یعنی قنوت اس کی مشروعیت مستمر ہوئی قنوت کا محمل وہی ہے جس کو پڑھا صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے رسول اللہ ﷺ کے وصال کے بعد اور یہی ہمارا مذہب ہے اور اسی پر جمہور ہیں اور امام ابو جعفر

طحاوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے بھی یہی کہا۔ (فاروقی)

درمختار میں ہے:

"لایقنت لغیرہ الاالنازلة" قنوت نہیں پڑھی جائے گی سوائے وتر کے مگر نازلہ کے وقت۔ (فاروقی)

طحطاوی حاشیۂ دُر میں ہے:

"قال العلامۃ نوح آفندی بعد کلام قدمه فعلی هذا لایکون القنوت فی صلاة الفجر عندو قوع النوازل منسوخا بل یکون امرامستمراثابت اویدل علیه قنوت من قنت من الصحابة بعده صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم فیکون المراد بالنسخ نسخ عموم الحکم لا نسخ نفس الحکم قال فی الملتقط قال الطحاوی الخ (ثم قال) قال بعض الفضلاء هومذهبنا و علیه الجمهور" یعنی علامہ نوح آفندی نے فرمایا بعد اس کلام کے جوگزرا تو اس بناءً پر قنوت نماز فجر میں نوازل کے وقوع کے وقت منسوخ نہ ہوگا بلکہ امر مستمر اور ثابت ہے یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وسلم کے بعد قنوت پڑھنا اس پر دلالت کرتا ہے تو نسخ
سے مراد عموم حکم کا نسخ ہے نہ کہ نفس حکم کا نسخ اس کو ملتقط
میں طحاوی سے ذکر کیا پھر کہا کہ بعض فضلاء نے فرمایا کہ
یہی ہمارا مذہب ہے اور اسی پر جمہور ہیں۔ (فاروقی)

**اقول** امام طحاوی کی تصنیف صرف ایک ''شرح معانی الآثار'' ہی نہیں بلکہ یہ کتاب وہ ہے جس میں وہ ذکر احادیث فرماتے اور مجتہدانہ بحث کرتے ہیں اس کے علاوہ ان کی اور کتابیں بھی ہیں ازاں جملہ مختصر طحاوی ہے جس میں انھوں نے نقل مذہب حنفی کیا اور وہ متون مذہب سے ایک متن ہے تو ''شرح معانی الآثار'' کی جو عبارت مجیب نے نقل کی اس سے یہ بات لازم نہیں آتی کہ علماء نے جو ان سے جواز قنوت فی الفجر نقل فرمایا وہ نقل غلط ہے ان اکابر نے ''شرح معانی الآثار'' کا کام نہ لیا بلکہ ''قال الطحاوی'' فرمایا تو کیوں کر جان لیا گیا کہ اکابر نے ''شرح معانی الآثار'' سے ہی اسے نقل کیا، نہ ان کی اور کتب مثلاً ''مختصر'' سے جو نقل مذہب کے لئے ہے یہ مجیب کی ہمت و جرأت ہے کہ اتنی سی نظر و علم پر علامہ محقق ابرہیم حلبی صاحب ''کبیری'' کے حوالہ کی تغلیط کر دی۔

حالانکہ وہ اس نقل میں متفرد نہیں بلکہ امام طحاوی سے یہ ناقل امام ناصر الدین محمد بن یوسف سمر قندی متوفی ۵۵۶ھ میں ملتقط اور ان سے ''سراج الوہاج'' اور اس سے علامہ برجندی نے ''شرح نقایہ'' اور محقق زین بن نجیم مصری نے ''اشباہ والنظائر'' میں نیز بحوالہ

''ملتقط'' علامہ نوح آفندی اور ان سے علامہ سید طحطاوی نیز امام طحاوی سے امام محمود عینی نے ''بنایہ'' اور علامہ شرنبلالی نے ''مراقی الفلاح'' اور علامہ سید ابوالسعو دازہری نے ''فتح اللہ المعین'' میں اور ان کے سوا اور اکابر نے نقل فرمایا، صرف ایک کتاب دیکھ کر اتنے اکابر علماء کے نقول کو غلط و باطل ٹھہرا دینا کس قدر عقل کے خلاف ہے اور یہیں سے ''شرح صحیح بخاری'' میں عبارت امام عینی سے استدلال کا جواب واضح ہوگیا۔

شروح حدیث اور چیز ہیں اور کتب فقہ اور علماء نے تصریح فرمائی ہے کہ شروح حدیث میں جو بات کتب فقہ کے مخالف ہو وہ مذہب نہیں، مذہب وہ ہے جو کتب فقہ میں ہے امام طحاوی و امام عینی دونوں اکابر نے کتب فقہ میں یہی لکھا کہ نازلہ میں قنوت جائز ہے اور اکابر اجلہ محققین شراح نے اس پر اتفاق کیا تو حنفی کو چاہیے کہ امام طحاوی و امام عینی و جماہیر شراح محققین ہی کی تحقیق پر سر تسلیم خم کرے اور یہاں سے اس کی بھی کیسی پوری نظیر واضح ہوگئی دیکھو یہی امام عینی کہ کتاب شرح حدیث میں وہ کچھ لکھ آئے جو مجیب نے نقل کیا اور کتاب فقہ میں صاف صاف اس کا جواز لکھا۔

یونہی اگر امام طحاوی نے ''شرح معانی الآثار'' میں وہ لکھا اور ''مختصر فقہ'' میں حکم جواز دیا کیا مستبعد ہے اور کیوں کر اس بنا پر ان تمام اکابر علماء کی نقول کی تکذیب ہوسکتی ہے طرفہ یہ کہ یہی امام عینی جو کتاب شرح حدیث میں امام طحاوی سے عدم جواز کے ناقل وہی امام عینی انھیں امام طحاوی سے کتاب فقہ میں جواز کے ناقل۔

تو کھل گیا کہ وہ ایک بحث حدیثی ہے اور یہ مذہب فقہی مجیب صاحب شاید امام عینی کی تکذیب کرتے تو ڈریں گے جن کی خود اتنی تعریف لکھ چکے اور فرما آئے ہیں کہ ان کے حوالہ کو تمام فقہائے احناف مانتے چلے آئے ہیں۔

یہ معلوم تھا کہ وہی عینی کتاب فقہ میں تصریح جواز فرما رہے ہیں اور نہ خود بلکہ انھیں امام طحاوی سے نقل فرماتے ہیں تو اب کیوں کر سرتابی کیجیے گا کہ ان کا حوالہ تو تمام فقہائے احناف مانتے چلے آئے ہیں۔

باقی اس مسئلہ کی تفصیل تام سیدی واستاذی ومرجعی وملاذی اعلیٰ حضرت مولانا مولوی محمد احمد رضا خاں صاحب قبلہ مدظلہم الاقدس کے صاحبزادۂ والا جاہ جناب مولینا مولوی محمد حامد رضا خاں صاحب کے رسالہ "اجتناب العمال عن فتاوی الجہال" میں ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

عبید النبی نواب مرزا عفی عنہ

کتبہ

بجاہ المصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم





## کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ

مسئلہ: از شہر دمن عملداری پرتگیز مرسلہ ضیاء الدین صاحب ۲۶ رجمادی الاخریٰ ۱۳۱۶ھ

زید وہابی نے اوّل چند رسائل عقائد وہابیت و گستاخی شان معظمان دین پر مشتمل طبع کیے جس پر علمائے بمبئی وغیرہ نے ۱۳۱۳ھ میں اس کی وہابیت پر فتوی دیا اس نے باصرار جماعت اہل سنت مجبور ہو کر اپنے تحفظ کے لئے ربیع الاول ۱۳۱۴ھ میں ایک پرچہ باظہار توبہ چھاپ کر شائع کر دیا، جب اہل سنت اس کی طرف سے مطمئن ہو گئے تو اس نے اپنے اسی زمانہ سابق وہابیت کے تحریرات میں سے ایک تحریر حال کی بتا کر ظاہر کی جس کا تاریخی نام ''ضروری سوال'' لکھا ہے جس سے وہی ۱۳۱۳ھ پیدا ہے اگرچہ آخر میں ۱۳۱۵ھ لکھ دیا ہے اس تحریر پر وہ طالب مباحثہ ہے اور چند شرائط بحث لکھے ہیں وہ تحریر خاص اس کے قلم کی لکھی ہوئی مع توبہ نامہ و شرائط مباحثہ حضرات علمائے اہل سنت کے ملاحظے میں حاضر کر کے چند امور کا استفسار ہے!

(۱)...... اس تحریر میں جو حکم اس نے قرار دیا کہ نماز فجر میں قنوت پڑھنا وقت فتنہ و فساد و غلبہ کفار جائز و باقی و غیر منسوخ ہے اور باقی کسی سختی مثل طاعون و وبا وغیرہ کے وقت جائز نہیں، یہ حکم تفصیلی ہمارے ائمہ کا ہے یا اس شخص کا اپنا اختراع ہے؟

(۲)...... طاعون یا وباء کیلئے قنوت ماننے کو کذب و بہتان بتانا علمائے کرام و فقہائے اعلام کی شان میں گستاخی ہے یا نہیں؟

(۳)......اس تحریر کے مضامین والفاظ وطرز بیان واملا وانشا سے اس شخص کا بے علم وجاہل اور منصب فتوی کے نا قابل ہونا ظاہر ہے یا نہیں؟

(۴)......اگر ظاہر ہے تو نا اہل کو مفتی بننا حلال ہے یا حرام اور اس کے کسی فتوے پر عوام کو اعتماد چاہیے یا نہیں؟

(۵)......اس نے اس تحریر میں جو سندیں تقریں لکھی ہیں اگر ان سے اس کا مطلب ثابت نہیں تو آیا یہ امر صرف اس کی جہالت و بے علمی سے ہے یا کہیں بددیانتی اور عوام کو فریب دہی بھی پیدا ہوتی ہے؟

(۶)......جو اس تحریر ضروری سوال کو صحیح ودرست بتائے وہ جاہل ونافہم ہے یا نہیں؟

(۷)......شرائط مباحثہ جو اس نے لکھے ہیں وہ اس کے اگلے اشتہار توبہ کے خلاف ہیں یا نہیں؟ اور ان سے اس کی قدیم وہابیت کی بو پیدا ہوتی ہے یا نہیں بینوا توجرا۔

**الجواب اللھم لک الحمد:** - تحریرات مذکورہ نظر سے گذریں "ضروری سوال" میں جو حکم اختیار کیا ہے محض خلاف تحقیق ہے ہمارے ائمۂ کرام کی تصریحات کتب متون دیکھیے تو عموماً یہ ارشاد ہے کہ غیر وتر میں قنوت نہیں ان میں وقت غلبۂ کفار کا بھی کہیں استثنا نہیں اور اگر تحقیقات جمہور شارحین کرام پر نظر ڈالیے تو مطلقا نازلہ کے لئے قنوت لکھتے ہیں خاص فتنہ وغلبۂ کفار کی ہرگز قید نہیں لگاتے۔

"غنیہ شرح منیہ" میں ہے:

''قال الحافظ ابو جعفر الطحاوی انما لا یقنت عندنا فی صلاۃ الفجر من غیر بلیة فاذا وقعت فتنة او بلیة فلا باس به یعنی امام ابوجعفر طحاوی نے فرمایا نماز فجر میں ہمارے یہاں قنوت نہ ہونا اس وقت ہے کہ کوئی بلا و مصیبت نہ ہو جب کوئی فتنہ یا کسی قسم کی بلا واقع ہو تو نماز صبح میں قنوت پڑھنا کچھ مضائقہ نہیں''

''شرح نقایہ برجندی'' میں ہے:

'' فی الملتقط قال الطحاوی فذکر نحوہ یعنی امام ناصر الدین محمد سمرقندی نے ''ملتقط'' میں امام طحاوی کا قول مذکور نقل فرمایا''

''بحرالرائق'' میں ہے:

'' وفی شرح النقایة معزیاالی الغایة وان نزل بالمسلمین نازلة قنت الامام الخ یعنی علامہ شمنی نے شرح نقایہ میں بحوالہ غایہ امام سروجی بیان کیا کہ اگر مسلمانوں پر (معاذ اللہ) کوئی سختی آئے تو امام قنوت پڑھے''

''منحۃ الخالق'' میں ہے:

"کذا فی شرح الشیخ اسمٰعیل لکنه عزاه الی غایة البیان و لم اجد المسئلة فیها فعله اشتبه علیه غایة السروجی بغایة البیان لکنه نقل عن البنایة مانصه اذاوقعت نازلة قنت الامام فی الصلاۃ الجھریة وقال الطحاوی لا یقنت عندنا فی صلوٰۃ الفجر فمن غیر بلیة اما اذا وقعت فلا باس به یعنی اسی طرح یہ مسئلہ شرح شیخ اسمعیل "للدرروالغرر" میں ہے انہوں نے اسے غایۃ البیان علامہ اتقانی کی طرف نسبت کیا مگر مجھے "غایۃ البیان" میں نہ ملا شاید "غایہ سروجی" سے اشتباہ ہوا۔

اورانہوں نے بنایہ امام عینی سے نقل کیا کہ جب کوئی سختی واقع ہوا امام قنوت پڑھے اورامام طحاوی کا وہی ارشاد ذکر فرمایا"

اسی میں ہے:

"قوله و لهما انه منسوخ قال العلامة نوح آفندی هذا علی اطلاقه مسلم فی غیر النوازل واما عند النوازل فی القنوت فی الفجر فینبغی ان یتابعه عند الکل لان القنوت فیها عند النوازل لیس بمنسوخ علی ماهو التحقیق کما مر الخ یعنی علامہ نوح آفندی نے فرمایا جب

حنفی کسی شافعی کے پیچھے نماز فجر پڑھے تو بغیر کسی نازلہ کے قنوت میں اس کا اتباع نہ کرے کہ وہ ہمارے نزدیک منسوخ ہے اور بلاؤں کے وقت صبح میں ہمارے سب اماموں کے طور پر مقتدی کو باتباع امام قنوت پڑھنا چاہئے کہ تحقیق یہی ہے کہ سختیوں کے وقت نماز صبح میں قنوت منسوخ نہیں"

''اشباہ والنظائر'' میں ہے:

"فی فتح القدیر ان مشروعیة القنوت للنازلة مستمرة لم تنسخ یعنی فتح القدیر میں ہے کہ دفع سختی کی لئے قنوت پڑھنے کی شرعاً اجازت برابر چلی آئی ہے منسوخ نہ ہوئی"

اسی میں ہے:

"ذکر فی السراج الوهاج قال الطحاوی الخ یعنی 'سراج وہاج' میں امام طحاوی کا وہ ارشاد ذکر کیا کہ کوئی بلا آئے تو قنوت فجر میں حرج نہیں"

''مراقی الفلاح شرح نور الایضاح'' میں غایہ سروجی کا کلام نقل کر کے مثل علامہ ابراہیم حلبی شارح ''منیہ'' نے فرمایا:

" فتکون مشروعیته مستمرة وهو محمل قنوت من قنت من الصحابة رضی الله تعالیٰ عنهم بعد و فاته

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وھو مذھبنا وعلیہ الجمھور وقال الامام ابو جعفر الطحاوی رحمہ اللہ تعالیٰ الخ یعنی تو سختیوں کے وقت قنوت کا مشروع ہونا باقی ہے اور صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے بعد وفات اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جو قنوت پڑھی اس کا موقع یہی ہے یعنی سختی کے وقت پڑھتے تھے ہمارا اور جمہور ائمہ کا یہی مذہب ہے ''امام طحاوی'' فرماتے ہیں کوئی فتنہ یا بلا ہو تو قنوت میں مضائقہ نہیں''

''حاشیہ مراقی للسید الطحطاوی'' میں ہے:

"قولہ وھو محمل الخ ای حصول نازلۃ قولہ وھو مذھبنا ای القنوت للحادثۃ" یعنی کسی سختی کے وقت ''قنوت'' پڑھنا ہمارا مذہب ہے۔ (فاروقی)

''درمختار'' میں ہے:

"لا یقنت لغیرہ الا النازلۃ یعنی وتر کے سوا کسی نماز میں قنوت نہ پڑھے مگر کسی سختی کے لئے"

''فتح اللہ المعین'' حاشیہ کنز للعلامۃ السید ابی السعود الازہری میں امام طحاوی کا ارشاد مذکور کہ ''کسی بلا کے وقت قنوت فجر میں حرج نہیں'' نقل کر کے فرمایا:

"وظاهره انه لو قنت فی الفجر لبلیة انه یقنت قبل الرکوع حموی یعنی علامہ سید احمد حموی نے فرمایا امام طحاوی کے اس ارشاد سے ظاہر یہ ہے کہ اگر کسی بلا کے سبب نماز فجر میں قنوت پڑھے تو رکوع سے پہلے پڑھے"

"طحطاوی حاشیہ در" میں ہے:

"قال العلامة نوح بعد کلام قدمه فعلی هذالایکون القنوت فی صلاة الفجر عند وقوع النوازل منسوخا بل یکون امرا مستمرا ثابتا و یدل علیه قنوت من قنت من الصحابة بعده صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم فیکون المراد بالنسخ نسخ عموم الحکم لا نسخ نفس الحکم قال فی الملتقط قال الطخاوی الخ (ثم قال) قال بعض الفضلاء هو مذهبنا وعلیه الجمهور یعنی علامہ نوح نے ایک کلام ذکر کر کے فرمایا تو اس تقدیر پر بلائیں اترتے وقت نماز فجر میں قنوت منسوخ نہ ہوگی بلکہ باقی و ثابت ہوگی اور اس کی دلیل صحابہ کا بعد نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے قنوت پڑھنا ہے تو ہمارے علما جو قنوت فجر کو منسوخ بتاتے ہیں

ثالثاً:- فرمان اقدس خاص بنام عامر بن طفیل نہ تھا بلکہ رؤسائے نجد و بنی عامر کے نام تھا۔

''خمیس'' میں ہے:

''وکتب کتابا الی رؤساء نجد وبنی عامر'' یعنی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے رؤسائے نجد و بنی عامر کے نام خط لکھا۔ (فاروقی)

''مدارج'' میں ہے:

''مکتوبے بر رؤسائے نجد و بنی عامر نوشت'' یعنی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک خط رؤسائے بنی عامر کو تحریر فرمایا۔ (فاروقی)

رابعاً:- حافظ قرآن کے اگر یہ معنیٰ کہ قرآن مجید سے کچھ یاد تھا تو اس میں ان صحابہ کی کیا خصوصیت انہیں قراء نام رکھنے کی یہ وجہ نہیں ہوسکتی اور اگر یہ مراد کہ جس قدر قرآن مجید اس وقت تک اترا وہ سب ان سب کو یاد تھا تو اس کا کوئی ثبوت نہیں بلکہ انہیں قراء کہنے کی وجہ یہ کہ شب کو درس و تلاوت قرآن مجید میں بکثرت مشغول رہتے۔

''صحیح بخاری'' میں انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے:

"یتدارسون القرآن باللیل ویصلون" یعنی وہ راتوں کو درس قرآن اور نمازوں مشغول رہتے تھے (فاروقی)

''عمدالقاری'' کتاب الجہاد باب العون بالمدد میں ہے:

"سموا به لکثرة قرائتهم" یعنی تلاوت قرآن کریم کی کثرت کے سبب انھیں ''قراء'' کے نام سے موسوم کیا گیا۔ (فاروقی)

خامساً:- عامر بن طفیل کے خاص اپنے قبیلۂ بنی عامر نے ہرگز کمک نہ دی بلکہ صاف انکار کر دیا کہ تیرا چچا عامر بن مالک انہیں اپنی پناہ میں لے چکا ہے ہم ان کا ذمہ ہرگز نہ توڑیں گے۔

''مواہب لدنیہ'' میں ہے:

''استصرخ علیهم بنی عامر فلم یجیبوه وقالوا لن نخفر ابابراء وقد عقد لهم عقدا وجوارا'' یعنی عامر بن طفیل نے مسلمانوں کے خلاف قبیلۂ بنو عامر کو مدد کے لئے پکارا تو انھوں نے اس کی مدد کرنے سے انکار کر دیا اور کہا ہم ابو براء کے معاہدے کو ہرگز نہ توڑیں گے کہ اس نے مسلمانوں کو پناہ دینے کا عہد کر رکھا ہے۔ (فاروقی)

''سیرت ابن ہشام'' میں ہے:

"استصرخ عليهم بنی عامر فابوان يجيبوه الی مادعا هـم اليه وقال لن نخفر الیٰ اخرمامر" یعنی عامر بن طفیل نے مسلمانوں سے مقاتلہ کے لئے بنو عامر کو پکارا تو انھوں نے اس سے انکار کر دیا اور کہا ہم تیرے چچا ابو براء کے معاہدے کو ہرگز نہ توڑیں گے۔ (فاروقی)

''خمیس'' میں ہے:

"استصرخ عامر بن الطفیل بنی عامر علی المسلمین فـامتنعو ا وقالو الا نخفر ذمة ابی براء عمك الخ" یعنی عامر بن طفیل نے مسلمانوں کے خلاف قبیلۂ بنو عامر کو قتال کے لئے پکارا تو انھوں نے اس سے صاف انکار کر دیا اور کہا ہم تیرے چچا ابو براء کے ذمہ کو ہرگز نہ توڑیں گے۔ (فاروقی)

''مدارج'' میں ہے:

''تمامۂ بنی عامر از جنگ مسلمانان ابا آوردند'' یعنی تمام بنو عامر نے مسلمانوں سے جنگ کرنے سے انکار کر دیا۔ (فاروقی)

سادساً:- عامر بن طفیل کا حامل فرمان اقدس حرام بن ملحان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کرنا بھی خلاف تحقیق ہے بلکہ ان کا قاتل اور شخص تھا کہ بعد کو اسلام لے آیا۔

| | |
|---|---|
| كما رواه الطبراني عن ثابت البناني عن انس بن مالك رضى الله تعالىٰ عنه. | یعنی جیسا کہ طبرانی نے اس حدیث کو ثابت بنانی سے انھوں نے اسے انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا (فاروقی) |

اور عدواللہ عامر بن طفیل کفر پر مرا۔

| | |
|---|---|
| كما فى صحيح البخارى عن اسحق بن ابى طلحة عن انس بن مالك رضى الله تعالىٰ عنه. | یعنی جیسا کہ بخاری میں یہ حدیث اسحاق ابن ابوطلحہ سے مروی ہے انھوں نے انس ابن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی۔ (فاروقی) |

''صحیح بخاری شریف'' میں ہے:

"جعل يحدثهم فاومأوا الى رجل فاتاه من خلفه فطعنه یعنی حرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان کافروں کو پیام اقدس پہونچاتے اور ان سے باتیں فرمارہے تھے کہ انہوں نے کسی کو اشارہ کیا اس نے پیچھے سے آکر نیزہ مارا''

امام حافظ الشان عسقلانی نے ''فتح الباری'' میں فرمایا:

لم اعرف اسم الرجل الذى طعنه مجھے اس نیزہ مارنے والے کا نام نہ معلوم ہوا''

''زرقانی شرح مواہب'' میں ہے:

"فی الطبرانی من طریق ثابت عن انس ان قاتل حرام بن ملحان اسلم وعامر بن الطفیل مات کافرا کما تقدم انتہی من الفتح" یعنی طبرانی میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حرام بن ملحان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قاتل اسلام لے آیا اور عامر بن طفیل کافر مرا جیسا کہ ''فتح'' سے گزرا۔ (فاروقی)

**سابعاً:**- ان سب سے قطع نظر کے بعد اس میں ایک غلطی یہ ہے کہ:

''جب وہ خط عامر نے پڑھا آگ کا شعلہ بن گیا''

کتب سیر میں تصریح ہے کہ اس خبیث نے فرمان اقدس دیکھا تک نہیں ''سیرت ابن اسحاق و سیرت ابن ہشام و مواہب لدنیہ'' میں ہے:

"لما اتاہ لم ینظر فی کتابہ" یعنی جب نبی اکرم ﷺ کا نامۂ مبارکہ عامر بن طفیل کو پہنچا تو اس نے اس پر نظر بھی نہیں ڈالی۔ (فاروقی)

''خمیس'' میں ہے:

"لم ینظر عامر بن الطفیل فی کتاب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم" یعنی عامر بن طفیل نے رسول اللہ

ﷺ کے فرمان عالی شان کو دیکھا تک نہیں۔ (فاروقی)

''کامل'' میں ہے:

"لما اتاه لم ینظر الی الکتاب" یعنی جب عامر بن طفیل کے پاس حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نامۂ مقدسہ لایا گیا تو اس نے اس کی طرف نہیں دیکھا۔ (فاروقی)

ثامناً:۔سخت غلطیٔ فاحش یہ ہے کہ منذر کو زندہ قید کرلیا حالانکہ منذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ عین معرکہ میں شہید ہوئے ہیں۔

''معالم التنزیل'' میں ہے:

"قتل المنذر بن عمرو واصحابه الا ثلثة نفر کانوا فی طلب ضالة لهم الخ" یعنی منذر ابن عمرو اور ان کے ساتھی شہید کردیے گئے سوائے تین افراد کے جو کسی گم شدہ کی تلاش میں گئے ہوئے تھے۔ (فاروقی)

''مدارج'' میں ہے:

''تمامۂ اصحاب شہید شدند الا منذر بن عمرو با او گفتند اگر خواہی ترا امان دہیم او امان ایشان را قبول نکرد و با ایشان را مقاتلہ کردتا شہید شد'' یعنی تمام ساتھی شہید ہوگئے سوائے حضرت منذر ابن عمرو کے، بنو عامر نے آپ سے کہا اگر آپ چاہیں تو ہم آپ کو

امان دیدیں؟ آپ نے ان کی یہ پیش کش قبول نہ فرمائی اور ان سے جنگ کی یہاں تک کہ شہید ہو گئے۔ (فاروقی)

''سیرتین ابنائے اسحاق وہشام'' میں ہے:

"لما راؤهم اخذوا سيوفهم ثم قاتلوهم حتى قتلوا من عند اخرهم يرحمهم الله الا كعب بن زيد اخا بنى دينار بن النجار فانهم تركوه وبه رمق فارتث من بين القتلى فعاش حتى قتل يوم الخندق شهيدا يرحمه الله" یعنی جب کفار نے مسلمانوں کو دیکھا تو اپنی تلواریں تان لیں پھر ان سے جنگ کی یہاں تک کہ ان سب کو شہید کر دیا اللہ ان پر رحمت فرمائے سوائے کعب ابن زید دینار ابن نجار کے بھائی کے کہ ان کو انھوں نے زخمی حالت میں چھوڑ دیا اور ان کی آخری سانس چل رہی تھی تو انھیں مقتولین میں سے اٹھایا گیا پھر وہ زندہ رہے یہاں تک کہ جنگ خندق میں شہید ہوئے، اللہ ان پر رحمت فرمائے۔ (فاروقی)

''مواہب'' میں ہے:

"قتلوا الی اخرھم الا کعب بن زید الخ" یعنی انھوں نے سارے مسلمانوں کو شہید کردیا سوائے کعب ابن زید کے۔ (فاروقی)

"خمیس" میں ہے:

"قتلوا من عندا اخرھم الا کعب بن زید الخ" یعنی کافروں نے سارے مسلمانوں کو شہید کردیا سوائے کعب ابن زید کے۔ (فاروقی)

خود حدیث میں ہے حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خبر دی:

"ان اخوانکم لقوا المشرکین فاقتطعوھم فلم یبق منھم احد و انھم قالوا ربنا بلغ قومنا انا قد رضینا و رضی عنا ربنا فانا رسولھم الیکم قد رضوا اورضی عنھم رواہ الحاکم عن ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ" یعنی تمہارے بھائی کفار سے مقابلہ کرتے ہوئے شہید ہوں گے، تو ان میں سے کوئی نہ بچا اور انھوں نے کہا: اے ہمارے رب! ہماری طرف سے ہماری قوم کو یہ پیغام پہنچادے کہ ہم اللہ سے راضی ہوئے اور اللہ ہم سے راضی ہوا، حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: میں ان کا پیغام تمہیں پہنچارہا ہوں

کہ وہ اللہ سے اور اللہ ان سے راضی ہوا، اس حدیث کو حاکم

نے ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا۔ (فاروقی)

**فریب دہی عوام:** - جہالات واغلاط کثیرہ کے ساتھ فریب دہی عوام بھی "ضروری سوال" میں ضرور ہے۔

**فریب ۱:** - حدیث مذکور ابن حبان ذکر کی جو صراحۃً مطلق تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نماز صبح میں قنوت نہ پڑھتے مگر جب کسی قوم کے نفع یا ضرر کی دعاء فرمانی ہوتی، مصنف "ضروری سوال" نے اس کا ترجمہ لکھ کر معاً جوڑ لگا دیا:

"یعنی سوا اس کے پیمبر خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
اور مصیبت پر قنوت نہیں پڑھتے تھے"

جس سے عوام سمجھیں حدیث میں کسی خاص مصیبت کا ذکر ہے اسی کے لئے قنوت پڑھنے کا ثبوت ہے باقی بے ثبوت۔

اس مغالطے سے جو فائدہ اٹھانا چاہا اسے یہیں ظاہر بھی کر دیا کہ:

"اب یہاں سے سمجھا گیا کہ کفار ظلم کریں تو نماز فجر میں
نصرت چاہے طاعون یا وبا کے لئے قنوت ثابت نہیں"

حالانکہ ہر ابجد خواں عربی بتا سکتا ہے کہ یہ محض دھوکہ دیا ہے حدیث میں اصلاً کسی مصیبت خاص کا نام نہیں جس کے غیر پر نفی قنوت ہو۔

**فریب ۲**:- قنوت نازلہ خود بھی تو غیر منسوخ مانی ہے اگر چہ خاص ایک نازلے میں، اب جواس پر سند پیش کرنی ہوئی تو علامہ طحطاوی وعلامہ شامی ومحقق سامی بحر طامی صاحب اشباہ نامی کا دامن پکڑا کہ:

''چنانچہ حاشیۂ درمختار طحطاوی وشامی واشباہ والنظائر وغیرہ وغیرہ نے اس کی تصریح کی ہے''

حالاں کہ اوپر واضح ہو چکا کہ یہ علمائے کرام تو نہ صرف تعمیم نوازل بلکہ خاص طاعون ہی کے لئے قنوت ثابت کرتے ہیں جس کے سبب معاذ اللہ اس شخص کے نزدیک کذب و بہتان میں پڑے ہیں، ان کے کلام پورے نقل نہ کرنا درکنار جو عبارت ان کے نام سے نقل کی اسی میں دو کاروائیاں کیں۔

**ایک** یہ کہ خود ان کے ترجمۂ کلام میں وہ الفاظ ملا دیئے جو اپنے ساختہ مذہب کے مطابق تھے۔

**دوسرے** یہ کہ ایک عربی عبارت اپنی طرف سے بنا کر اس کلام سے ملا دی اور سب کا ایک ساتھ ترجمہ کر دیا جس سے ناواقف کو دھوکہ ہو کہ یہ سارا کلام ان علمائے کرام کا ہے وہ نقل و ترجمہ ملخصاً یہ ہے:

''وغیرہ وغیرہ نے اس کی تصریح کی ہے اور وہ یہ ہے کہ

وقد قنت ابو بکر الصدیق وعمر و علی و معٰویۃ

فالقنوت فی النازلة ثابت فافهم واغتنم قلت والمراد بالنازلة هناك هوالذی مذکور فی الاحادیث ولا یقاس علی غیره و الله اعلم

ترجمہ: اور مقرر قنوت پڑھی ابو بکر الصدیق اور عمر فاروق اور حضرت علی اور حضرت معٰویہ نے پس قنوت بیچ واقع ہونے سختی اور فتنہ اور فساد اور غلبۂ کفار اشرار کے ثابت ہے سو سمجھ اور غنیمت جان اب کہتا ہوں میں کہ مراد نازلہ سے اس جگہ وہی نازلہ مراد ہے جو مذکور ہوا ہے حدیثوں میں اور نہیں قیاس کیا جائے گا اوپر غیر اس نازلہ کے اعنی ہر ایک نازلہ نہیں''

ترجمۂ اصل میں فتنہ و فساد و غلبۂ کفار اشرار کے لفظ بڑھا دیئے کہ نرے بے علم کہیں دیکھو جو بات مولوی صاحب نے کہی تھی وہی ان کتابوں میں لکھی ہے ورنہ اصل عبارت علماء میں نہ ان لفظوں کا اصلاً پتہ نہ اس غرض فاسد کے سوا ترجمے میں اس پیوند کا کوئی منشا پھر ''قلت'' سے آخر تک ایک عبارت عربی گڑھ کر عبارت سے ملا دی اور

---

ا۔ اس خوبی علم کو دیکھئے کہنا یہ مقصود ہے کہ لایقاس علیہ غیرہ اور نازلہ اس پر قیاس نہ کیا جائے گا اور کہا یہ کہ ''لایقاس علی غیرہ نہ قیاس کیا جائے اوپر غیر اس نازلہ کے'' ۱۲ منہ ۔

اس کا ترجمہ ترجمے سے کہ ناواقف کم علم جانیں یہ "قلت" انھیں علماء نے فرمایا ہے ورنہ یہ کہیں کا ادب نہیں کہ اردو رسالے میں جو بات اردو ہی زبان میں ظاہر کرنی ہوا سے پہلے عربی میں بولیں پھر اپنی عربی کی اردو کریں اور کلام علماء میں "قلت" ہزار جگہ ہوتا ہے تو صاف اسی طرف ذہن جائے گا کہ یہ کلام بھی انھیں کا ہے۔

**فریب ۳۷**:- اشباہ میں فرمایا تھا:

"فائدة فی الدعاء برفع الطاعون سئلت عنه فاجبت بانی لم اره صریحاً **یعنی فائدہ طاعون دور ہونے کی دعاء میں مجھ سے اس کا سوال ہوا تھا میں نے جواب دیا کہ اس کی تصریح میں نے نہ دیکھی**"

پھر "غایہ وشمنی و فتح القدیر" کی وہ عبارتیں نقل فرمائیں کہ "نازلہ کے لئے قنوت پڑھے" پھر فرمایا:

"فالقنوت عندنا فی النازلة ثابت ولا شك ان الطاعون من اشد النوازل **یعنی ان عبارات سے واضح کہ ہمارے نزدیک بلا میں قنوت ثابت ہے اور شک نہیں کہ طاعون سخت تر بلاؤں میں سے ہے**"

پھر اس دعوے کے ثبوت کو کہ نازلہ ہر سختی وشدت کو عام ہے "مصباح و قاموس و

صحاح“ کی عبارات مذکورہ سابق نقل فرمائیں پھر عبارت ”سراج وہاج وملتقط“ وکلام امام طحاوی سے ثبوت مؤکد قائم فرمایا کہ جو کوئی بلا ہو اس کے لئے قنوت پڑھنے میں حرج نہیں کسی عاقل غیر مجنون کے نزدیک اس کلام کے معنی سوا اس کے کچھ نہیں ہو سکتے کہ طاعون کے لئے قنوت پڑھے جانے کو فرما رہے ہیں۔

لاجرم علامہ سید شریف طحطاوی نے ”حاشیہ مراقی الفلاح“ میں فرمایا:

”فی الاشباہ یقنت للطاعون لانہ من اشدا لنوازل یعنی اشباہ میں ہے کہ طاعون کے لئے قنوت پڑھے اس لئے کہ وہ سخت تر بلاؤں میں سے ہے“

اب مصنف ”ضروری سوال“ کی سنئے:

”اشباہ والنظائر والے صاحب نے فرمایا ہے لوگوں نے مجھ سے پوچھا طاعون میں قنوت پڑھنے سے سو میں نے جواب دیا کہ صریح مسئلہ اس کا کہیں نہیں دیکھا میں حکم کر نہیں سکتا“

اوّل تو سوال خاص قنوت طاعون سے ہونا بنایا کہ جو جواب گڑھا جائے گا وہ بالتخصیص صراحۃً اسی پر وارد ہو پھر جواب میں یہ لفظ اپنی طرف سے بڑھا دئے کہ ”میں حکم کر نہیں سکتا“ حالانکہ عبارت اشباہ میں اس کا وجود مفقود بلکہ بالتصریح اس میں قنوت کا

حکم دینا موجود اسے کس درجے کی تحریف و بددیانتی و مغالطہ و فریب دہی کہا چاہیئے
والعیاذ باللہ رب العلمین ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ۔

مخالفت توبہ نامہ:-خود اس ''ضروری سوال'' سے بھی پیدا!

اولاً:-اس میں اپنے طرفداروں کے ایک رسالے کی نسبت لکھا تھا کہ:

''اس میں سادات کرام و علمائے عظام کی شان و عظمت کے خلاف الفاظ رکیکہ برتے گئے ہیں واقعی یہ کمال درجے کی بے ادبی میرے طرفداروں سے تو گویا مجھی سے ہوئی میں للہ ان کل حضرات بابرکات سے معافی چاہتا ہوں خواہ حضرات سادات و علمائے اہل سورت خواہ اہل بمبئی خواہ آفاقی''

وہاں تو آج کل کے علماء کو جو آپ کے طرفداروں نے کچھ الفاظ رکیکہ لکھے اس سے معافی چاہی اور ''ضروری سوال'' میں خود آپ اکابر سابقین علمائے عظام و فقہائے کرام و سادات فخام مثل امام نووی و امام ابن حجر و امام طیبی و علامہ ابن ملک و محقق زین العابدین بن نجیم و مولانا علی قاری مکی و سید علامہ طحطاوی و سید علامہ شامی و امثالھم کو معاذ اللہ کذب و بہتان کی طرف نسبت فرما رہے ہیں شاید یہ الفاظ رکیکہ نہ ہوں گے۔

ثانیاً:-اس میں لکھا تھا:

''واللہ باللہ میں مذاہب اربعہ حقہ کو سچے دل سے حق جانتا ہوں''

یہاں صراحۃً قنوت فجر کو کہ مذہب امام مالک و امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہما ہے بدعت و ضلالت وفی النار بتایا، ادھر قنوت وطاعون وبا کو کذب و بہتان ٹھہرایا۔ شراح حنفیہ سے قطع نظر بھی کیجئے تو ائمہ شافعیہ کے یہاں اس کی صریح تصریحیں موجود اور امام ابن حجر مکی نے خود امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بیان مذہب میں اسے ذکر فرمایا۔

**ثالثاً**:۔اس میں لکھا تھا:

''جمہور علماء کا اتباع اختیار کیا اولیائے کرام کی نذر ونیاز عرفی میں جبکہ فقہائے کرام نے تصفیہ کر دیا ہے اور مستحسن رکھا ہے تو ہم انھیں کی پیروی کریں یہ ایک اختلافی مسئلہ ہے لیکن بندہ اپنے پرانے خیالات سے باز آکر اولیاء کی نذر ونیاز عرفی جو فی زمانناخاص وعوام میں مروج ہے اس کو مستحسن جانتا ہوں سوا اس کے میری تصانیف میں جو بات خلاف اقوال جمہور علماء ہو اس کو واپس لیتا ہوں اور عہد کرتا

ہوں کہ آئندہ علمائے کرام کے مخالف کوئی مسئلہ
نہیں لکھوں گا"

اور یہاں نہ ظاہر ارشاد جمیع متون پر اقتصار لیا نہ طریقہ مصرحہ جمہور شارحین اختیار کیا سب کے مخالف مسئلہ لکھ دیا یہ "ضروری سوال" کی مخالفتیں تھیں۔

رابعاً:- شرائط بحث میں تو صراحۃً اس توبہ کو توڑ دیا، نذر و نیاز عرفی اولیائے کرام قدست اسرارہم جو فی زماننا مروج ہے ظاہر ہے کہ زمانہ صحابہ و تابعین و تبع تابعین میں اس پر کوئی نزاع قائم نہیں ہوئی نہ اس کا کوئی تصفیہ اس وقت کے فقہائے کرام نے کیا تو لاجرم توبہ نامے میں جمہور علمائے متاخرین ہی کی پیروی کو لکھا اور ان کی مخالفت کا عہد کیا تھا اب شرائط بحث میں قرون ثلثہ کے سوا متاخرین متقدمین سب کو بالائے طاق رکھ کر صاف لکھ دیا کہ:

"سند دین میں اصول و فروع مسائل میں زمانہ
خیر القرون کی ہونی چاہیئے یعنی صحابہ و تابعین و تبع
تابعین اور اس پر عمل بھی جاری ہوا ہو"

بوئے وہابیت پیدا ہونے کو اولاً و ثانیاً "ضروری سوال" ہی کی وہ تقریریں کہ یہ ارشاد فقہاء کذب و بہتان ہے اور وہ مذہب ائمہ بدعت و ضلالت و فی النار ہی کافی تھیں۔

**ثالثاً:** مگر شرائط بحث میں تو صاف صاف وہی معمولی تقریر وہابیہ کہ قرون ثلثہ کی سند معتبر ہے باقی سب باطل صراحۃً لکھ دی اور اس کے ساتھ اور تنگی بڑھا دی کہ صحابہ و تابعین کی سند بھی مقبول نہیں جب تک اس پر عمل نہ جاری ہوا ہو یہ باتیں ضرور وہابیت کی ہیں۔

**رابعاً:** اور شرط لگائی کہ:

"کوئی مسئلہ کسی کتاب میں بے سند لکھا ہو وہ بغیر اسناد کے تسلیم نہ کیا جائے گا"

ہر شخص جانتا ہے کہ کتب فقہیہ متون و شروح و فتاویٰ کسی میں ذکر اسناد نہیں ہوتا تو اس شرط میں صاف بتا دیا کہ کتب فقہ مہمل و ناقابل عمل ہیں ان کا مسئلہ تسلیم نہ کیا جائے گا یہ اول نمبر کی وہابیت غیر مقلدی ہے۔

ان وجوہ سے ضرور ظاہر ہوتا ہے کہ زید اپنی قدیم وہابیت پر باقی ہے والعیاذ باللہ تعالیٰ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

## بالجملہ

ان تمام بیانات جلیلہ سے واضح ہوا کہ "ضروری سوال" کی تحریر ہمارے علمائے کرام کے خلاف ہے وہ سراسر غلطیوں سے بھری ہے جو اسے صحیح و درست بتائے سخت جاہل و نافہم ہے "ضروری سوال" کا مصنف علم دین سے بہرہ نہیں رکھتا وہ نہ عبارت سمجھ

سکتا ہے نہ ترجمے کی لیاقت رکھتا ہے پھر مطلب سمجھنا تو بڑا درجہ ہے وہ خود اپنا لکھا نہیں سمجھتا نہ نافع و مضر میں تمیز کرتا ہے اور اس کے ساتھ کلمات علماء کو بدلنا گھٹانا بڑھانا مغالطہ عوام کو کچھ کا کچھ مطلب بنانا علاوہ ہے ایسا بے علم و کج فہم ہرگز فتویٰ دینے کی قابلیت نہیں رکھتا نہ اس کے فتوے پر اعتماد ہو سکتا ہے۔

''صحیح بخاری و صحیح مسلم و مسند امام احمد و جامع ترمذی و سنن ابن ماجہ'' میں حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

" اتخذ الناس رؤساجهالا فسئلوا فافتو بغير علم فضلوا واضلوا لوگ جاہلوں کو سردار بنالیں گے ان سے مسئلے پوچھے جائیں گے وہ بغیر علم کے فتویٰ دیں گے آپ بھی گمراہ ہوں گے اوروں کو بھی گمراہ بنائیں گے''

اس صحیح حدیث سے ثابت ہوا کہ جو ایسے شخص کے فتوے پر اعتماد کرے گا گمراہ ہو جائے گا نیز اس کے اقوال و کلمات سے یہ بھی ظاہر ہوا کہ وہ فقہائے کرام کی شان میں گستاخ ہے ارشاداتِ علماء کو کذب و بہتان بتاتا اور مذہب ائمہ اہل حق کو ضلالت و فی النار بتاتا اور تمام کتب فقہ کو مہمل و بے کار ٹھہراتا ہے اس نے اپنی توبہ توڑی اور قدیمی وہابیت اب تک نہ چھوڑی مسلمانوں کو اس کی صحبت سے احتراز چاہیے کہ بحکم حدیث صحیح گمراہی میں پڑنے کا اندیشہ ہے۔

ایسی حالت میں جو اس کی اعانت کرے گمراہی کی بنیاد قائم کرتا ہے ہاں اگر وہ پھر از سر نو ان تمام حرکات سے تائب ہو اور ایک زمانۂ ممتد گزرے جس میں اس سے وہ باتیں صادر ہوں جن سے اس کی توبۂ دوم کا برخلاف توبۂ اول سچا ہونا ظاہر ہو تو اس وقت اس سے تعرض نہ کیا جائے مگر اس کے فتوے پر اعتماد پھر بھی نہیں ہوسکتا کہ اس قدر سے اس کا جہل زائل ہو کر عالم نہ ہو جائے گا۔

لاکھوں عوام سنی المذہب بحمد اللہ تعالیٰ ایسے ہیں جس سے تمام عمر میں بھی کوئی بات بد مذہبی یا گستاخی شان ائمہ وفقہاء وکتب فقہیہ کی صادر ہی نہ ہوئی مگر جب کہ وہ بے علم ہیں مفتی نہیں بن سکتے۔

اللہ عزوجل خذلان سے بچائے اور بطفیل خاکپائے بندگان بارگاہ بیکس پناہ حضور پرنور سید یوم النشور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم توفیق علم وعمل عطا فرمائے آمین آمین!

والحمد للّٰہ رب العلمین وصلی اللّٰہ تعالیٰ علی سیدنا محمد والہ وصحبہ اجمعین آمین واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم احکم۔

کتبہ

محمد ن المعروف بحامد رضا البریلوی

عفی عنہ بمحمد ن النبی الامی صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم

## تصدیق: اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں قادری بریلوی

فی الواقع یہ تفصیل کہ قنوت نازلہ جائز ہے مگراس کا جواز صرف ایک نازلہ سے خاص باقی سب میں ناجائز ہمارے ائمۂ کرام کا مذہب نہیں، مصنف ''ضروری سوال'' کی تحریروں سے اس کی جہالت و بطالت صاف ظاہر ہے بیشک ایسے شخص کو مفتی بنا حلال نہیں نہ اس کے فتوے پر اعتماد جائز مجیب سلمہ القریب المجیب نے جو امور بالجملہ میں لکھے ضرور قابل لحاظ و مستحق عمل ہیں مسلمانوں کو ان کی پابندی چاہیۓ کہ باذنہ تعالیٰ مضرت دینی سے محفوظ رہیں وباللہ العصمۃ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا بریلوی

عفی عنہ بمحمدن المصطفےٰ النبی الامی صلی اللہ علیہ وسلم

## تصدیق: حضرت علامہ محمد وصی احمد قادری محدث سورتی

الحمد للہ والصلاۃ والسلام علی حبیب الالہ میں نے ''ضروری سوال'' کو حرفاً حرفاً دیکھا اس کو فاحش غلطیوں سے بھرا ہوا اور اس کے لکھنے والے کو علم سے بے بہرہ اور غایت گستاخ اور جہالت سے مالا مال پایا ایسے مغوی غبی وہابی خفی کے فتوے پر عمل کرنا ناجائز، اور اس کا حکم احکام شرعیہ میں غیر نافذ، اس کی تحریروں پر اہل سنت و الجماعت کو اعتماد کرنا ناروا، خصوصاً ''ضروری سوال'' جیسی اس کی پوچ تحریر کو درست سمجھنا اور اس کے مطابق کاربند ہونا تو نہایت ہی نادرست اور برا ہے ایسے شخص کو جگہ دینا

اپنے پاس رکھنا حرام اور اس کی مدد اور اس کی تائید اور اعانت کرنا اور اس کے اقوال بدعت وضلالت مآل کو رواج دینا موجب ناخوشی حضور اقدس علیہ الصلاۃ والسلام اور پوری مخالفت صحابۂ کرام وعلمائے فخام کی ہے۔

الغرض علامہ مجیب دام ظلہ نے جو تفصیل جواب میں افادہ فرمایا وہ اس میں مصیب ہیں اور امور جو کہ انھوں نے بالجملہ کے ذیل میں ثبت فرمائے ہیں وہ سب قرین صواب اور واجب العمل ہیں:

| | |
|---|---|
| واللّٰہ الھادی العزیز | یعنی اللہ ہادی عزیز علیم وہ جسے |
| العلیم یھدی من یشاء | چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے صراط |
| الی صراط مستقیم و | مستقیم کی اور اللہ درود بھیجے ان |
| صلی اللّٰہ تعالیٰ علی من | پر جن کو شرافت و بلندی سے |
| وصفہ الشریف ونعتہ | متصف کیا، وہی اوّل اور وہی |
| المنیف ھو الاول والآخر | آخر ہے اور وہی ظاہر وہی باطن |
| والظاھر والباطن وھو | ہے اور وہ ہر چیز کا جاننے والا |
| بکل شئی علیم فقط. | ہے۔ (فاروقی) |

حررہ العبد المسکین المتشبث بذیل سید المرسلین

وصی احمد الحنیفی الحنفی السنی حماہ اللہ تعالیٰ

عن شر کل غبی وغوی

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد سلامۃ اللہ صاحب

اقول وباللہ سبحانہ احول وبحولہ وقوتہ اصول جو شخص ذکی مصنف
بنظر انصاف اصل معانی تحریر جواب فاضل محقق مولوی حامد رضا خان صاحب کو ملاحظہ
کرے گا میری طرح اس کے منہ سے بے ساختہ یہی جملۂ جمیلہ نکلے گا کہ:

"نعم الجواب وحبذ التحقیق" یعنی کیا ہی اچھا جواب
ہے اور کیا ہی عمدہ تحقیق ہے۔ (فاروقی)

اور جو ادنیٰ فہم والا بھی رسالۂ موسومہ "ضروری سوال" کو دیکھے گا بے تامل و بے
تحاشا اس مصرع کا مضمون اس کے ذہن میں مخطور ہوگا کہ: مصرع

صغری خندد وکبری فروگرید بہ برہانش

اس واسطے کہ اوّل سے آخر تک ہر دعویٰ بے ضبط، ہر دلیل بے ربط، مطلب خبط
مقصود حیط، اگر کوئی منصف مصنِّف ومصنَّف دونوں کی شان میں یہ داد دے خود غلط، املا
غلط، انشاء غلط، تو صحیح اور بجا ہے اور مطابق مثل مشہور کے:

ہر جیسے کو تیسا جیسی روح ویسا فرشتہ

ہر چند کہ مجھ کو فرصت تفصیلاً دیکھنے کی ہاتھ نہ آئی مگر نظر اجمالی میں جس قدر
خدشات ظاہر ہوئے اگر میں ان کو قلم بند کرنا چاہوں تو ان کے لئے بھی دفاتر درکار ہیں
حق تعالیٰ فاضل جلیل وعالم بے عدیل فخر بیت الاماثل مجیب مصیب کو اس جواب
باصواب کا اجر عظیم عطا فرمائے کہ نصرت اہل سنت کی اس مسئلے میں پوری فرمائی ورنہ

''ضروری سوال'' کے مغالطوں سے بہت سے لوگوں کو دھوکہ ہوتا، خصوصًا عوام کو جو نظر علمی سے عاری ہیں وہ بے شبہ اس سے گمراہی میں پڑتے اور بعضے مخالف کج فہم اس کو اپنی سند مستند جان کر اس پر اڑتے۔

فاضل مجیب نے دھجیاں اڑا کر مخالفین کے پر کاٹ دیئے میں اپنی نظر سرسری کے خدشوں میں سے ایک دو بطور مشتے نمونہ پیش کر کے اس تصور کی تصدیق چاہتا ہوں مصنف ''ضروری سوال'' اپنی جان کو آخر رسالہ میں حنفی نقشبندی لکھتا ہے اور مدعی ہے اس امر کا کہ یہ رسالہ موافق اصول مذہب امام اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ہے اور اس مضمون کے اظہار کے واسطے عربی عبارت میں قابلیت جھاڑی ہے:

"علی اصول مذهب امامنا الاعظم ابوحنيفة رضی الله عنه"

یعنی یہ رسالہ اصول مذہب امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے موافق ہے۔ (فاروقی)

حالانکہ رسالۂ مذبور اوّل سے آخر تک سراسر مخالف ہے اصول حنفیہ کے اس واسطے کہ اصول حنفیہ سے ہے۔

''رسم المفتی'' میں ہے:

"الحكم والفتيا بالقول المرجوح جهل و خرق للاجماع ولا يجوز العمل عندنا بالمرجوح حتی

لنفسہ'' یعنی قول مرجوح پر حکم اور فتویٰ دینا جہالت اور اجماع
کو توڑنا ہے اور ہمارے یہاں قول مرجوح پر عمل جائز نہیں حتی
کہ اپنے نفس کے لئے بھی نہیں۔ (فاروقی)

اور مصنف رسالہ نے قول استمرار شرعیت قنوت فی النوازل علی الاطلاق کو جو مذہب جمہور اور راجح تھا چھوڑ کر اس کے خلاف کو جو مرجوح تھا اختیار کیا اور اس کا فتویٰ دیا۔

''شرح منیہ'' وغیرہا میں مصرح موجود ہے:

''فیکون شرعیتہ ای شرعیۃ القنوت فی النوازل مستمرۃ و ھو محل قنوت من قنت من الصحابۃ بعد وفاتہ علیہ الصلاۃ والسلام وھو مذھبنا وعلیہ الجمھور'' یعنی مشروعیت قنوت نوازل میں جاری ہے اور محل قنوت وہ ہے جسے پڑھی صحابۂ کرام نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وصال مبارک کے بعد اور یہی ہمارا مذہب ہے اور اسی پر جمہور کا عمل ہے۔ (فاروقی)

اور ''مرقاۃ شرح مشکوۃ'' میں ہے:

''اطبق علماؤنا علی جواز القنوت عند النازلۃ'' یعنی ہمارے علماء قنوت عند النازلہ کے جواز پر متفق ہیں۔ (فاروقی)

اس سے کئی باتیں واضح ہوئیں۔

**اوّل**:- عدم لیاقت افتاء مصنف رسالہ کی کہ اس کو رسم المفتی تک کی خبر نہیں۔

**دوسری**:- مصنف رسالہ کو جب لیاقت سمجھنے جواز اور عدم جواز کی نہ ہوئی تو ایسے شخص کو فتویٰ دینا کیوں کر جائز ہوگا؟

**تیسری**:- ایسے شخص عدیم اللیاقت کے فتوے پر جو عمل کرے گا وہ عمل اس کا مردود ہوگا۔

**چوتھی**:- اصول حنفیۂ مذکورہ کی شہادت سے ثابت ہوا کہ مصنف رسالہ اور اس کے متبعین مسئلہ متنازع فیہا میں جاہل و نادان اور خارق اجماع یعنی مخالفت کرنے والے اجماع کے ہیں۔

**پانچویں**:- اس اصل سے مبرہن ہوا کہ ایسے شخص بلکہ اس کے متبعین کو بھی جاہل کہنا درست اور اس کی باتوں غلط و بیہودہ کو جہالت کے ساتھ تعبیر کرنا جائز ہے۔

**چھٹی**:- اس سے مدلل ہوا کہ مصنف رسالہ کو فقہ میں اتنی مہارت اور نظر نہیں ہے کہ منیہ اور شرح منیہ کے مسائل واقوال پر احاطہ ہو اور جس کو فقہ میں اس قدر بھی پونجی نہ ہو اس کا مسئلہ فقہیہ میں بحث کرنا فی المثل سونٹھ کی گرہ کی پنساری کا مصداق ہے۔

**ساتویں**:- یہ دعوے کہ رسالہ مذکور موافق اصول حنفیہ کے ہے اس کے کذب صادق کا مصدق ہے۔

آٹھویں:۔مصنف رسالہ اوراس کے سب متبعین جواس مسئلے میں اس کے لکھنے کے موافق عمل کرنے والے ہیں یا مثل اس تحریر کے جواور کوئی اس کی تحریر اسی قسم کی ہواس پر چلنے والے سب گنہگار ہیں اس واسطے کہ جب اس کا قول اور اس کی تحقیق مخالف اجماع ہوئی اور مخالفت اجماع کی معصیت ہے اس واسطے کہ موافقت اجماع اور اطاعت اجماع واجب ہے تو مصنف اور سارے تابعدار اس کے تارک واجب ٹھہرے اور تارک واجب قطعاً گنہگار ہے۔

نویں:۔جب مصنف رسالہ اوراس کے متبعین کا قول وعمل معصیت ٹھہرا اور مصنف مع اپنے چیلوں کے اس معصیت کا مرتکب ہوا تو دو حال سے خالی نہیں اس معصیت کو بعد مطلع ہونے کے خواہ میری تحریر سے ہو یا کسی اور کی تحریر یا تقریر سے معصیت جانیں گے یا نہیں؟ اگر معصیت جان کر اس پر مصر ہیں تو ادنیٰ اس معصیت کا صغیرہ ہے تنزلاً، اور اصرار سے صغیرہ کبیرہ ہو جاتا ہے تو اس تقدیر پر سب کے سب مرتکب کبیرہ ہوئے اور مرتکب کبیرہ فاسق ہے اور فاسق کے پیچھے نماز مکروہ ہے اور اگر اس طور سے کہیں بلا تنزل کہ اس میں ترک واجب ہے اور ترک واجب حرام ہے تو حرام کو حلال جاننے والے کا حال مسلمانوں کو معلوم ہے اور اگر معصیت نہ جانا اور اس کو طاعت قرار دیا تو اس کے طاعت ہونے پر دلیل شرعی کے ذمہ دار ہیں:

ولم یجدوا الن یجدوا ابدا الدھر — یعنی نہیں پائیں گے اور ہرگز کبھی نہیں پائیں گے۔ (فاروقی)

بہر حال یا تو حنفیت سے استعفیٰ دینا پڑے گا یا فسق وغیرہ لزومی کا الزام لینا پڑے گا۔

**دسویں:**۔ مصنف رسالہ عند التحقیق نہ مذہب حنفی کے موافق رہا نہ مذہب اہل حدیث کے اس واسطے کہ نسخ اور تخصیص کا قول مخترع اس کا صریح مخالف ہے دونوں کے مذہب حنفی کی مخالفت واضح ہو چکی مذہب اہل حدیث کی مخالفت سنئے!

''بحرالرائق'' میں ہے:

''قال جمہور اھل الحدیث القنوت عند النوازل مشروع فی الصلوات کلھا انتھی'' یعنی جمہور محدثین نے کہا کہ قنوت عندالنوازل تمام نمازوں میں مشروع ہے۔ (فاروقی)

**گیارہویں:**۔ اس مسئلے میں جس طرح مسلک مصنف رسالہ نہ موافق مذہب حنفی کے ہے نہ مطابق مذہب ارباب حدیث اسی طرح مخالف ہے اقوال وافعال جمہور صحابہ خصوصاً خلفائے راشدین کے اس تقدیر پر یہ شخص مع متبعین جس طرح تارک ہوا اجماع کا تارک ہوا حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا:

''علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین عضوا علیھا بالنواجذ'' یعنی تم پر میری اور میرے خلفائے راشدین مہدیین کی پیروی واجب ہے اس پر سختی کے ساتھ قائم رہو۔ (فاروقی)

دومخالفتوں کا حال معلوم ہو چکا، مخالفت صحابہ کی سندلو۔

''حجۃ اللہ البالغۃ'' میں مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں:

''وکان النبی صلی اللہ علیہ وسلم وخلفاؤہ اذا نابھم امر دعوا للمسلمین وعلی الکافرین بعد الرکوع او قبلہ ولم یترکوہ'' یعنی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اوران کے خلفاء جب ان پر کوئی سختی آتی تو مسلمانوں کے لئے دعاء خیراور کافروں پر دعائے ہلاکت فرماتے رکوع کے بعد یااس سے پہلے اوراسے نہیں ترک فرمایا۔(فاروقی)

**بارھویں:**۔ جب مصنف رسالہ مع اپنے اتباع کے مخالف ہوا مذہب حنفی اور مذاہب اہلحدیث اور مذہب صحابہ کا تو مخالف ہوا سواداعظم کا اور اتباع سواداعظم واجب تھا، موافق فرمان واجب الاذعان رسول انس وجان صلی اللہ علیہ وسلم کے:

''اتبعوا السواد الاعظم'' یعنی سواداعظم کی اتباع کرو۔(فاروقی)

پس تارک واجب ہوا اور تارک واجب حال معلوم ہو چکا۔

**تیرھویں:**۔ جب مصنف اور اتباع اس کے مخالف ہوئے اہل حدیث اور صحابہ کے بلکہ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے تو تارک سنت ہوئے اور تارک سنت خصوصاً جوناپسند رکھ کر ترک کرے سنت کو وہ ملعون ہے لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم:

"ستة لعنهم اللّٰه ولعنتهم الزائد فی کتاب اللّٰه الی قوله صلی اللّٰه علیه وسلم والتارك لسنتی" یعنی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشادفرمایا کہ: چھ لوگوں پر اللہ لعنت فرماتا ہے ان میں سے ایک وہ جو کتاب اللہ پر زیادتی کرے اور ایک وہ جس نے میری سنت چھوڑ دی (فاروقی)

چودھویں:- جب بوجہ مخالفت محققین احناف اور مخالفت محدثین اور مخالفت صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین مصنف رسالہ اور اس کے تابعدار تارک اتباع سواد اعظم ہوئے تو مستحق ہوئے اس وعید شدید کے:

"فانه من شذشذ فی النار" یعنی جو سواد اعظم سے الگ ہوا وہ جہنمی ہوا۔ (فاروقی)

اس واسطے کہ یہ جملہ حدیث اتبعوا کا تتمہ ہے۔

پندرہویں:- جب مصنف نہ حنفی ٹھہرا نہ محدثین میں سے اور اپنے منہ سے میاں مٹھو یعنی دعویٔ حنفیت سے معلوم ہوا کہ شافعی مالکی حنبلی بھی نہیں تو اس وقت میں لامذہب ہونا اس کا قطعاً مبرہن ہو گیا اور جب مصنف کا لامذہب ہونا ثابت ہو گیا تو اس کے تابعداروں کا لامذہب ہونا علی ہذا القیاس مدلل اور واضح ہو گیا۔

سولھویں:- اپنے محل میں یہ بات ثابت اور محقق ہے کہ موافق "اتبعوا السواد الاعظم" کے مومنین کا رستہ وہی ہے جو جمہور اور عامۂ مومنین کا رستہ ہے

اور جو مخالف ہوا اس رستے کے جو رستہ ہے جمہور اور عامہ مومنین کا وہ مستحق دوزخ ہے موافق فرمان حق تعالیٰ کے:

"وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَ يَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ وَسَآءَتْ مَصِيْرًا" یعنی اور جو رسول کا خلاف کرے بعد اس کے کہ حق راستہ اس پر کھل چکا اور مسلمانوں کی راہ سے جدا راہ چلے ہم اسے اس کے حال پر چھوڑ دیں گے اور اسے دوزخ میں داخل کریں گے اور کیا ہی بری جگہ پلٹنے کی۔ (کنزالایمان)

اور جب مصنف رسالہ ''ضروری سوال'' مع اتباع اپنے تارک ہوا مذہب جمہور کا تو متبع ہوا غیر سبیل المؤمنین کا اور جو متبع ہو غیر سبیل المومنین کا وہ لائق دخول جہنم ہے پس مصنف اور متبعین سب مستحق ہوئے اس عتاب اور عذاب الٰہی کے نعوذ باللہ منہا۔

سترہویں:- جب مصنف اور اس کے تابعدار بوجہ مخالفت مذاہب مجتہدین اور مذاہب محدثین اور صحابۂ کرام اور احادیث رسول اللہ اور آیت کتاب اللہ مستحق ٹھہرے عذاب اخروی کے تو ایسے گمراہوں کا اتباع کس طرح جائز ہوگا؟۔

اٹھارہویں:- اس تنقیح سے واضح ولائح ہوا کہ مصنف رسالہ مسطور اپنے ائمہ کا جن کا نام لیوا ہے متبع بھی نہیں اس واسطے کہ اقوال ان کے اوّلاً اپنے اقوال سے

معارض و متناقض ثانیاً جمہور حنفیہ سے مخالف ثالثاً حدیث سے غیر مطابق رابعاً آیت سے غیر موافق پس جب اس میں تابع ہونے کا مضمون متحقق نہ ہوا تو اس کو متبوع بنانا کس طرح صحیح اور درست ہوگا؟ اس لئے کہ شرع میں متبوع ہونے کے واسطے اولاً تابع ہونا شرط ہے:

واذا فات الشرط فات المشروط . یعنی جب شرط فوت ہو جائے تو مشروط بھی فوت ہو جاتا ہے۔(فاروقی)

**انیسویں**:۔ بعد احاطہ ان سب امور کے بنظر امور مسطورہ اور دیگر وجوہ مبقیہ ومبنیہ مجیب اگر کہیں کہ تحریر اس کی فاحش غلطیوں سے پر ہے تو بجا ہے اور اگر لکھیں کہ لکھنے والا اس کا علوم دین سے خصوصاً علم فقہ و اصول و حدیث سے اندھا بہرا یعنی بے بہرہ ہے تو روا ہے اور بایں ہمہ اس کے استدلال کی نسبت جو نقل احادیث سے کیا ہے جن کے تراجم غلط پر اس کی جرأت اور کمال بے باکی باعث ہے کہا جائے کہ ''غایت گستاخ ہے'' تو ہرگز گستاخی نہیں اور اگر موافق عبارت اصول ''رسم المفتی'' کے حکم کریں کہ ''جہالت سے مالا مال ہے'' تو واقعی اس کو اس کے مال سے مالا مال کر دینا ہے اور اس خیال سے کہ جب وہ مصنف ہے تو مطلب اس کا اس سے بمقتضائے غایت غباوت اشاعت اپنے مخترعات کا ہے جو موجب ہے اغوائے عوام اور ضلالت خاص و عام کا بجہت اخفائے تو ہب کے اپنے تسمیۂ حنفی میں کہ ''اس کام میں صرف نام ہے'' اور اس نام میں سارا اپنا کام ہے ایسے شخص کو مغوی غبی چھپا وہابی کہیں تو کھلی ہدایت اہل

سنت و جماعت ہے اور اگر فتوی دیں کہ ایسے شخص کے فتوے پر عمل اور اعتماد ناجائز ہے تو جائز ہے اور اس کا ہر حکم جملہ احکام شرعیہ میں بر تقدیر نافذ غیر نافذ اور عامل غیر فائز۔

عموماً اس کی کسی تحریر پر اہل سنت کو اعتماد کرنا بدعت خصوصاً ''ضروری سوال'' کی پوچ ولچر تقریر کا پرتال فاضل مجیب کے جواب سے سوال ضروری، اگر کوئی نا سمجھ اس نا سمجھ کی تحریر کو درست سمجھے تو نادرست اور جو اس کے مطابق کار بند ہو تو حکم شرع سے اس کا کار بند، ایسے شخص کو جگہ دینا اپنی تشخیص اس کے لئے تشخص لا کلام ہے، اپنے پاس رکھنا کوئی حلال جانے تو حرام مدد اس کی بد، تائید اس کی رد، اعانت اس کی معاونت ''عَلَى الاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ'' مخالف حکم قرآن خلاف مرضی رحمن اس کے اقوال بدعت نشان ضلالت تو اماں کی ترویج اور اعلان سراسر خسران دو جہان سر بسر موجب ناخوشی حضرت رسول انس وجان علیہ صلوات الرحمٰن مادام الملوان اور بالکل مضادت صحابۂ کرام کے ساتھ اور پوری محادت علمائے اعلام کے ساتھ خصوصاً حضرات احناف متبعین امام اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کی مخالفت تو گویا بناء ہے تصنیف کا اور منشاء ہے تالیف کا اور مقصود اصلی اور غرض مخفی اور قوی اشاعت لامذہبی اور ہدایت غیر مقلدی ہے جیسا کہ طور تحریر اور طرز تقریر سے روشن اور ظاہر ہے ؎

بہر رنگے کہ خواہی جامہ می پوش

من انداز قدت را می شناسم

حاصل کلام وخلاصۂ مرام یہ ہے کہ علامۂ علیم وفہامۂ حکیم مجیب مظفر ومصیب مفخر جن کی صور تقریر سے مخالفین قیامت زاد ہائے آہ در بر، جن کا رعد تحریر اعدائے دین کے ہوش وحواس کے لئے برق انداز محشر ادام اللہ ظلالہ وعم العلمین نوالہ و خص العلمین بافضالہ و متع اللہ المسلمین بطول حیاتہ و افاضاتہ نے مقدمات جواب کی تنقیح وتحقیق میں جس توضیح وتفصیل سے فیصلہ لکھا اس میں ان کی رائے صائب اور اصابت رائے کا مرافعہ عند العلماء الربانیین بحال اور جو تلویح باجملہ کے جملے میں تصریح افادہ فرمائی جملہ قرین صواب بلکہ ایجاب عمل درآمد کا فرمان شاہی بے قیل وقال:

| | |
|---|---|
| واللہ سبحانہ ولی الهداية | یعنی اللہ پاک ہے جس نے مجھے |
| بارسال حبيبه الهادی | ہدایت فرمائی اپنے حبیب کو بھیج کر جو |
| لجميع الخلق الی جميع | تمام مخلوق کے نشاۃ وکمال کے ہادی |
| المعاد و المبادی نشأة و | ہیں دنیا وآخرت میں ان کے استعداد |
| كما لاً علی حسب مراتب | کے مطابق خواہ وہ ماضی میں ہو یا |
| الاستعداد ماضيا و مستقبلا | مستقبل میں یا حال میں اور جو اللہ عزیز |
| و حالاً و من كان بهذا الشان | کے نزدیک ایسا بلند رتبہ اور شان والا |
| و رفعة المكان عند الله العزيز | ہو تو کوئی عزیز ان سے عزیز تر نہیں |
| فلا عزيز اعز منه بل لا عزة | بلکہ کسی کے لئے کوئی عزت نہیں مگر |

لاحد الامن جنابه المقدس
فهو العزيز الكامل المطلق
الغالب المتصرف في ملكوت
جزئيات الكائنا ت و كليا تها
ايجادًا و اعدا ما يعلم مابين
ايديهم و ما خلفهم فيفيض
الوجود على من يستحقه
من المعدومات و يعطى منافع
الوجود لمن يستعده من
الموجودات فارباب السعادة
رضوا ما اٰتاهم الله و رسوله
من فضله و ارضوهما فقالوا
حسبنا الله و رسوله واصحاب
الشقاوة ما نقموا الا ان اغناهم
الله و رسوله من فضله فسخطوا
اسخطو هما وماهم بضارين
به الاانفسهم فيعز صلى الله

اسی کی بارگاہ اقدس سے تو وہ عزیز کامل
مطلق ہیں غالب ہیں وہ ساری کائنات
کے جزئیات وکلیات کی سلطنت کے
وجود وعدم میں تصرف کرنے والے
ہیں وہ جانتے ہیں جو کچھ ان کے آگے
ہے اور جو کچھ ان کے پیچھے ہے معدومات
میں سے جو وجود کے مستحق ہیں ان کو
وجود بخشتے ہیں اور موجودات میں سے
مستحقین کو وجود کی منفعتیں عطا فرماتے
ہیں تو اہل سعادت اللہ اور اس کے
رسول کی عطا پر راضی ہوئے جو اپنے
فضل سے عطا فرمایا اور انھوں نے اللہ
ورسول کو راضی کیا اور بولے: اللہ اور اس
کے رسول ہمیں کافی ہیں اور اہل شقاوت
کو یہی برا لگا کہ اللہ ورسول نے اپنے
فضل سے ان کو غنی کر دیا تو وہ خود ناراض
ہوئے اور اللہ ورسول کو بھی ناراض کیا

| | |
|---|---|
| عليه وسلم من يشاء وهو يعلم | اوراس سے وہ خودکو ہی نقصان پہنچاتے |
| ما في اعزازه من المصالح | ہیں تو رسول اللہ ﷺ جسے چاہتے ہیں |
| والحكم و يذل من يشاء وهو | عزت عطا فرماتے ہیں اوراعزاز کی |
| اعلم بماله و ما عليه من وجوه | مصلحتوں اور حکمتوں کو بھی جانتے ہیں |
| الاذلال والعدم فهو العليم | اور جسے چاہتے ہیں ذلت دیتے ہیں |
| بعلم الله و القادر بقدرة الله | اورخوب جانتے ہیں اسباب ذلت کو |
| فالله ورسوله اقدروا علم | اوراس کے نفع ونقصان کوتو وہ جانتے |
| فيهدى صلوات الله وسلامه | ہیں اللہ کے سکھانے سے اورقادر ہیں |
| عليه بقدرته و علمه من | اللہ کی قدرت دینے سے تو اللہ ورسول |
| يشاء من اهل الجمال الى | زیادہ قدرت والے اور زیادہ علم والے |
| صراط العرفان و المشاهدة | ہیں رسول صلوات اللہ وسلامہ علیہ |
| المستقيم وهو صراط الذين | تو اہل جمال میں سے جسے چاہتے ہیں |
| انعم عليهم في الازل من غير | اپنی قدرت وعلم سے راہ عرفان ومشاہدہ |
| علة بتجلى ذاته و صفاته | مستقیم کی طرف راہنمائی فرماتے |
| فرش عليهم من نورامانة | ہیں ان لوگوں کا راستہ جن پر اللہ تعالیٰ |
| العشق و المحبة فصاروا | نے انعام فرمایا ازل میں بلا کسی کمی |
| حاملين لهذه الامانة التى لما | کے اپنی ذاتی وصفاتی تجلی کے ذریعہ،تو |

عرضت علی السماوات
والارض والجبال فابین ان
یحملنها واشفقن منها و
حملها الانسان الکامل
الخلیفة الجامع الجمیل
المکرم الاحسن تقویما و
تشریفا ویهدی صلی الله
علیه وسلم بقدرته و علمه
من یشاء من اهل الجلال
الی صراط الجهالة والحجاب
وهو صراط الذین غضب
علیهم فاضلهم عن ذلک
وابعدهم بحکمته ومصلحته
فیربی صلی الله علیه وسلم
کلا من الفریقین بما یناسب
کل فرد فرد منهم غذاءً ودواءً
باذن ربه تربیة جمالیة او

اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں پر امانت عشق
ومحبت کی نورباری فرمائی تو یہ لوگ اس
امانت کے حامل ہو گئے جو آسمانوں و
زمین پر پیش کی گئی تو انھوں نے اس
کا بوجھ اٹھانے سے انکار کردیا اور اس
سے ڈر گئے اور ایک انسان کامل نے
اسے اٹھالیا جو خلیفہ ہے، جامع ہے،
جمیل ہے، مکرم ہے، عزوشرف اور شکل
وصورت میں احسن ہے اور نبی کریم
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنی قدرت وعلم
سے اہل جلال میں سے جسے چاہتے
ہیں راہ جہالت دکھاتے اور حق سے دور
فرماتے ہیں اور یہ ان لوگوں کا راستہ
ہے جن پر غضب فرمایا تو انھیں اس سے
دور کردیا اپنی حکمت ومصلحت سے تو
نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دونوں
فریقوں میں سے ہر ایک ایک فرد کو

جلالية فمامن دابة الا هو
اخذبناصيتها ان ربي على
صراط مستقيم فهورب
العلمين صلى الله عليه
وسلم صلاة دائمة مقبولة
تؤدي بها عنا حقه قدر
حسنه و جماله و كماله و
جلاله من اسمه الشريف
من اسماء الله و وصفه المنيف
من اوصاف الله تعالىٰ سماه
محمدا بالفتح لتحميده اولا
في بدء الخلق مع انه محمد
بالكسر وانما محمد بالفتح
حقيقة هو الله الحق جل
مجده لم يرض لكمال
غيرة المحبة بكون اسم حبيبه

اپنے رب کے حکم سے مناسب غذا
اور دوا کے ذریعہ نشو ونما فرماتے ہیں
خواہ وہ تربیت جمالی ہو یا جلالی، کوئی
چلنے والا نہیں جس کی چوٹی اس کے
قبضۂ قدرت میں نہ ہو، بے شک میرا
رب سیدھے راستے پر ملتا ہے، وہ
نبی کریم سارے عالم کی پرورش کرتے
ہیں اللہ کے دائمی درود وسلام ہوں ان
پر ایسا مقبول درود کہ جس سے ان کے
حسن وکمال اور جمال وجلال کے
مقدار ان کا حق ہماری طرف سے ادا
ہو جائے، آپ کا اسم گرامی اسمائے
باری تعالیٰ سے ہے آپ کا وصف
عالی اللہ کے اوصاف سے ہے آپ
کا نام مُحَمَّدُ (میم کے فتحہ کے
ساتھ) رکھا آپ کی تعریف کئے

| | |
|---|---|
| غیر اسمه تعالیٰ شانه فهو | جانے کے سبب مخلوق میں سب سے |
| مُحَمِّدٌ و مُحَمَّدٌ بکل تحمید | پہلے جبکہ آپ مُحَمِّدُ (میم کے |
| من کل حامدٍ ازلا و ابدًا فهو | کسرہ کے ساتھ ) بھی ہیں اور محمد |
| صلی الله علیه وسلم محمد | بالفتح حقیقت میں اللہ جل مجدہ نے |
| بمحامد الله و محامد الانبیاء | خدا نے کمال غیرت محبت کے سبب |
| و محامد الملائکة و محامد | اپنے حبیب کے نام کا اپنے نام کے |
| الجن و البشر و محامد کل | علاوہ ہونا پسند نہیں فرمایا تو وہ مُحَمَّدُ |
| ذرة من سکونات جمیع العوالم | و مُحَمِّدُ ہیں ہر حامد کی تحمید کے ساتھ |
| فمحمد فی کتاب الله و محمد | ازلاً وابداً تو آپ ﷺ محمد ہیں اللہ کی |
| علی لسان الانبیاء و محمد | تعریفات اور تمام انبیاء و ملائکہ، |
| علی السنة الملائکة اجمعین | جن و بشر اور عالم کے ہر ذرے کی |
| وان من شئٍ الا یسبح بحمده | تعریفات کے ساتھ تو وہ محمد ہیں |
| ولکن لا تفقهون تحمید هم | کتاب اللہ میں، محمد ہیں تمام انبیاء |
| و تسبیحهم فهو الاول السابق | کی زبانوں میں، محمد ہیں تمام ملائکہ |
| فی الخلق و الوجود علی | کی زبانوں میں اور کوئی ایسی چیز |
| جمیع الخلق و الموجودات | نہیں جو انہیں سراہتی نہ ہو اور ان |

| | |
|---|---|
| وھو السابق فی العرفان و | کی پاکی نہ بولتی ہو ہاں تم ان کی تسبیح |
| التحمیدو جمیع الصفات | وتحمید نہیں سمجھ سکتے تو وہی اوّل و |
| الکمالیۃ لقولہ تعلیٰ وَمَآ | سابق ہیں تمام مخلوقات وموجودات |
| اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ | کے خلق وو جود میں وہ سابق ہیں |
| فھو صلی اللہ علیہ وسلم و | عرفان اور تحمید میں اور تمام صفات |
| اسطۃ مطلقۃ لجمیع العوالم | کمالیہ میں بسبب ارشاد باری تعالیٰ |
| و جوداً وعدماً وضرا و نفعًا | وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ |
| ولقولہ صلی اللہ علیہ وسلم | کے تو رسول اللہ ﷺ تمام عالم کے وجود |
| اول مـــا خلـق اللہ نوری | وعدم، نفع ونقصان کے وسلیہ مطلق |
| الذی ھو المظھر الجامع | ہیں اور فرمان نبی ﷺ اوّل ماخلق |
| لجمیع الصفات الحقیقیۃ | اللہ نوری کے سبب تمام صفات |
| الذاتیۃ والاضافیۃ و الثبوتیۃ | حقیقیہ، ذاتیہ، اضافیہ ثبوتیہ اور سلبیہ |
| والسلبیۃ وھو الاخر الخاتم | کے مظہر جامع ہیں وہی آخر ہیں، |
| الذی ختم بہ النبیون و ختم | وہی خاتم ہیں جن پر نبیوں کا سلسلہ |
| بہ جملۃ الکمال المنتظر | ختم ہوا اور تمام کمال جو اپنے ظہور کے |
| ظھورہ من الازل الی الابد | منتظر تھے ازل سے ابد تک انھیں پر |

فلا شیء یسبق علی
الاول والا لم یکن الاول
اولا ولا شئی یخرج من
الأخر والالم یکن الأخر
أخرا فاذن جمیع الاشیاء
محاط بالاول والأخر وھو
معنی قولہ صلی اللہ علیہ
وسلم نَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ السَّابِقُوْنَ
ای الأخرون کما لاً ووجودًا
وظھورا وبطونا الیٰ ابدالأباد
وکذا السابقون سبقة ذاتية و
اضافية علی کل مقدم وکل
مؤخر وکل ظاهر وکل باطن
من ازل الأزال واذا لم یخرج
شئی من احاطة الاول والآخر
ونبیناصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

ختم فرمایا اور کوئی شئ اوّل پر سابق
نہیں ہوتی ورنہ اوّل اوّل نہ رہے
گا اور آخر کے بعد کوئی شئ ظاہر
نہیں ہوتی ورنہ آخر آخر نہ رہے گا
تو اس وقت تمام اشیاء اوّل وآخر کے
احاطے میں ہیں اور یہی معنی ہے نبی
کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے
فرمان نحن الآخرون السابقون
کا یعنی آخر ہیں کمال میں، وجود میں
ظہور میں اور بطون میں تا ابد الآباد،
ایسے ہی سابق ہیں ہر مقدم اور ہر
مؤخر پر تمام ظاہر وباطن پر ازل الآزال
سے خواہ وہ سبقت ذاتی ہو یا اضافی
جب اوّل وآخر کے احاطے سے کوئی
شئ خارج نہیں اور ہمارے نبی کریم
ﷺ ہی اوّل وآخر ہیں تو ظاہر ہو گیا

| | |
|---|---|
| هوا لاول والاخر فظهر انه | کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم |
| صلی اللہ علیہ وسلم هو الظاهر | تمام مظاہر کے آئینوں میں جلوہ گر |
| فی مرایا المظاهر وهو السراج | ہیں چمکتے ہوئے سورج ہیں، نور ہیں |
| الوهاج النور المنير المنور | اور منور کرنے والے ہیں اور تمام کی |
| المنور فی قناديل وجودات | تمام اشیاء کے وجودات کی قندیلوں |
| الاشياء بحذا فيرها نقيرها | میں تاباں و درخشاں ہیں، کیا ہی خوب |
| وقطميرها ولنعم ماقيل ؎ | کہا ہے کسی کہنے والے نے ؎ |

جہان مرأت حسن شاہد ماست
نشاهد وجهه فی کل ذرّات
دنیا ہمارے محبوب کے حسن کا آئینہ ہے
ہر ذرے میں اسی کے جلوہ کا مشاہدہ کرتے ہیں

| | |
|---|---|
| فما من كمال في | کسی بھی مظہر میں کوئی کمال نہیں |
| مظهر الا وهو صلى الله تعالى | مگر نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم |
| عليه وسلم ظاهر فيه ظهورا | تمام وکمال کے ساتھ اس میں ظاہر |
| تاما كاملا في مرتبته اٰية مرتبة | ہیں، اور یہ فرمان نبی صلی اللہ تعالیٰ |
| كانت وهو احدٌ المحامل | علیہ وسلم ''میں مبعوث کیا گیا بنی آدم |

من معانی قوله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم بُعِثْتُ فی خیر قرون بنی آدم قرنا بعد قرن فهو المبعوث حقیقة فی قوالب الانبیاء علیهم السلام وهو المعنی من صورهم فی کل زمان و مکان بل هو الظاهر صلی الله تعالیٰ علیه وسلم فی کل شیءٍ من الکائنات فالظاهر واحد احد والمظاهر کثیرة متعددة. ع

کے قرنا بعد قرن خیر قرون میں' کے معانی کے محامل میں سے ایک ہے تو وہی مبعوث ہیں حقیقۃً انبیاء کے قالبوں میں اور یہی معنی ہے: "من صورهم فی کل زمان ومکان" کا (یعنی ان کی صورتوں میں ہر زمان ومکان میں) بلکہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہی ظاہر ہیں کائنات کی ہر شئی میں تو ظاہر واحد واحد ہے اور مظاہر متعدد وکثیر ہے

السلام اے آنکہ نامد درہمہ کون و مکان
تیز بینان را بجز نور تو در چشم شہود

سلام ہو تم پر اے وہ ذات جو جلوہ گر ہے تمام کون ومکاں میں
بصیرت والوں کو چشم ظاہر میں بھی تیرے نور کے سوا کچھ نہیں دکھتا

وکمانه صلی الله علیه وسلم

جس طرح نبی کریم ﷺ ظاہر ہیں

| | |
|---|---|
| ظاهر فی جمیع المظاهر و | تمام مظاہر واکوان میں ایسے ہی باطن |
| الاکوان فکذلک هو الباطن | ومستور ہیں اپنے سر کے ساتھ کائنات |
| المستور بسره فی حقائق | کے حقائق میں اور اپنے مادۂ نوری |
| المکونات لساری بمادته | وکلیہ رُوحی کے ساتھ موجودات کی |
| النوریة و کلیته الروحیة | ہر شیٔ میں سرایت کئے ہوئے ہیں تو |
| فی کل شی من الموجودات | نبی کریم ﷺ ہر شیٔ کے اوّل، ہر شیٔ |
| فلما کان صلی الله علیه وسلم | کے آخر، ہر شیٔ کے ظاہر اور ہر شیٔ کے |
| اول کل شی واخر کل شیءٍ | باطن ہیں یقیناً وہ شاہد ہیں ہر اس |
| و ظاهر کل شیء و باطن کل | شیٔ کے جو ہو چکی اور جو ہونے والی |
| شی لاجرم کا ن شاهدا کل | ہے ارواح واجرام علویہ وسفلیہ |
| شیءٍ کان ومایکون من الا | وغیرہ میں سے، ہر وہ شیٔ جس کا |
| رواح والاجرام العلویة و | درک اللہ کی مخلوق میں سے کسی کے |
| السفلیة و غیرها فلا یشذ | لئے ممکن ہے ان کے علم سے جدا نہیں |
| عنه شاذ مما یمکن لاحد من | خواہ وہ افعال خداوندی کے اسرار |
| خلق الله درکه سواء کان | ہوں یا اس کی کاریگری کے عجائب |
| من اسرار افعال الله تعالیٰ او | یا اس کی قدرت کے غرائب اور |

عجائب صنعه او غرائب
قدرته ولا يعزب عنه
مثقال ذرةٍ في السمٰوٰت
والعرش و فوقه والارضين
و تحتها ولا ادنى من ذٰلك
ولا اكثر الا وهو معلوم له
صلى الله تعالىٰ عليه وسلم
ولا يشاركه صلى الله تعالىٰ
عليه وسلم في هذا غيره فهو
صلى الله تعالىٰ عليه وسلم
وحده بكل شئٍ كان و ما
يكون من ازل الآزال الى
ابد الآباد عليم بعلم الله تعالىٰ
و تعليمه وهو قوله تعالىٰ فلا
يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖٓ اَحَدًا اِلَّا
مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ و قوله ﷺ

آسمانوں وعرش اور اس کے اوپر ہے
زمین اور جو اس کے نیچے ہے ان
میں کا ادنیٰ اور اکثر نبی کریم ﷺ کو
معلوم ہے اور کوئی ان کا غیر اس میں
شریک نہیں تو نبی کریم ﷺ منفرد ہیں
ہر شئ میں جو ہو چکی اور جو ہونے والی
ہے ازل الآزال سے ابد الآباد تک،
علیم ہیں علم خداوندی اور اس کی تعلیم
سے اور یہی مراد ہے اللہ تعالیٰ کے قول
فلا یظہر علی غیبہ احدا الا من
ارتضی الآیۃ سے اور اللہ عزوجل کا قول
انا ارسلنک شاھداً مطلق ہے
شہود دون شہود سے مقید نہیں اور اللہ
سبحانہ کا قول لیکون الرسول
علیکم شہیداً مطلق ہے شہادت
عامہ، جامعہ، محیطہ باحاطۂ تامہ کے

| | |
|---|---|
| عز من قائل اِنَّآ اَرْسَلْنٰکَ | ساتھ اور اللہ کا قول "وعلمک |
| شَاهِدًا مطلقا غیر مقید | مالم تکن تعلم و کان فضل |
| بشهود دون شهود و قوله | الله علیک عظیما" اور فرمان |
| سبحانه لِیَکُونَ الرَّسُوْلُ عَلَیْکُمْ | نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم "علمنی |
| شَهِیْدًا مطلقا بشهادة عامة | ربی ...... الحدیث"، یعنی مجھے |
| جامعة محیطة احاطة تامة | میرے رب نے علم عطا فرمایا اپنے |
| و قوله تعالیٰ وَعلمَکَ مَالَمْ | دست قدرت کو میرے دونوں |
| تَکُنْ تَعْلَمُ وَکَانَ فَضْلُ اللهِ | شانوں کے درمیان رکھا تو مجھ پر |
| عَلَیْکَ عَظِیْمًا ولقوله صلی | منکشف ہوگئی ہر وہ چیز جو ہو چکی |
| الله تعالیٰ علیه وسلم علمنی | اور جو ہونے والی ہے اور مجھے |
| ربی وضع یده بین کتفی | اوّلین وآخرین کا علم عطا کیا گیا" |
| فانکشف لی ماکان و مایکون | اسے صاحب اصح کتب بعد کتاب |
| وعُلِّمْتُ علم الاولین والآخرین | اللہ نے روایت کی ہے۔ |
| رواه صاحب اصح الکتب بعد | اے اللہ اپنے کلمات اور اپنی |
| کتاب الله اللهم صل علیه وسلم | مخلوق کی تعداد کے برابر جو تجھے |
| وعلی اله و صحبه عدد | پسند ہو عرش جیسا عظیم المرتبت |

خلقک و رضی نفسک و زنة عرشک ومداد کلماتک صلاة دائمة مقبولة تؤدی بها عنا حقه کما تحب و ترضی فقط.

دائمی اور مقبول درود وسلام اپنے نبی پر اوران کی آل واصحاب پر نازل فرما جس سے ان کا حق ہماری طرف سے اس طور پر ادا ہو جائے جو تجھے محبوب وپسند ہو۔

وانا العبد المذنب الاواہ ابو الذکاء سراج الدین

محمد سلامة اللہ شاہ عفا اللہ عنہ ما جناہ

بحرمة سید الثقلین وسیلتنا فی الدارین اعظم گڑھی اسلام

فوری وطنا رامپوری اقامة حنفی مذہبا نقشبندی مجددی مشربا

## تصدیق: حضرت علامہ محمد اعجاز حسین رامپوری

نحیف نے رسالہ ''ضروری سوال'' کو دیکھا قنوت فی النازلہ پڑھنے پر اکثر شروح متون کتب فقہ حنفی کا اتفاق ہے اس کی مخالفت کرنا مصنف صاحب رسالہ مذکور کو مناسب نہیں قنوت نازلہ دفع ہر قسم کی آفت اور مصیبت کے واسطے پڑھنا جائز ہے جیسا کہ مجیب مصیب نے بطرز عمدہ تحریر فرمایا وللہ در المجیب قد آتی بجواب عجیب واللہ سبحانہ اعلم بالصواب.

العبد محمد اعجاز حسین رامپوری

## تصدیق: حضرت علامہ محمد عبدالغفار خاں رامپوری

بمقتضائے تصریح شارحین فقہائے حنفیہ قنوت نازلہ جائز ہے "ضروری سوال" کی تحریروں میں غلطیاں کھلی ہوئی موجود ہیں واللہ تعالیٰ اعلم

محمد عبد الغفار خاں

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد ظہور الحسین رامپوری

| | |
|---|---|
| ما تفوہ بہ صاحب ضروری | یعنی صاحب "ضروری سوال" نے |
| السوال لیس الاخذ عبیلا | جو کچھ کہا ہرگز ماننے کے قابل نہیں |
| یتضمن مخالفة الجماھیر | کیوں کہ وہ جمہور کی مخالفت اور |
| واباطیلا فللہ در رد المجیب | بطلان پر مشتمل ہے تو اللہ ہی کے |
| حیث اصاب فی الرد واتی | پاس ثواب ہے مجیب کے رد کرنے |
| بجواب فصل فیہ تفصیلا | کا کہ انھوں نے درست رد کیا |
| وعول فیہ علی المرویات | اور مفصل جواب دیا اور اس میں |
| عن جماھیر الفقھاء وائمة | انھوں نے مدد لی جمہور فقہاء اور |
| الحدیث تعویلا ویوافقہ ما | محدثین سے مرویات پر اور یہ |
| قال فی الدر المختار (ولایقنت | موافق ہے اس کے جو "درمختار" |
| لغیرہ الالنازلة فیقنت الامام | میں کہا (قنوت نہیں پڑھی جائے |

فی الجهرية و قيل فی الكل انتهى قال العلامة الشامی فی رد المحتار قوله الالنازلة) قال فی الصحاح النازلة الشديدة من شدائد الدهر ولاشک ان الطاعون من اشد النوازل اشباه قوله فيقنت الامام الخ يوافقه مافی بحر و الشرنبلالية عن شرح النقاية عن الغاية وان نزل بالمسلمين نازلة قنت الامام فی صلاة الجهر وهو قول الثوری واحمد وكذا ما فی شرح الشيخ اسمٰعيل عن البناية اذا وقعت نازلة قنت الامام

گی مگر نازلہ کے وقت تو امام قنوت پڑھے گا جہری نمازوں میں اور یہ بھی کہا گیا کہ تمام نمازوں میں انتہی اور علامہ شامی نے ''ردالمحتار'' میں ﴿ماتن کے قول النازلۃ﴾ کے تحت کہا) صحاح ستہ میں کہا کہ ''نازلہ زمانے کی سختیوں میں سے ایک سختی ہے'' اور اس میں کوئی شک نہیں کہ طاعون سخت تر بلاؤں میں سے ہے اشباہ اور ﴿ماتن کے قول فيقنت الامام الخ﴾ کے تحت کہا کہ ''اس کی موافقت کی ہے بحر اور شرنبلالیہ میں شرح ''نقایہ'' اور ''غایہ'' سے کہ اگر مسلمانوں پر کوئی مصیبت نازل ہو تو امام جہری نمازوں میں قنوت پڑھے اور یہی قول امام ثوری اور امام احمد کا ہے اور یونہی

| | |
|---|---|
| فی الصلاۃ الجھریۃ لکن | شیخ اسماعیل کی شرح میں ''بنایہ'' سے |
| فی الاشباہ عن الغایۃ | ہے کہ جب کوئی مصیبت نازل ہو |
| قنت فی صلاۃ الفجر | تو امام (تمام) جہری نمازوں میں |
| یؤیدہ مافی شرح المنیۃ | میں قنوت پڑھے لیکن ''اشباہ'' میں |
| حیث قال بعد کلام | ہے کہ صرف نماز فجر میں قنوت پڑھے |
| فتکون شرعیتہ فی النوازل | اور اسی کی تائید شرح ''منیہ'' میں ہے |
| مستمرۃ وھو محمل | چنانچہ کچھ کلام کے بعد کہا کہ نوازل |
| قنوت من قنت من الصحابۃ | میں قنوت پڑھنے کی مشروعیت |
| بعد وفاتہ صلی اللہ تعالیٰ | مستمر ہے اور یہی قنوت پڑھنے کا محمل |
| علیہ وسلم وھو مذھبنا | ہے جس کو صحابہ نے سرکار دوعالم |
| وعلیہ الجمھور قال | ﷺ کے وصال مبارک کے بعد پڑھا |
| الحافظ الطحاوی انما | اور یہی ہمارا مذہب ہے اور اسی پر |
| لا یقنت عندنافی صلاۃ | جمہور ہیں، حافظ الشان طحاوی نے |
| الفجر من غیربلیۃ فان | فرمایا کہ ہمارے نزدیک قنوت نہیں |
| وقعت فتنۃاوبلیۃ فلا باس | پڑھی جائے گی نماز فجر میں بغیر مصیبت |
| بہ فعلہ رسول اللہ صلی | کے تو اگر کوئی فتنہ یا بلا نازل ہو تو |

| | |
|---|---|
| الله علیه وسلم واما القنوت | قنوت پڑھنے میں کوئی حرج نہیں کہ |
| فی الصلوات کلها للنوازل | رسول اللہ ﷺ نے ایسا عمل فرمایا ہے |
| فلم یقل به الا الشافعی | اور رہا قنوت کا پڑھنا تمام نمازوں |
| رضی اللّٰه تعالیٰ عنه وهو | میں تو اسے نہیں کہا مگر امام شافعی رضی اللہ عنہ |
| صریح فی ان القنوت للنازلة | نے اور وہ صریح ہے اس بات میں |
| عندنا مختص بصلاة الفجر | کہ قنوت نازلہ کے وقت ہمارے |
| دون غیرها من الصلوات | نزدیک خاص ہے نماز فجر میں نہ کہ |
| الجهریة او السریة انتهی | تمام سری و جہری نمازوں میں انتہی |
| مختصراً واللّٰه تعالی اعلم. | مختصراً واللہ تعالیٰ اعلم (فاروقی) |

وانا العبد المفتاق الی رافة رب المشرقین

محمد ظهور الحسنین عفی عنه فی الدارین

المدرس للدرجة الثانیة فی المدرسة العالیة

الواقعة فی الریاسة الرامفوریة

## تصدیق: حضرت علامہ خواجہ احمد صاحب رامپوری

| | |
|---|---|
| الجواب صحیح والمجیب | یعنی جواب صحیح ہے اور مجیب کامیاب |
| مصیب والراد نجیح و | اور رد کرنے والا درست ہے اور |

ضروری سوال مردود وقبیح وکاتبہ مغالط صریح واللہ تعالیٰ اعلم.

"ضروری سوال" مردود وقبیح ہے اور اس کا لکھنے والا صریح دھوکے باز ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فاروقی)

العبد خواجہ احمد عفی عنہ

## تصدیق: حضرت علامہ ارشد علی صاحب رامپوری

بلاشبہ قنوت واسطے کسی حادثۂ عظیم مثلاً وباوغیرہ ہے جائز ہے "درالمختار" اوراس کے حاشیہ "ردالمحتار" میں پوری تصریح موجود ہے اس کے خلاف جوکوئی قول کرے سراسر باطل اور مخالف جماہیر فقہاء کے ہے:

کما فی الدر المختار ولا یقنت لغیره الا لنازلة وفی حاشیته ولا شک ان الطاعون من اشد النوازل اشباه.

یعنی جیسا کہ "درمختار" میں ہے کہ: قنوت نہیں پڑھی جائے گی مگر کسی مصیبت کے وقت اوراس کے حاشیے میں ہے کہ: کوئی شک نہیں کہ طاعون سخت تر بلاؤں میں سے ایک ہے.

اوروقت قرأت عندالحنفیة صلاة فجر ہے:

کما قال فیه وهو صریح فی ان القنوت للنازلة عندنا مختص بصلاة الفجر دون

یعنی جیسا کہ اسی (درمختار) میں فرمایا کہ نازلہ کے وقت قنوت پڑھنا ہمارے نزدیک خاص ہے نماز فجر میں نہ کہ

| | |
|---|---|
| غیرها من الصلوٰات الجهریة | تمام سری اور جہری نمازوں میں الخ |
| والسریة الخ واللّٰہ تعالیٰ اعلم. | واللہ تعالیٰ اعلم. (فاروقی) |

العبد محمد ارشد علی عفی عنہ

مدرس مدرسہ عالیہ واقع رامپور

## تصدیق: حضرت علامہ رکن الدین مبارک اللہ

بیشک قنوت پڑھنا کسی حادثۂ عظیم میں موافق مذہب محدثین وفقہا جائز ہے تغلیط ''ضروری سوال'' کی اہل تحقیق کو ضروری اور اظہار نا قابلیت مصنف رسالۂ مذکور کا صاحب علم کامل کو قابل قبول ومنظوری واللہ تعالیٰ اعلم

العبد ابو المعالی رکن الدین محمد المدعو

بمبارك الله عفا الله عنه پیپلسانوی مرادآبادی

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی عبدالباقی لکھنوی

حقیقت میں ائمہ حنفیہ کی تحقیق قنوت فجر نزول نازلہ میں مختص بنازلة دون نازلةٍ نہیں بلکہ طاعون ووبا ودیگر نوازل کو بھی شامل ہے اور نا اہلوں کو فتویٰ دینا ناجائز ہے واللہ تعالیٰ اعلم

نمقہ خادم العلماء تراب اقدام العرفاء الحقیر

محمد عبد الباقی حفہ اللہ بلطفہ یوم التلاقی

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد عبدالمجید لکھنوی

واقعی علمائے حنفیہ کے نزدیک نماز فجر میں قنوت مخصوص بفتنہ وفساد غیر طاعون ووباء نہیں ہے جیسا کہ کتب فقہ میں مذکور ہے اور نا اہل کو فتویٰ دینا درست نہیں واللہ اعلم بالصواب حررہ ۔

ابو الغناء محمد عبد المجید غفرلہ اللہ الوجید

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد قیام الدین صاحب

اصاب المجیب واللہ تعالیٰ اعلم

حررہ الفقیر محمد قیام الدین عبد الباری عفا اللہ عنہ

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد عبد الحمید لکھنوی

| | |
|---|---|
| لاشک ان القنوت لیس | یعنی بلاشبہ قنوت ہمارے نزدیک |
| مشروعا عند نا فی الفجر | مشروع نہیں مگر جب کوئی مصیبت |
| الا اذا نزلت نازلة کالطاعون | نازل ہو جیسے طاعون وغیرہ بے |
| وغیرہ فان الامام حینئذ | شک امام کا ایسی صورت میں قنوت |
| یقنت فی الفجر خاصة کما | پڑھنا خاص ہے جیسا کہ اس کی |
| فصله فی الاشباہ والنظائر | تفصیل ''اشباہ والنظائر'' میں ہے |
| کما لا یخفی علی اولی | اور اہل نظر پر پوشیدہ نہیں اور فتویٰ |
| البصائر ولا یجوز الافتاء | دینا اس کو جائز نہیں جو اس کا اہل |

| | |
|---|---|
| لمن ليس اهلا له فقد قال | نہیں بے شک نبی مختار سید اخیار |
| النبی المختار و سید الاخیار | صلی اللہ تعالیٰ وتبارک وسلم وبارک |
| صلی الله تعالیٰ و تبارک | علیہ وعلی آلہ وصحبہ اناء اللیل والنہار |
| وسلم و بارک علیه وعلی | نے فرمایا کہ تم میں سے جو فتویٰ |
| اله و صحبه أناء الليل والنهار | دینے پر زیادہ جری ہے وہ جہنم |
| اجرائكم على الفتيا اجرائكم | میں جانے پر زیادہ جری ہے اور اللہ |
| على النار والله اعلم و | ہی زیادہ جاننے والا اور اسی کا حکم |
| حكمه احكم. | زیادہ حکمت والا ہے۔(فاروقی) |

حررہ الفقیر الحقیر الاثیم المنیب الی الرب الحکیم الحلیم

خادم العلماء والعرفاء ابو الحامد محمد عبد الحمید

غفر اللہ ذنوبہ وستر عیوبہ بفضلہ المزید

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد عبد العلی لکھنوی

اس میں کچھ شک نہیں کہ مصنف پرچہ ''ضروری سوال'' علوم دینیہ کی استعداد اور فہم فتویٰ نویسی کے سواد سے بالکل بے بہرہ اور خالی ہے بلکہ رندلا ابالی ہے نہ اس کا علماء میں شمار نہ مفتیوں میں اعتبار نہ اس کی تحریر وتقریر معقول نہ اس کی توبہ مقبول ؎

ہمانا توبہ زین توبہ کہ باطن کفر و ظاہر دین

درون تصدیق شرک حق برون قرار توحیدے

پس جو کچھ اس کے حق میں مفتی لبیب نے تحریر فرمایا مقرون بصواب ہے اور مستند بسنت وکتاب ہے واللہ تعالیٰ اعلم

حررہ العبد الاسی الآسی محمد عبد العلی المدراسی ثم الکنوی المصحح لاصح المطابع الواقع فی محمود نگر لکنوی تجاوز اللہ عن ذنبہ الصوری والمعنوی

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد ہدایت رسول لکھنوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین و شفیع العاصین محمد وآلہ واصحابہ اجمعین امّابعد! قادر مطلق مقلب القلوب خدا ہدایت خواہ لعنت کرے ہمارے اوندھی کھوپڑی بے نور آنکھوں والے قسی القلب ابلیس طینت خودسر وہابیہ حضرات پر سچ تو یہ ہے کہ ان بزرگوں کے دم سے بھی دنیا میں عجب چہل پہل ہے تجربہ کاروں کا مقولہ ہے کہ جس سرزمین پر اس طائفہ شریفہ سے کوئی بزرگ نحوست افزا ہیں وہاں میاں ڈاکٹر ایل ایل ڈی سی ایس آئی سرعزازیل خان بہادر علیہ ماعلی النیاچر کی چنداں ضرورت نہیں ان کے ہتھکنڈے ان کے داؤ پیچ کچھ ایسے مؤثر ثابت ہوئے ہیں جن کے سوچنے سمجھنے کیلئے ڈاکٹر سرابلیس خان بہادر کو بھی کچھ وقت چاہیئے۔

ان حضرات کی ادنیٰ توجہ اور سرسری کوشش کا نتیجہ جماعت اسلام میں تفرقہ، بزرگان دین اور سلف صالحین پر لعن طعن، انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام کی جناب میں گستاخی، اصحاب اخیار احمد مختار صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دعویٰ برابری، اولیائے کاملین وعرفائے واصلین کی حضور میں خطاب بدعتی، فضلائے معاصرین کے لئے تحفۂ سب وشتم وہدیۂ مغلظات، ائمہ مجتہدین و حامیان دین متین کی خدمت میں صدہا صلوات، جہاں اپنا کام چلتا اور مطلب نکلتا دیکھا وہاں ایک سڑیل سے جاہل کو غوث الاعظم اور قطب عالم، خدائے جبار سے ہاتھ ملا کر باتیں کرنے والا انبیاء علیہم السلام سے افضل صحابہ رضی اللہ عنہم سے اعلیٰ بنا دینا اور جہاں نفسانیت والحاد کا کفش خوار بھوت ان بزرگوں کے سر بے مغز پر سوار ہوا وہاں اولوالعزم انبیاء بلکہ محبوب کبریا علیہم التحیۃ و الثناء کو ''بڑا بھائی'' بلکہ ''خط رساں چپراسی'' اور راسخ العقیدہ دین دار مسلمانوں کو مشرک وجہنمی فرمادینا، پھر ان ابلیسی عقائد میں جو کچا رہا وہ نکھٹو ذلیل سا وہابی ہوا اور جو ادھ کچرا اور پہلوں سے زیادہ بے غیرت بندۂ نفس نکلا وہ غیر مقلد بنا اور جو بے دین وآزاد مشربی میں ان دونوں سے دس جوتے آگے بڑھ گیا وہ پکا دشمن اسلام کٹا نیچری ٹھہرا، یہ وہ کارستانیاں ہیں جن میں ڈاکٹر سر ابلیس خان بہادر سیدنا بابا آدم علیہ السلام کے زمانے سے چٹ لنگوٹ کس کس کر زور لگا رہے تھے۔

خصوصاً تیرہ سو سال اس طرف تو تمام ابلیسی خاندان اور اس کی سرکار سے توصل رکھنے والے مذکورۃ الصدر معاملات میں ہمہ تن مصروف ومستغرق تھے مگر کشود کار

جیسا کہ چاہیئے میسر نہ تھا یعنی کسی معتقد رسالت نے اپنے مقدس و بزرگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مزار پاک وتبرکات اشرف سے بت وغیرہ قرار دیکر گستاخی وشرارت نہیں کی تھی اس کے خوش نصیب وخدادوست ہم نشین وحواریوں کو باوجود اعتقاد ہم نشینی کے بدعتی نہیں کہا تھا، سو بارہویں صدی کے نجدی وہندی وہبڑوں نے ؎

اگر پدر نتواند پسر تمام کند

مصداق صحیح بن کر اس ناشائستہ ولعنتی کام میں اپنے از کار رفتہ اور بوڑھے خرانٹ جد امجد کا جیسا کہ ایک ہونہار بیٹے کو چاہیئے خوب ہاتھ بٹایا اور امت مرحومہ کے گمراہ کرنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ فرمایا، اس عزازیلی طائفے کو رد وقبول حق سے بھی چنداں بحث نہیں بلکہ مطلب دلی ومقصود اصلی ان اعداء الدین کا صرف جماعت حضرات اہل سنت میں نفاق پیدا کرانا اور وارثان علم دین ونائبان حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کے معائب وقبائح شائع کر کے دشمنان لعین کو ہنسوانا، اپنے حلوے مانڈے درست کرنے اور باؤلے گاؤں میں اونٹ بننے کو تمام اہل سنت سے ڈیڑھ اینٹ کی جدا چننا ہے، جیسا کہ اس طائفہ مخذولہ قاتلهم **اللہ** کے گرو گھنٹال ماضی وحال کی نفاق وشرارت انگیز تحریروں سے ظاہر ہے۔

چونکہ ان اشقیا کے مورث اعلیٰ واتالیق اوّلیٰ نے ان ظالموں کو یہ پٹی پڑھادی ہے کہ میاں اپنی غرض نکالنے اور دنیا کے ٹھگنے کو جیسا دیس ویسا بھیس کر لیا کرو! اور مناسب وقت بہروپ بھر لیا کرو لہٰذا ہر موقع پر نئی جون بدل لینا اس ڈاکٹر سر ابلیس خانی

فرقے کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے چنانچہ لقب وہابی پراس طائفے کے نباش اوّل کو بڑا ناز تھا اور ہر ایک دمباز کے لب پر یہ مصرع باسوز و گداز تھا۔ ؎

وہابی کے معنی ہیں رحمٰن والا

مگر جب اس منحوس و مفسد لقب پر لے دے شروع ہوئی تب ان راندۂ درگاہ حضرات نے دوسری جون بدلی جس میں ایک جدید لقب تراشا یعنی اپنے کو موحد و اہل حدیث و عامل بالحدیث و محمدی اور خدا معلوم کیا کیا مشہور فرمایا، آخر تیسرے نمبر پر انہیں پہلے دیوتا کی دم سے ایک اور نیم گڈام صاحب تحقیقات جدید کا بگل پھونکتے اور نئی روشنی کا لیمپ دکھاتے ہوئے نکلے جو بظاہر گو نباش اولی کا دم بھرتے تھے مگر الحاد و تزندق ،کفر و تدہر میں اپنے پیشروں سے کئی جوتے بڑھے ہوئے رہے۔

عقائد اہل سنت پر بڑے زور شور سے حملے ہونے لگے، صحابہ و تابعین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی ڈالی ہوئی بنیادیں کھودی جانے لگیں، یاران رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و سردارن امت رحمہم اللہ تعالیٰ کو بدعتی و اہل ہوا کے خطاب عطا ہوئے، صوفیائے کرام کو ضال و مضل اور فقہائے عظام کو دشمن کتاب و سنت اور مقلدین مذہب معین کو مشرک فی النبوۃ وغیرہ قرار دیا گیا، حضرت شیخ اکبر و مولانائے رازی و فاضل غزالی ایسے بے نظیر محققین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی موشگافیوں پر ٹھٹھے لگائے اور قہقہے اڑائے جانے لگے، کلام ربانی کی تفسیر کفار یورپ قاتلھم اللہ و غضب اللہ علیہم کے مسلک پر ہونے لگی۔

الغرض حاصل ان ابلیسی کدوکاوش کا یہ تھا کہ جس طرح ہو سکے مسلمانوں میں فتنے کی آگ بھڑ کائی جائے اور ان کے مقدس و پرنور دلوں سے عظمت اسلام کو حرف غلط کی طرح مٹا دیا جائے۔

چنانچہ جو حضرات ہمارے دعوے کا ثبوت چاہیں وہ ہمارے توبہ شکن دمنی صاحب کے ''ضروری سوال'' کو ملاحظہ فرمائیں اس میں بطور مشتے نمونہ از خروار کے یہ باتیں قریب قریب سب یا اکثر ملیں گی اس میں دھوکے باز محقق صاحب نے قنوت فجر کو مخصوص بفتنہ وفساد کفار فرمایا ہے اور طاعون وغیرہ کے بارے میں بڑے شدومد سے انکار کیا ہے پھر یہ شوخی و بیباکی اس پر اور بھی غضب ہے کہ حضرات مجوزین سے توبہ واستغفار طلب ہے، محقق صاحب نے صرف اسی پر بس نہیں کیا بلکہ اس جگہ پر اپنے حمار طبع کو کچھ ایسا سرپٹ چھوڑ دیا کہ فقہائے عالی مقام احناف کو کذب و بہتان کی طرف بھی منسوب کر دیا، صفحہ ۵ ر میں اور بھی غضب ڈھایا ہے کہ ائمہ شافعیہ مالکیہ رحمہم اللہ تعالیٰ کے اقوال کو صاف صاف ضلالت و فی النار کا مصداق ٹھہرایا ہے، واہ جناب شیخ نجدی صاحب واہ۔

این کار از تو آید و شیطان چنین کنند

پھر صفحہ ۱۰ ر میں تو زید صاحب نے ''اشباہ'' کی عبارت نقل کر کے اپنی جان کو اور بھی آفت خریدی لطف یہ کہ جب کچھ بنتے اور کام چلتے نہ دیکھا تو اس میں تصرف بیجا کی

ٹھہرائی اور طاعون میں ایک نئی ترکیب گڑھ کر قنوت کو ثابت کر دیا جو سراسر زید صاحب کی منشا کے خلاف تھا۔ ؎

تخالف ہو تو ایسا ہو تجاہل ہو تو ایسا ہو

یہ ''ضروری سوال'' کے تین چار مقام کی ضروری کیفیت تھی جو بطور نمونے کے بیان ہوئی باقی اسی قیاس پر خیال کن زگلستان او بہارش را، مگر محالست کہ ہنرمندان بمیرند وبے ہنراں جائے ایشان گیرند ؎

کس نیاید بزیر سایۂ بوم

ور ہما از جہان شود معدوم

گو اسلام کے حامی اور مسلمانوں کے سچے خیر اندیش، قوم کے باخبر پاسبان اس وقت ایک کمزوری و بے کسی کی حالت میں ہیں مگر للہ الحمد کہ ان کا حمایتی تو نہایت قوی قول کا سچا زبردست حکمت والا ہے وہ حسب وعدہ ضرور اپنے محبوب کے پاک دین کی حمایت و حفاظت فرمائے گا اور اس کو کامل و مضبوط کرے گا گو دشمن اس کو کیسا ہی مکروہ کیوں نہ رکھیں:

وَاللّٰہُ مُتِمُّ نُوْرِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْکَافِرُوْنَ.

یعنی اور اللہ کو اپنا نور پورا کرنا پڑے برا مانیں کافر۔ (کنز الایمان)

خداوند کریم کا کروڑ کروڑ احسان ہے کہ ایسے گئے گزرے پر آشوب زمانے میں

بھی دشمنان دین کے ٹکڑے اڑانے کو محمدی کچھار کے وہ غراں شیر موجود ہیں جن کے قیامت تک قائم وغالب رہنے کا مژدہ سلطان عالم حضرت مخبر صادق صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان مقدس اور برگزیدہ الفاظ میں ارشاد فرمایا ہے:

"لایزال طائفة من امتی ظاهرین حتی یأتیهم امر الله"

یعنی ہمیشہ ایک جماعت میری امت میں سے ظاہر ہوتی رہے گی یہاں تک کہ ان کے پاس اللہ حکم آجائے۔ (فاروقی)

الحمد لله علی احسانه کہ حضرت مجیب مصیب حامی سنت ماحی بدعت قامع اساس لامذہباں جناب خیر و برکت مآب مولانا مولوی حامد رضا خان صاحب دام فیضہ خلف الرشید وفرزند سعید مخدوم الانام، حجۃ الاسلام، افضل المحققین، فخر المتقدمین، تاج العلماء سراج الفقہا، خاتم المحدثین، سند المفسرین، جامع علوم ظاہری و باطنی، واقف حقائق خفی وجلی، صاحب حجت قاہرہ، مجدد مایۃ حاضرہ، عالی جناب مولانا المولوی احمد رضا خان صاحب قادری بریلوی مدظلہم العالی کی ذات بابرکات کو اللہ رب العزۃ جل جلالہ نے اپنے مقدس محبوب کی پیشین گوئی کے مطابق اسی مقدس و مظفر طائفے سے بنایا ہے جس کا نیزۂ قلم ذوالفقار حیدری اور جس کے حجج باہرہ و براہین قاطعہ معجزات احمدی کا جلوہ دکھا رہے ہیں۔

خداوند قدیر اس محمدی پہلوان اور حنفی شیر کو مقدس اہل سنت کے سروں پر سایہ

افگن اور سلامت رکھے، جس کے نام سے شیاطین انس کے پر جلتے اور دشمنان اہل سنت کے دم نکلتے ہیں پس جو کچھ اس خدا کے شیر نے تحریر فرمایا ہے وہ سراسر حق و بجا ہے، اس پر عمل ضروری اور انحراف خسران ابدی ہے اور زید بے قید سرآمد جہال ہے تحریر اس کی حماقت وتزندق سے مالا مال ہے اس کے قول پر عمل کرنا ابلیس کی روح کو شاد اور دین کو برباد کرنا ہے، جب تک یہ خرانٹ بزرگ توبہ نہ کرے مسلمان اس کے پیچھے نماز نہ پڑھیں واللہ تعالیٰ اعلم

حررہ العبد العاجز خادم علمائے اہل سنت

محمد ہدایۃ الرسول لکھنوی صانہ اللہ

تعالیٰ عن شر کل شقی

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد عبداللہ صاحب پٹنوی

مجھ کو اپنے جوان صالح فخر اماثل مفتی وفاضل عالم بے ہمتا، علامہ یکتا حضرت مولانا مولوی حامد رضا خانصاحب خلف اشرف مخدوم و مولیٰ مجدد وقت حضرت اقدس مولانا عبدالمصطفیٰ احمد رضا خان صاحب مدظلہ و دامت برکاتہ کی مقدس تحریر کے حرف حرف سے اتفاق ہے اللہ جل جلالہ اس رئیس ملت اور مقتدا و مرشد اہل سنت کو دارین میں جزائے خیر عطا فرمائے آمین ہندوستان میں کس اہل علم کو یہ جرأت ہو سکتی ہے کہ اس سلطان الفقہاء کے مقابلے میں قلم اٹھا سکے افسوس ہے دشمن اسلام زید بے قید کے

حال پر جس شقی و بدبخت کی وہ تحریر ہو جس کا رد حضرت مولانا ایسے یکتائے روزگار متبحر کو لکھنا پڑے ان شامت زدہ وہابیہ کا تو یہ مسلک ہے کہ۔ ؎

بدنام اگر ہوں گے تو کیا نام نہ ہوگا

ان اشقیاء کو خدا کا ڈر اور مخلوق کی شرم تو ہے نہیں بلکہ ڈیڑھ اینٹ کی جدا چننے سے مطلب ان کا صرف عوام اہل اسلام کو گمراہ کرنا اور اپنا نام جتانا ہے، جو آرزو خلاف اہل حق کے ہوگی ان شاء اللہ العزیز کبھی پوری نہ ہوگی الحق یعلو ولا یعلی واللہ تعالیٰ اعلم۔

خاکسار محمد عبد اللہ

سابق مدرس اعلی مدرسہ اہل سنت پٹنہ بخشی محلہ

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد نجم الدین داناپوری

| | |
|---|---|
| الحمد للہ الذی جعل العلماء | یعنی تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے |
| ورثۃ النبیین وادبھم فاحسن | جس نے علماء کو نبیوں کا وارث بنایا |
| تادیبھم فجعلھم حجج الدین | اور انھیں عمدہ ادب سکھایا اور انھیں |
| واسس بھم عمارات الدین | دین کی حجت بنایا اور انھیں سے دین |
| الھدی وافشابھم انوار البدر | کی عمارتوں کی بنیاد رکھی اور انھیں |
| الذی طلع من ام القری فی | کے ذریعہ انوار بدر کو ظاہر فرمایا جو مکہ |

ليلة اسودت ذوائبها العظمى
فهم من آيات ربهم الكبرى
والشرع المتين و استاصل
بهم الطائفة الضالة القديمة
والجديدة من النجدية و
الوهابية والنيچرية والندوية
ومن اهل الهوى واعداء
الدين والصلاة على الرسول
الذى علم علم الاولين و
الآخرين وعلى اله واصحابه
الذى سعدو فى مناهج الصدق
و بلغوا معارج الحق واليقين .
امّابعد!فاعلموا يا معشر
المسلمين من اهل السنة
والجماعة ان ما افاد الفاضل
ابن الفاضل امام اهل السنة

معظّمہ سے طلوع ہوا اس رات میں
جس کے گیسوئے دراز سیاہ ہو گئے
تھے تو وہ اپنے رب کی اور شرع مبین
کی بڑی نشانیوں میں سے ہیں اور
اللہ نے ان کے ذریعہ اکھاڑ پھینکا
فرقۂ قدیمہ وجدیدہ میں سے نجدیوں
وہابیوں، نیچریوں ندویوں کو اور ان
کو جو اہل ھواء اور دشمنان دین ہیں
اور درود وسلام ہو اس رسول پر جنھیں
اللہ نے اوّلین و آخرین کا علم عطا
فرمایا اور ان کے آل واصحاب پر جو
کامیاب ہوئے سچائی کے راستے
میں اور حق ویقین کے عروج کو پہنچے
امّابعد! تو جان لو اے مسلمانان
اہل سنت والجماعۃ بے شک جو افادہ
فرمایا فاضل ابن فاضل امام اہل

| | |
|---|---|
| البریلوی سلمه الله تعالیٰ | سنت بریلوی سلمہ اللہ تعالیٰ بالبرکات |
| بالبرکات والحسنات حق | والحسنات نے وہ حق اور صحیح ہے |
| وصحیح موافق بالکتاب | موافق کتاب اللہ اور سنت رسول |
| وسنة سید المرسلین لا | اللہ ہے، اس سے انکار نہ کرے |
| ینکره الا من انکر الدین | گا مگر وہ جو منکر دین ہے، کیوں نہ |
| کیف لا و تحقیقات | ہو تحقیقات فقہاء اور تصریحات |
| الفهقاء و تصریحات | محدثین اس بات پر دال ہیں کہ |
| المحدثین دالة علی ان | قنوت عند النوازل ثابت ہے خاص |
| القنوت ثابت عند النوازل | کر طاعون کے وقت کہ وہ سخت |
| سیما عند الطاعون لانه من | تر بلاؤں میں سے ہے جیسا کہ |
| اشد النوازل کما بینه المجیب | فاضل مجیب نے کتب محققین سے |
| الفاضل بالتحقیق و التفصیل | تحقیق و تفصیل کے ساتھ بیان |
| من کتب المحققین وما زعم | فرمایا اور جو مصنف ''ضروری سوال'' |
| المصنف للسوال الضروری | نے گمان کیا وہ باطل محض ہے اور وہ |
| فهو باطل جدا وهل هو الا | جہالت ہے اور مذہب مبین پر |
| جهل او افتراء علی المذهب | افتراء ہے اس کے لئے فتویٰ دینا |
| المبین لا یجوز له الافتاء | جائز نہیں اور نہ ہی لوگوں کے لئے |

وليس للناس ان يعدوه من المفتيين والله تعالىٰ اعلم

جائز کہ وہ ایسوں کو مفتیوں میں شمار کریں واللہ تعالیٰ اعلم۔ (فاروقی)

کتبہ العبد المعتصم بحبل اللّٰہ المتین

محمد نجم الدین الدانا فوری صانہ اللّٰہ عن

الشر المعنوی والصوری مدرس مدرسہ اہل سنت پٹنہ

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد وحید فردوسی عظیم آبادی

الحمد لوليه والصلاة على اهلها هذا هو عين التحقيق وما سواه باطل سحيق فقد اصاب من اجاب و من انكر فقد خسر و خاب بلا شك وارتياب والله اعلم بالصدق والصواب وعنده حسن الثواب واليه المرجع والمآب الزاجى رحمة ربه الوهاب.

یعنی تمام تعریفیں لائق حمد (اللہ) کو اور درود وسلام ہو اس کے اہل (حضور ﷺ) پر، یہی تحقیق کا چشمہ ہے اور اس کے سوا باطل محض ہے تو وہ کامیاب ہوئے جنھوں نے جواب دیا اور جس نے اس سے انکار کیا وہ بلا شک وشبہ خائب وخاسر ہوا اور اللہ صدق وصواب زیادہ جانتا ہے اسی کے پاس بہتر ثواب ہے اور وہی مرجع ومآب ہے، اپنے رب وہاب کی رحمت کا امیدوار.....

خادم السنة واهل السنة عبد الصديق محمد وحيد

الحنفى الفردوسى العظيم الآبادى ناظم التحفة الحنفيه ومهتمم مدرسة الحنفيه

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد عبدالواحد قادری پٹنوی

بسم اللہ حامداً و مصلیاً

امابعد! رفع طاعون و وبا کے لئے قنوت جائز ہے کیوں کہ بحرالرائق و فتح القدیر وردالمحتار وغیرہا کتب معتمد علیہا میں مطلقاً نازلہ کے وقت قنوت کو مشروع لکھا ہے کسی خاص فتنہ ومصیبت کی قید نہیں پس طاعون بھی اس میں داخل ہے چنانچہ صاحب الاشباہ والنظائر نے اس امر کی تصریح فرمادی ہے کہ طاعون سخت ترین مصائب ہے انتھی: پس زید کا رفع طاعون ووباء کے لئے قنوت ماننے کو کذب و بہتان بتانا اس کے کمال علم دیانت پر یایوں سمجھئے کہ جہالت وسفاہت و بددیانتی پر دلالت کرتا ہے حق تعالیٰ اس کو توفیق توبۂ نصوح عطا فرمائے آمین!

کتبہ ابوالاصفیاء محمد عبدالواخد قادری مجددی

## تصدیق: حضرت علامہ مفتی محمد نبی بخش عظیم آبادی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | |
|---|---|
| نحمد اللہ وبہ نستعین و | یعنی ہم تعریف کرتے ہیں اللہ کی اور اسی |
| نصلی علی رسولہ خاتم | سے مدد چاہتے ہیں اور ہم درود وسلام |
| النبیین وعلی آلہ اصحابہ | بھیجتے ہیں اس کے رسول خاتم النبیین |
| اجمعین امابعد فان القنوت | پر اور ان کے تمام آل واصحاب پر |
| فی صلاۃ الفجر لرفع الطاعون | اما بعد! بے شک نماز فجر میں قنوت |

| | |
|---|---|
| جائز کماحققه الفاضل | جائز ہے رفع طاعون کے لئے جیسا کہ |
| البریلوی فللّٰه دره حیث | مجیب فاضل بریلوی نے ثابت فرمایا تو |
| حقق الحق و ابطل الباطل | اللہ ہی کے پاس اس کا ثواب ہے جس نے |
| واللّٰه اعلم بالصواب و الیه | حق کو حق اور باطل کو باطل کیا اور درست |
| المرجع و المآب. | اللہ ہی زیادہ جانتا ہے وہی مرجع و مآب ہے |

کتبه ابو طاهر نبی بخش بهاری عفاعنه الباری

## تقریظ وقطعہ تاریخ طبع اجتناب العمال عن فتاوی الجہال

### از نتائج طبع: ادیب اہلسنت حضرت علامہ محمد ضیا الدین صاحب

حمدِ بیکراں اس باغبانِ گلزار کائنات کو سزاوار جس نے اشجارِ گونا گوں اثمارِ بوقلموں کو استار مسطورہ سے نکال کر اظہار فرمایا اور تماشا اپنی نیرنگیٔ قدرت و بے رنگی بے چونی خالقیت کا دکھایا اور ہزاراں ہزار گلہائے شکر اس صانع حقیقی کی ذات مستجمع جمیع صفات پر نثار کہ انسان ضعیف البنیان کو خلعت " ولقد کرمنا بنی آدم" پہنایا اور تمام مخلوقات سے معظم بنایا اور نفحات دُرودنا معدود اس سید المرسلین خاتم النبیین کے نذر جو پیدائش گلستان عالم کا باعث بنا اور سرتاج بنی آدم ٹھہرا۔

اسرارِ مکنونِ پروردگار کا رازدار امورِ ما کان و ما یکون پر خبردار خزانۂ ارزاق تحتِ اختیار بلکہ کل اشیاء کا مختار، مالک حوضِ کوثر شافع یوم محشر غرض کہ وہ ایسا بشر کہ بشر اس کی درکِ کنہ ماہیت میں ششدر ۔ ع

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

| | |
|---|---|
| فصلی اللّٰہ علیہ وعلی الہ | یعنی اللہ درود وسلام بھیجے حضور ﷺ پر |
| المکرمین وصحبہ المعظمین | اوران کے آل کرام اوراصحاب |
| وعلی من تبعھم باحسان | عظام پراوران پرجنھوں نے احسان |
| من الائمۃ المجتھدین الباذلین | کے ساتھ ائمۂ مجتہدین باذلین کی |
| وسعھم فی استنباط الاحکام | پیروی کی اوران پرجنھوں نے آیت |
| من الآیۃ وسنۃ سیّد المرسلین | اورسنت سیدالمرسلین سے احکام |
| سیما علی امام الائمۃ سراج | کے استنباط میں کوشش کی خاص کر |
| الامۃ الامام الاعظم و | امام الائمہ سراج الامۃ امام اعظم |
| الھمام الاقدم الافخم ابی | ہمام اقدم الافخم ابوحنیفہ تابعین کے |
| حنفیۃ سیّد التابعین. | سردار پر۔ (فاروقی) |

امابعد! خامۂ دلفگار رونالہ کناں صفحۂ قرطاس پر اشک خونی ریزاں کہ اسلام کی شگفتہ کلی مرجھا گئی پژمردگی چھا گئی ، بادسموم لا مذہبی اپنا پورا اثر دکھا گئی ،آتش بد دینی دینداری کی سرسبزی وشادابی کوجلا گئی ،اب اسلام برائے نام باقی فرق باطلہ نے بیخ کنی شریعت ٹھانی ،کوئی اس کے بھیس میں دنیا کماتا رہا سہانام مٹاتا کوئی دامِ جہل مرکب میں پھنسا اس سے ہاتھ دھویا کسی پر خباثت باطنی خواہش نفسانی غالب آئی ،اپنی نشست

علیحدہ بنائی، کسی نے صلحاء وابرار خاصانِ کردگار بلکہ اخص الخواص محبوب پروردگار شفیع روز شمار سے دشمنی پیدا کی، اپنی عاقبت بگاڑی سنت کی توہین کو دین و آئین قرار دیا جماعت اہلسنت سے بغض پیدا کیا، جہالت و بددینی کا بھوت سر پر چڑھا، ہماری عقلِ سلیم نے پرواز کیا نورِ ایمان نے جواب دیا لباس اسلام اتار کر پھینکا شتر بے مہار کے طرح جو جی میں آیا کیا، آزادانہ جو چاہا بکا:

خذلهم الله تعالیٰ فی الدنیا والاخری . یعنی اللہ تعالیٰ اسے دنیا اور آخرت میں رسوا کرے۔ (فاروقی)

چنانچہ دمنی صاحب کو از سرِ نو جوش پیدا ہوا، باسی کڑھی میں اُبال آیا، چھ ورقی ایک رسالہ مسمّٰی بہ ''ضروری سوال'' لکھ مارا، اچھا خاصا بھانمتی کا تھیلا ہر ورق میں ایک نیا تماشا کسی ورق میں قنوتِ طاعون کی ممانعت کسی میں اس کے پڑھنے کی اجازت کسی میں محبوبانِ الٰہی علمائے ربانی کی شانِ عالی میں گستاخی کسی میں اپنی وہابیت کھولی سابق کی توبہ توڑی کسی میں عوام کو فریب دیا، چالاکی سے کام لیا، رسالہ کیا لکھا گویا مجموعہ جہالات گلدستہ مزخرفات بنایا، ان لوگوں نے اپنی قوت بھر شمع اسلام کے گل کر دینے میں کوئی دقیقہ باقی نہ رکھا۔

اگر شہسوارانِ سنت نگہبانان بوستان شریعت کی چند متبرک صورتیں نہ پڑتیں تو نہ معلوم دشمنانِ دین متین کی کس قدر ہمتیں بڑھتیں آخر ایک شیر بیشۂ شریعت، عالم اہل سنت ماحی بدعت اٹھ کھڑا ہوا، جملہ روباہ بازیوں کو آن کی آن میں نیست و نابود کر دیا حالات اندرونی و بیرونی کو آشکارا کیا، یعنی ''ضروری سوال'' کا جواب لاجواب سراپا

صدق وصواب مسمی باسم تاریخی "اجتناب العمال عن فتاوی الجہال" اس خوبی سے تحریر فرمایا کہ مخالفین نے بھی نعرۂ مرحبا بلند کیا، حسن لیاقت کی کامل داددی، تحقیق انیق کی بہت کچھ تعریف کی۔

اے قادر توانا حضرت مجیب لبیب مولانا مولوی **محمد حامد رضا** خان صاحب کو دارین میں جزائے خیر عنایت فرما جنھوں نے حمایت شریعت اعانت اہل سنت وجماعت فرما کے بہت سے سنیوں کو ورطۂ گمراہی سے نکالا۔

## قطعۂ تاریخ

کہاں ہے وہ نجدیٔ فرخندہ خو ☆ کہ امسال جاگے ہیں جس کے نصیب
بچھایا تھا عرصے سے دام فریب ☆ کہ لوگوں کو پھانسے بنا کر حبیب
دوورقی رسالہ بھی اک لکھ دیا ☆ جہالات اس میں بھر وہ عجیب
کہ اطفال سن کر ہنسیں اور کہیں ☆ اسی مادے پر یہ بنا ہے ادیب
انھوں نے لکھا اس رسالے کا رد ☆ جو بیماریٔ جہل کے ہیں طبیب
کھلی سب حقیقت ہوا راز فاش ☆ جسے شک ہو دیکھے جواب مجیب
وہ ایسا چھپا صاف اور بے نظیر ☆ ہیں تعریف کرتے فہیم ولبیب
ضیاء کو ہوئی فکر تاریخ کی ☆ خرد نے کہا سن لے میرے حبیب
تجھے فکر کیوں ہے یہ مشہور ہے ☆ لکھا ہے یہ اچھا جواب غریب
۲۰............... ۱۳ء

## کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ

ایک شخص دھان اس طرح فروخت کرتا ہے کہ اگر نقد روپیہ ہوتو بازار کے بھاؤ یعنی ۱۶ سولہ سیر کے اور اگر قرض ہوتو ۱۰ سیر کے، آیا اس قسم کی بیع جائز ہے یا نہیں؟

الجواب: - اگر نفس عقد میں شرط لگائی کہ نقداً اتنے اور نسیۃً اتنے کو تو فاسد ہے کہ بیع ہرگز ایسی جہالت ثمن کا تحمل نہیں کرسکتی۔

فی الخلاصة:

"رجل باع شيئاً على انه بالنقد بكذا او بالنسية بكذالم يجز" یعنی اگر کسی شخص نے اس طور پر بیع کی کہ نقداً اتنے روپے میں اور ادھار اتنے روپے میں تو یہ بیع جائز نہیں۔ (فاروقی)

ہاں اگر نفس عقد میں کوئی شرط نہ کی اور مشتری کو قرض لیتا دیکھ کر دبایا اور نقد قیمت سے زائد کو بیع کیا تو اگرچہ بیع صحیح بلا کراہت ہوئی لیکن خلاف اولی ہوئی۔

"ردالمحتار" میں ذکر بیع "غنیۃ" میں زیر قول "وهومكروه" فتح سے نقل کیا:

"ان لم يعد (اى العين الى البائع) كما اذاباعه المديون فى السوق فلا كراهة فيه بل خلاف الاولى اه مختصراً" یعنی مبیع بائع کی طرف نہیں لوٹایا

جائے گا جیسے کہ جب مدیون نے اسے بازار میں بیچا تو اس بیع میں کوئی کراہت نہیں ہے بلکہ خلاف اولیٰ ہے۔ (فاروقی)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

محمد ن المعروف بحامد رضا البریلوی

کتبہ

کان لہ اللہ تعالی بجاہ حبیبہ احمد المجتبی علیہ التحیۃ والثناء

صدق اللہ العظیم

## حضور پرنور مرشد برحق سیدی ومولائی حجۃ الاسلام شیخ الانام
## مولانا المفتی الشاہ محمد حامد رضا خانصاحب قبلہ

دامت برکاتہم القدسیۃ ومتع اللہ المسلمین بطول بقائہم ...... السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

بعد اشتیاق آستانہ بوسی معروض، حضور والا اس وقت مسلم لیگ مسلمانان اہلسنت کے دین وایمان کے لئے جس قدر تباہ کن وبیخکن ثابت ہورہی ہے، کسی سنی مسلمان پر مخفی نہیں، اس کے چاروں مقاصد اساسیہ مشتمل بر محرمات وضلالات و بطالات بلکہ منجر بکفریات ہیں اس کے آل انڈیا لیڈران اپنی تقریروں میں کھلم کھلا کہہ رہے ہیں کہ اہلسنت ووہابیہ وروافض کے تفرقے مٹادو سب کو آپس میں ملادو، صاف صاف پکار رہے ہیں کہ ساڑھے تیرہ سو برس پیشتر کے سوالات کو اس وقت مسلمانوں کے سامنے پیش کرنے سے افتراق واختلاف پیدا ہوتا ہے لہٰذا ساڑھے تیرہ سو برس پہلے کے سوالات کو دفن کردینا چاہیے، مولویوں نے مذہب کی دوکانیں کھول رکھی ہیں ہمیں اس وقت ان کا بائیکاٹ کردینا چاہیئے، خاکساروں سے بڑھ کر مرتدین وکفار اس زمانے مین اور کون ہوں گے جن پر حکیم الامتہ الوہابیہ اشرف علی تھانوی کو بھی فتویٰ تکفیر دینا پڑا۔

مگر مسلم لیگ کے ذمہ دار لیڈران ان کفار خاکسار کو اسلام کا رازدار بتارہے ہیں کانگریس کے مقابلے مین خاکساروں کی حمایت ودلسوزی کے مرثیئے گارہے ہیں

لیگی اخبارات شور مچا رہے ہیں کہ عنایت اللہ خاں مشرقی نے "تذکرہ" میں قرآن پاک کے حقائق و معارف ظاہر کئے ہیں والعیاذ باللہ تعالیٰ ایسی حالت میں ہر ایک سنی مسلمان پر روشن ہے کہ مسلم لیگ اس وقت سنی مسلمانوں کے دین و مذہب کی کانگریس سے بھی زیادہ دشمن ہے۔

سنی علماء پر فرض ہے کہ وہ کانگریس کے ساتھ ساتھ اس لیگ خبیث کا بھی واضح طور پر رد فرمائیں اور سنی مسلمانوں کو لیگ کے فتنۂ عظمیٰ سے بچائیں مگر نہایت ادب کے ساتھ معافی مانگتے ہوئے خدمت اقدس میں عرض کرتا ہوں کہ یہاں یہ خبر ملی ہے کہ سرکار والا تبار خاک بدہن بد مذہباں مسلم لیگ پر رد فرمانے سے سکوت فرماتے ہیں، بلکہ جو لوگ مسلم لیگ پر رد کر رہے ہیں حضور والا ان پر ناراض ہیں بلکہ یہاں تک یہاں کہا جاتا ہے کہ حضور والا شرکت مسلم لیگ کو مخمصہ و ضرورت کے ماتحت لاکر معاذ اللہ سنی مسلمانوں کو اس کی رخصت شرعیہ دیتے ہیں ہم خدام بارگاہ رضوی کو بالخصوص مجھ سگ آستانہ رضویہ کو ظن غالب ہے اور جس مسند پاک پر سرکار جلوہ گر ہیں اس کو دیکھتے ہوئے یقین کامل ہے کہ یقیناً یہ خبر جھوٹی ہوگی۔

لہٰذا عرض کرتا ہوں کہ اس الزام سے حضور والا اپنی ذات مقدس صفات کی تبریت بہت جلد تحریر فرمائیں اس تحریر منیر پر سرکار کے دستخط شریف اور مہر اقدس ضرور ثبت ہوں تا کہ ہم غلاموں کو اطمینان حاصل ہو اور جن لوگوں نے یہ خبر وحشت اثر دی

ہے ان کی زبان بند کی جاسکے، یہ عریضہ نیاز جناب مولانا مولوی سردار احمد صاحب قادری گورداسپوری زید مجدہم کی معرفت حاضر خدمت کرتا ہوں تا کہ وہ ایسے وقت جو حضور والا کی فرصت کا ہو خدمت اقدس میں پیش کریں اور حضور والا اس کا جو کچھ جواب عطا فرمائیں وہ میرے نام روانہ فرمائیں والسلام مع التبجیل والاکرام۔

حضور والا کا حلقہ بگوش حاجی عثمان عبداللہ کھتری قادری رضوی حامدی عفی عنہ

رضوی ٹیپ فیکٹری جام جودھپور کاٹھیاواڑ شنبہ ۷ رمضان المبارک ۱۳۵۸ھ

مکرر عرض ہے کہ یہ عریضہ نیاز پہلے جناب مولانا مولوی سردار احمد صاحب کی معرفت بذریعہ رجسٹری حاضر خدمت کیا تھا اب تک اس کے جواب سے مشرف نہ ہوا لہٰذا آج دوبارہ یہی عریضہ براہ راست خدمت اقدس میں حاضر کرتا ہوں والسلام مع التعظیم والاکرام۔

چہار شنبہ ۲۵ رمضان المبارک ۱۳۵۸ھ

(الجواب) برخوردار سعادت آثار حامی سنت عزیز طریقت سیٹھ عثمان عبداللہ سلمہ المولیٰ تعالیٰ، آپ کا مسرت نامہ موصول ہوا حالات مندرجہ سے آگاہی ہوئی تمہاری خیرت معلوم ہو کر مسرت ہوئی، میں ضعیف و نحیف تمہیں معلوم ہے کہ ایک مدت مدیدہ تک علالت شدیدہ برداشت کر کے مولیٰ تعالیٰ نے حیات تازہ عطا فرمائی، میں اپنے دل و دماغ کی کمزوری کے باعث کوئی دماغی محنت کرنے کے ناقابل ہوں۔

میرے اوپر جو افترا ٔت و اتہامات اٹھائے جارہے ہیں ان کی نسبت صرف اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ " اِلَی اللّٰہِ الْمُشْتَکٰی " یعنی اللہ ہی کی طرف شکوہ ہے مفتریوں کو یہ وعیدِ قرآنی کافی ہے کہ:

اِنَّمَا یُفْتَرِی الْکَذِبَ الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ بِاٰیَاتِ اللّٰہِ یعنی جھوٹ بہتان وہی باندھتے ہیں جو اللہ کی آیتوں پر ایمان نہیں رکھتے۔ (کنز الایمان)

میرے احباب کو ضرور ان افترا ٔت سے روحانی صدمہ و قلبی اذیت پہنچی ہوگی اور قرانِ عظیم ارشاد فرماتا ہے:

وَالَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ بِغَیْرِ مَا اکْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِیْنًا یعنی اور جو ایمان والے مردوں اور عورتوں کو بے کئے ستاتے ہیں انھوں نے بہتان اور کھلا گناہ اپنے سر لیا۔ (کنز الایمان)

ان باتوں سے جو آپ نے مجھ کو لکھیں مجھے سخت اذیت اور روحی صدمہ پہنچا۔

حدیث میں ہے:

"من اذی مسلما فقد اذانی" یعنی جس نے کسی مسلمان کو اذیت دی بے شک اس نے مجھے اذیت دی۔ (فاروقی)

میں خوب سمجھتا ہوں کے یہ مراسلہ آپ کا مراسلہ نہیں ؎

کب سلیقہ ہے فلک کو یہ ستمگاری مرا ☆ اور ہی کوئی ہے اس پردۂ زنگاری میں

خیر وہ کوئی بھی ہو اسے ایک یہ حدیث پہنچا دیجئے:

"ملعون من ضار مومنا او مکر جو مسلمان کو مضرت پہنچائے یا اس کے ساتھ مکاری کرے تاجدار دو عالم ﷺ کی بارگاہ سے وہ ملعون ہے رواہ الترمذی عن ابی بکر الصدیق (رضی الله تعالیٰ عنه) وقال هذا حديث غريب"

دوسری حدیث میں ہے:

"من ضار مومنا ضار الله به و من شاق شاق الله عليه یعنی جس نے مسلمان کو مضرت پہنچائی یا پھوٹ ڈالی وہ ملعون ہے اللہ اسے مضرت دے گا"

قرآن عظیم نے ارشاد فرمایا:

"اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِیْنًا یعنی بے شک جو ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو ان پر اللہ کی لعنت ہے دنیا اور آخرت میں اور اللہ ان کے لئے ذلت

کاعذاب تیار کر رکھا ہے۔ (کنزالایمان)

عزیزم! حضور تاجدار دوعالم صلی اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ وسلم کا ارشاد سنا کہ جس نے کسی مسلمان کو ایذا دی اس نے مجھے ایذا دی اور جس نے مجھے ایذا پہنچائی اس نے اللہ عزوجل کو ایذا پہنچائی ارشاد قرآنی سنا کہ جولوگ ایمان والے، مردوں، عورتوں کو اذیت دیتے ہیں وہ لوگ اللہ عزوجل کو ایذا دیتے ہیں انہوں نے اپنے سر لیا کھلا بہتان اور اس ارشاد ربانی میں صاف صاف ارشاد ہوا کہ:

"اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَھُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَھُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًا" یعنی بے شک جو ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو ان پر اللہ کی لعنت ہے دنیا اور آخرت میں اور اللہ ان کے لئے ذلت کا عذاب یار کر رکھا ہے۔ (کنزالایمان)

یہ سارے کرتوت اہلسنت میں پھوٹ ڈالنے اور امام اہلسنت حضور پر نور اعلی حضرت قدس سرہ العزیز کے قلب انور کو ان کے مزار اطہر میں اذیت پہنچانے والے ہیں وہ یقیناً اللہ کے سچے محبوب عاشق رسول سچے نائب غوث الوری جل جلالہ وصلی اللہ علیہ وعلی ابنہ الکریم وبارک وسلم تھے اور بحمدہ تعالی انھوں نے مجھے اپنا سچا جانشین کیا اور میں نے مولانا عبدالباری لکھنوی کے ساتھ انھیں کی روش برتی جبکہ وہ لکھنؤ کے ریلوے

اسٹیشن پر میرے استقبال کے لئے آئے تھے اور ان کے ہمراہ لکھنؤ کے بڑے بڑے جاگیر دار اور رؤساء و علماء سینکڑوں کی تعداد میں تھے میری گاڑی کے آنے پر میرے سیکنڈ کلاس کے ڈبے کے پاس بسرعت آئے اور جب میں اترا انہوں نے سلام کیا میں نے جواب نہ دیا انہوں نے مصافحہ کے لئے ہاتھ بڑھایا میں نے ہاتھ مصافحہ کو نہ دیا میں ویٹنگ روم کی طرف بڑھا وہ میرے پیچھے پیچھے آئے اور دیر تک میری شرکت کے لئے اصرار کرتے رہے میں نے صاف کہہ دیا کہ جب تک میرے اور آپ کے درمیان مذہبی صفائی نہ ہو جائے میں آپ سے نہیں مل سکتا نہ آپ کے جلسے میں شرکت کروں نہ آپ سے میل جول رکھوں اور بحمدہ تعالیٰ میری اس روش سے انہیں متاثر ہونا پڑا اور انہوں نے صدر الافاضل مولانا مولوی نعیم الدین صاحب کے بالمشافہ توبہ نامہ تحریر فرمایا اس کے بعد میں ان سے ملا۔

عزیزی مولوی حشمت علی صاحب اس کے شاہد ہیں عزیزم پھر مجھ پر یہ افتراء کہ میں بد مذہبوں کے ساتھ میل جول اتحاد و ارتباط روا رکھتا ہوں، کہاں تک قابل یقین ہو سکتا ہے؟ میں ہرگز ہرگز مسلم لیگ میں شریک نہیں ہوا تھا و اللہ علی ما اقول وکیل.

بلاشبہ بحالت موجودہ لیگ قابل اصلاح ہے، اس میں بہت سی شرعی خامیاں ہیں، میں نے ہرگز آج تک کسی سے اس کی شرکت کو نہ کہا و کفی باللہ شہیدا ہاں

بعض اوقات جب مجھ سے اس کے متعلق سوال ہوا تو میں نے اس کے شرعی نقائص پر روشنی ڈالی، ہاں اتنا ضرور کہ جو سنی رضوی اس میں کسی غرض شرعی یا محض ناواقفی سے اس میں شریک ہو گئے ہیں ان کی نسبت میں کوئی سخت حکم نہیں لگاتا اور یہ شرعی نقطۂ نظر سے کہتا ہوں اس کے لئے میرے ذہن میں دلائل ہیں، اس سے مجھے لیگ کی حمایت مقصود نہیں بلکہ اپنے سنی رضوی بھائیوں کو تکفیر و تضلیل و تفسیق سے بچانا مقصود ہے، میرے سامنے حضور پرنور اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روش ہے، مدرسہ (منظر اسلام) بحیثیت تبلیغ دین اور جماعت (رضائے مصطفیٰ) بحیثیت تبلیغ عقائد اہلسنت بفضلہ تعالیٰ اسی روش اور اسوۂ حسنۂ اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر ہیں۔

حضور پرنور اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھے مولوی عبد الباری صاحب کی دعوت پر اس جلسے میں بھیجا تھا جس کے دعوت نامے میں مولانا عبد الباری صاحب وغیرہ علمائے فرنگی محل کے ساتھ مجتہدین روافض کے بھی نام تھے اور یہ وہ وقت ہے جب مانٹی گو وزیر ہند ہندوستان آیا تھا اور سیلف گورنمنٹ کا ہندوستان میں ایک شور غوغا مچا ہوا تھا، مولانا عبد الباری صاحب نے تحریر فرمایا تھا کہ اس وقت اگر ہماری آواز کوئی وزن نہ رکھے گی تو دیوبندی تمام مسلمانوں کے نمائندے بن کر اہل سنت کو مضرت پہنچانے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھیں گے۔

میرے ہمراہ حضرت مولانا ظہور حسین صاحب رامپوری صدر دار العلوم اور

جناب مولانا مولوی رحم الٰہی صاحب اور صدر الشریعہ مولانا امجد علی صاحب خلفائے اعلیٰ حضرت بھی تھے اور ہمیں اس جلسے میں جانا پڑا تھا جس میں روافض وو ہابیہ وغیرہ بھی شریک تھے تو کیا تحفظ حقوق کے لئے اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہمیں اجازت شرکت دینا عیاذ اباالمولیٰ تعالیٰ گمراہی وفسق کہا جا سکتا ہے اور کیا ہم سب شریک ہونے والے کسی گمراہی وفسق کے مرتکب ہوئے تھے؟ حاشا!

"الامور بمقاصدھاو انما الاعمال بالنیات ولکل امری مانوی یعنی امور اپنے مقاصد کے ساتھ معتبر ہوتے ہیں اور اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے اور ہر شخص کے لئے وہی ہے جو اس نے نیت کی" (فاروقی)

عزیزم ان افتراآت کا سبب صرف اور صرف یہی ہے کہ میں نے اس مسئلہ کے متعلق محض بطور افہام وتفہیم تبادلۂ خیالات کرنا چاہا تھا میں اہل سنت میں تفریق اور رضویوں پر فتویٰ تضلیل وتفسیق ہرگز پسند نہیں کروں گا، میرے نزدیک جو اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سچے حلقہ بگوش ہیں وہ اگر کسی غرض شرعی سے شریک ہو گئے ہیں تو ان پر میری فقہی نظر میں کوئی شرعی الزام نہیں ہاں جن کے عقائد فاسد ہوں جیسے عقائد رکھتے ہوں ویسے ہی حکم تکفیر یا تضلیل یا تفسیق کے مستحق ہوں گے۔

عزیزم میں نے تو اس بلائے عظیم کو دیکھتے ہوئے چاہا تھا کہ اہل سنت کی تشکیل

ہو جائے اور علمائے کرام ایک تنظیم کے تحت اپنی وہ آواز حق بلند کریں جو حضور پر نور اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی آواز تھی یعنی کفار ومشرکین سے موالات حرام ہونا اور یہ آواز حضور پر نور ہی کی آواز نہیں اللہ ورسول جل جلالہ وصلی المولیٰ تعالیٰ علیہ وسلم کی صدائے برحق ہے۔

ہماری آواز پر اہلسنت لبیک کہیں گے اور ہماری منظّم جماعت کی آواز ملک وقوم میں اپنے سر کے کانوں ہی تک نہیں دلوں کی گہرائیوں میں اثر کرے گی، مسلمان لیگ وغیرہ کی رو میں نہ بہیں گے بلکہ ہمارے ساتھ ہم آواز ہوں گے اس طرح ہم لیگ کے شریک نہ سمجھے جائیں گے بلکہ لیگ ہماری آواز اٹھانے والی ہوگی، اس ''منظّم جماعت علماء'' کی ہدایات لیگ اور تمام ادارات اسلامیہ کو مذہباً ماننا پڑیں گی، مسلمان ان مفاسد شرعیہ سے محفوظ ہو جائیں گے جن کا خطرہ اب محسوس کیا جاتا ہے۔

عرس سراپا قدس امام اہل سنت رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں جو اکابر علمائے اہل سنت تشریف لائے تھے میں نے ان سب کو جمع کر کے اس تنظیم کی تحریک کی تھی مگر شومیٔ قسمت سے بعض حضرات کو ایک آنکھ نہ بھائی مجلس مشاورت نے انھوں نے اس تفریق کو نظر استحسان سے دیکھا۔

پیارے عثمان! کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ میں نے جو یہ راہ عمل نکالی تھی اس میں کوئی شرعی نقص تھا؟ یا کوئی کفر وگمراہی کا راستہ تھا جس کی یوں تخریب روا رکھی گئی؟ مجھے اس کی

ان صاحبوں سے ضرور شکایت ہوئی اور ہے جب یہ سب بنا بنایا کھیل بگاڑ دیا تو مجبوراً میں اور دوسرے صاحبان بھی اٹھ کر چلے آئے، زمانہ شناسی اگر ہوتی تو اس وقت دیوبندیوں پر بری بنی تھی جگہ جگہ انھیں ذلت و رسوائی کا سامنا تھا، مسلمان ان سے متنفر ہو رہے تھے اگر یہ ''تنظیم علمائے اہلسنت'' ہو جاتی تو ہماری آواز نہ صرف کانگریس کے لئے زلزلہ افگن ہوتی بلکہ احرار ''جمیعۃ العلماء'' دہلی اور تمام کانگریسی دیوبندی مولوی سب سے مسلمان جدا ہو کر اہلسنت کے ساتھ ہوتے اور اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی آواز حق بلند کرتے ان کی سچی غلامی کا دم بھرتے میں ضرور اس کی ضرورت محسوس کرتا تھا اور اس وقت جو مہلکے کی حالت مسلمانوں کے لئے ہے وہ کھلی آنکھوں کے سامنے ہے، مشرکین ہمارے دین اور مساجد کی توہین کر رہے ہیں، قربانی گاؤ اور اذان جیسے شعائر دین بند کئے جا رہے ہیں، مسلمانوں کی جان و مال و عزت و آبرو سخت خطرے میں ہے، اسلام کے نام لیوا محض اس جرم پر کہ ''مسلمان'' ہیں ذبح کئے جا رہے ہیں، کیا اب بھی ضرورت شرعی کا تحقق نہیں ہوتا؟

حضرت سید محمد میاں صاحب نے مارہرہ شریف میں خود اس کا اعتراف کیا کہ حالت مخمصہ ہے، میں نے اس مسئلہ میں تنقیح کے متعلق بحث و تمحیص کے طور پر تقریر کی تھی، اس سے میری غرض کسی کی موافقت یا مخالفت ہرگز نہ تھی، میری اس تقریر کی بنا پر اتہامات و افترائات کئے جا رہے ہیں، میں اب بھی یہ کہنے کو تیار ہوں کہ ضرورت شرعیہ

کے وقت بہت سے محظورات مباح ہو جاتے ہیں بلکہ محرمات قطعیہ حتی کہ کلمۂ کفر بھی زبان پر لانا حلال وروا ہو جاتا ہے۔

خود قرآن کریم ارشاد فرماتا ہے:

"اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيرِ وَمَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللّٰهِ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَلَا اِثْمَ عَلَيْهِ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ" یعنی اس نے یہی تم پر حرام کئے ہیں مردار اور خون اور سؤر کا گوشت اور وہ جانور جو غیر خدا کا نام لے کر ذبح کیا گیا تو ناچار ہو نہ یوں کہ خواہش سے کھائے اور نہ یوں کہ ضرورت سے آگے بڑھے تو اس پر گناہ نہیں بے شک اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ (کنز الایمان)

"تفسیرات احمدیہ" میں حضرت ملا احمد جیون قدس سرہ فرماتے ہیں:

"ثم هذه المحرمات انما حرم اكلها اذا كان في حالة الاختيار واما في حالة الاضطرار فحكمها الرخصة على ما صرح به في قوله تعالى فمن اضطر الآية يعنى فمن اضطر من جوع او شرب بحيث يخاف تلف نفس" یعنی ان محرمات کا کھانا اس صورت میں حرام ہے

جبکہ حالت اختیار میں ہو اور اگر حالت اضطرار ہو تو حکم رخصت
ہے جیسا کہ اللہ کے اس قول "فمن اضطر الآیة"
سے مصرح ہے یعنی اس قدر بھوک اور پیاس کا غلبہ ہو کہ
جان پر بن آئی ہو۔ (فاروقی)

اس آیت کریمہ میں تحریم میتہ ودم مسفوح وگوشت خنزیر اور جو چیز کہ غیر خدا کے نام پر ذبح کی گئی ہو بنص قطعی بیان فرمائی گئی پھر ارشاد فرمایا گیا کہ یہ حرمت حالت اختیار میں ہے مگر حالت اضطرار میں ان کا استعمال بقدر ضرورت روا ہے یعنی سخت بھوک یا پیاس کے وقت جبکہ اندیشۂ ہلاکت ہو تو جان بچانے کیلئے بقدر سد رمق حیات سؤر یا مردار یا ایسی چیز جس پر وقت ذبح غیر خدا کا نام لیا گیا ہو کھانے کی رخصت ہے، ہمارے اکثر ائمۂ کرام کا مناسب مذہب مہذب یہی ہے کہ حرمت اصلاً باقی نہ رہی حتی کہ اگر صبر کیا اور اسی حالت میں مر گیا تو گنہگار مر گیا۔

اسی "تفسیرات احمدیہ" میں ارشاد فرمایا:

"وذھب اکثر اصحابنا الی انہ یرتفع الحرمۃ اصلاحتی
لو صبر و مات یموت آثما" یعنی ہمارے اکثر ائمۂ کرام کا
مذہب یہ ہے کہ حرمت اصلاً باقی نہ رہی یہاں تک کہ اگر وہ
اسی حالت میں مر گیا تو گنہگار مرا۔ (فاروقی)

ہمارے یہ حضرات ائمہ کرام قرآن کریم کی اس آیت کریمہ سے استدلال فرماتے ہیں:

"وَقَدْ فَصَّلَ لَكُمْ مَّا حَرَّمَ عَلَيْكُمْ اِلَّا مَا اضْطُرِرْتُمْ اِلَيْهِ" یعنی وہ تم سے مفصل بیان کر چکا جو کچھ تم پر حرام ہوا مگر جب تمہیں اس سے مجبوری ہو۔ (کنز الایمان)

اور جو کلام مقید باستثناء ہوتا ہے وہ صادر امر مستثنیٰ سے تعبیر ہوتا ہے تو ثبوت حرمت صرف حالت اختیار میں ہوا اور قبل تحریم اباحت تھی تو حالت اضطرار میں وہ بحالہا باقی رہی اور حرمت مرتفع ہوگئی کما افید فی التفسیر المذکور.

یہ تو ارتکاب محرمات قطعیہ کا جواز وقت ضرورت صحیحہ شرعیہ تھا جس کا ثبوت میں نے قرآن کریم سے دے دیا میں نے کہا تھا کہ اجرائے کلمہ کفر کی بھی ایسی حالت میں اجازت ہے، اسے بھی قرآن کریم ہی سے سن لیجئے۔

قال تعالیٰ:

"مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ مِنْ بَعْدِ اِيْمَانِهٖۤ اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ وَ قَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّ بِالْاِيْمَانِ" یعنی جس نے کفر کیا اللہ کے ساتھ بعد ایمان لانے کے مگر وہ کہ مجبور کیا گیا حالانکہ قلب اس کا ایمان کے ساتھ مطمئن تھا۔ (کنز الایمان)

اس آیت کریمہ کا شان نزول یہ ہے کہ جب کفار قریش نے ضعفائے مسلمین مثل حضرت بلال وخباب وعمار رضوان اللہ تعالیٰ علیہم پر قابو پالیا تو ان کو باکراہ واجبار ارتداد و کفر پر مجبور کیا حتی کہ والدین حضرت عمار نے شہادت قبول فرمائی اور ایمان پر ثابت قدم رہے، کفار کے اکراہ کا کچھ اثر نہ لیا مگر حضرت عمار چونکہ ضعیف ونحیف تھے اور کوئی مفر کی صورت نہ تھی تو انہوں نے اپنی زبان پر کلمۂ کفر کا اجرا فرمایا مگر ان کا قلب مبارک ایمان کی تسلی وسکون سے مملو تھا، یہ بات حضور تاجدار دو عالم ﷺ تک پہنچائی گئی اور کہا گیا کہ معاذ اللہ عمار کافر ہو گئے، تو ارشاد فرمایا:

"کلا ان عمار امتلئی ایمانا من قرنہ الی قدمہ واختلط الایمان بلحمہ ودمہ یعنی عمار سر سے پاؤں تک نور ایمان سے پر ہے اور ایمان اس کے گوشت اور خون میں مخلوط ہے"

اس کے بعد حضرت عمار روتے ہوئے حاضر ہوئے تو رحمت عالم ﷺ نے ان کا خون پونچھا اور ان کی چشمان مبارک اپنے ملبوس اقدس سے صاف فرمائیں اور ان سے ارشاد کیا کہ:

"یا عمار کیف وجدت قلبک حین اکرھت اے عمار جب تم مجبور کئے گئے تو تم نے اپنے قلب کو کیسا پایا؟"

تو عرض کیا کہ مطمئن بالایمان، ارشاد فرمایا کہ:

''ان عادوا لك فعدلهم اگر پھر تمہارے ساتھ کریں تو تم
ان کے ساتھ ایسا ہی کرو، یعنی پھر تم سے بالاکراہ کلمۂ کفر
کہلوائیں تو تم باطمینان قلب کہہ لو''

اس پر آیت کریمہ نازل ہوئی، یہاں بھی ''الا من اکرہ'' استثناء متصل ہے یعنی:

''من اکرہ علی اجراء کلمۃ الکفر علی لسانہ و کان قلبہ
مطمئنا بالتصدیق فانہ لیس بکاذب او مفتر او مغضوب.''
یعنی جو اپنی زبان پر اجرائے کلمۂ کفر کے لئے مجبور کیا جائے
اور اس کا دل ایمان کے ساتھ مطمئن ہو تو نہ وہ جھوٹا ہے نہ
مفتری نہ مغضوب۔ (فاروقی)

ہاں یہاں صرف رخصت ہے، عزیمت یہی ہے کہ صبر کرے اور اجرائے کلمۂ کفر زبان پر نہ کرے یہاں تک کہ قتل کیا جائے اور شہید مرے۔

علامہ مرغینانی صاحب ''ہدایہ'' نے ''کتاب الاکراہ'' میں فرمایا اگر اللہ کے ساتھ کفر یا سب نبی پر مجبور کیا جائے اور اسے اپنی جان یا کسی عضو کے کٹ جانے کا خوف ہو تو اسے جائز ہے کہ جس بات پر مجبور کیا جا رہا ہے اسے ظاہر کرے اور اپنے دل میں ایمان کو مخفی رکھے لحدیث عمار المذکور.

کفار نے حضرت خبیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا کہ اگر تم اسلام سے منحرف

ہو جاؤ تو ہم تمہاری جاں بخشی کردیں گے تو حضرت خبیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: خدا کی قسم اگر تمام دنیا کی دولت میرے قدموں میں ڈال دی جائے تو بھی میں اسلام سے روگردانی نہ کروں گا، یہاں تک کہ سولی دے گئے، حضور سرور کونین ﷺ نے ''سید الشہداُ'' کا خطاب عطا فرمایا اور ایسے لوگوں کی نسبت ارشاد ہوا:

''ھو رفیقی فی الجنۃ'' (یعنی وہ جنت میں میرے ساتھی ہیں۔ (فاروقی)

فقہائے کرام کے اقوال مبارکہ اس بارے میں بیش از بیش ہیں انہوں نے ضرور خود ایک اصل شرعی وضع فرمائی اور ارشاد فرمایا:

''الضرورات تبیح المحظورات'' یعنی ضرورات شرعیہ سے ممنوعات شرعیہ مباح ہو جاتے ہیں۔ (فاروقی)

اور حدیث ''صحیح مسلم'' میں فرمایا:

''من ابتلی ببلیتین فلیختر اھو نھما یعنی جو شخص دو بلاؤں میں مبتلا ہو جائے تو وہ ان میں سے آسان کو اختیار کرے''

فقط۔ فقیر محمد حامد رضا قادری رضوی بریلوی غفرلہ

خادم سجادہ وگدائے آستانہ رضویہ بریلی شریف

## از آستانہ رضویہ عالیہ قدسیہ محلّہ سوداگران بریلی شریف

بملاحظہ حامیٔ سنت جناب بابالعل صاحب سلمہ المولیٰ تعالیٰ..........

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

میں لیگ کو بحالت موجودہ کہ اس کے اندر شرعی مفاسد ہیں اور بہت سے گمراہ بد مذہب بد دین شریک ہیں نظر استحسان سے نہیں دیکھتا اور اس بنا پر میں نے آج تک کسی کو اس کی شرکت کی اجازت نہیں دی مگر اس کے ساتھ ہی جو لوگ اس میں خالص سنی رضوی شریک ہو گئے ہیں ان پر سخت حکم دینے کو بھی اچھا نہیں سمجھتا کہ جب ان کی شرکت کسی شرعی نقطۂ نظر سے ہو تو تکفیر کیا معنی تضلیل و تفسیق کا بھی شرعاً حکم نہیں دیا جا سکتا۔

اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فتویٰ ہے کہ اگر کفار کے مذہبی میلوں میں مسلمان بغرض تجارت چلا جائے تو شرعاً جائز ہے، سائل نے دریافت کیا کہ کافر و مرتد و مبتدع و بد مذہب و فاسق کو اگر جیسے ہیں ویسا ہی مانے تو ایسے لوگوں کو ابتدا بسلام کرنا، دوستی رکھنا وغیرہ وغیرہ کا کیا حکم ہے؟

اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ان کو بے ضرورت ابتدا بسلام اور بلا وجہ شرعی مخالطت حرام، ان کے لئے افعال تعظیمی بالفاظ تعظیمی کا بھی یہی حکم فرمایا اور پھر فرمایا فاسق کا حکم آسان ہے مصالح دینیہ پر نظر کی جائے گی اس کے بعد

فرمایا اور مرتد مبتدع سے بالکل ممانعت، ان سب کے بعد صاف صاف ارشاد فرمایا کہ ضرورت شرعیہ ہر جگہ مستثنیٰ ہے فان الضرورات تبیح المحظورات یعنی ضرورت شرعی سے ممنوع شرعی مباح ہو جاتا ہے میں اسے بہت تفصیل سے لکھنے کا قصد کرتا ہوں اللہ تعالیٰ مدد فرمائے۔

الغرض میں اپنوں کو جو خالصاً صحیح العقیدہ سچے سنی ہیں انہیں کافر فاسق گمراہ کہنا شرعی نقطۂ نظر سے ہرگز جائز نہیں رکھتا جو اس کے خلاف ہو وہ میرے خیال میں فقہ سے نابلد ہے جو مجھے اور دار العلوم منظر اسلام اور جماعت رضائے مصطفیٰ کو لیگی کہے وہ مفتری کذاب ہے کسی تحریر و تقریر سے وہ ہرگز ثابت نہیں کر سکے گا فقط۔ ع

من آنچہ شرط بلاغ ست با تو میگویم　　　تو خواہ از سخنم پند گیر و خواہ ملال

فقیر محمد حامد رضا قادری رضوی بریلوی غفرلہ

خادم سجادہ و گدائے آستانہ، رضویہ بریلی شریف

## سوال آمدہ ۲۱ رجب المرجب ۱۳۵۸ھ متعلق مسلم لیگ

الجواب :- ملاحظہ حامیٔ سنت ماحیٔ بدعت مکرمی حاجی ابوبکر حاجی احمد صاحب سکریٹری انجمن تبلیغ صداقت بمبئی سلمہ المولیٰ تعالیٰ۔

بعد تحیۂ مسنونہ و ادعیۂ خلوص مشحونہ، آپ کا کرم نامہ وصول ہوا ہر سہ رسائل مذکورہ "مسلم لیگ کی زریں بخیہ دری، و احکام نوریہ شرعیہ بر مسلم لیگ" اور "الجوابات

السنیۃ علی زھاء السوالات الیگیۃ" مجھے ملے تھے مگر بعض دوسرے صاحب ان کو دیکھنے کی غرض سے مستعار لے گئے تھے انہیں آج تک نہ دیکھ سکا اس لئے ان کے متعلق اب تک کوئی اظہار خیال نہ کرسکا۔

میری حالت سے آپ غالباً آگاہ نہیں میں نہایت سخت علیل تھا سات آٹھ مہینے تک صاحب فراش رہا حیات مستعار کی قطعاً امید باقی نہ تھی زندگی سے دور موت سے قریب تھا ابھی تک پوری صحت کافی قوت حاصل نہ ہوئی تھی کہ اس اثناء میں میرے گھر میں سخت علالت ہوئی اور وہ جانبر نہ ہوسکیں نیز میری علالت ہی میں میری ایک جوان بھتیجی اور میری ایک نواسی انتقال کرگئی پھر میرے عم محترم مولانا محمد رضا خانصاحب نے انتقال کیا اس بنا پر ہجوم افکار اور اس کے ساتھ کثرت کار نے مجھے بیکار کر رکھا، پھر ابھی تک بوجہ ضعف ونقاہت پیرانہ سالی اور دماغی کمزوری کی وجہ سے کوئی دماغی محنت کا کام کرنے سے معذور ہوں، ذرا دیر کتاب دیکھنے سے دماغ ماؤف ہوجاتا ہے، یہ وجوہ ہیں کہ میں ضروری سے ضروری مراسلات کے جوابات نہیں دے سکتا اور تعویق وتاخیر پیش آجاتی ہے۔

میں لیگ کو بحالت موجودہ اچھا نہیں سمجھتا اس میں ضرور شرعی مفاسد ہیں جن کی اصلاح کی ضرورت ہے، میں نے اس کی اصلاح کو محسوس کیا تھا کہ علماء اہلسنت اس کی طرف متوجہ ہوں اور عوام جو سیلاب کی طرح بد مذہبوں، مرتدوں کے پنجوں میں پھنس

رہے ہیں اس سے محفوظ رہیں۔

کانگریس کی شاہی مسلمانوں کے لئے پیام موت تھی اس کا مجھے قلق تھا مگر علمائے اہل سنت کی طرف سے کوئی متفقہ آواز اس کے خلاف میں نہ اٹھی یہ کام کا وقت تھا کانگریسی مولوی اور دیوبندی اس وقت نہایت سخت ذلت و رسوائی کے گڑھے میں گر رہے تھے، ان کی کانگریس میں شرکت مسلمانوں کو ان سے نفور کر رہی تھی، جگہ جگہ ان پر لوگ حملہ آور ہوئے، داڑھیاں پکڑ پکڑ کر کفش کاوی کرتے۔

مگر افسوس ہمارے علماء کا جمود نہ ٹوٹا ان کی کوئی آواز مسلمانوں کے کان تک نہ پہنچی، کوئی صاحب اسلامی جھنڈا لے کر نہ اٹھے کہ تمام سنی اس کے نیچے جوق در جوق آجاتے اور ہماری ملک میں ایک آواز گونج جاتی، کفار و مشرکین گمراہ بد دین جماعتوں کے مقابل خالص اہل سنت کا ایک محاذ قائم ہو جاتا، جماعت رضائے مصطفےٰ بریلی شریف سے خبیث کانگریس کی شرکت کی حرمت پر ایک نہایت مدلل فتویٰ قرآن کریم کے براہین کے ساتھ شائع ہوا حسین احمد وغیرہ تمام دیوبندی مولویوں کو میں نے بھی چیلنج دیا تھا کہ اس کی شرکت کا جواز ثابت کریں اور جن آیات قرآنیہ سے اس کی حرمت کا ثبوت دیا گیا ہے ان کا جواب دیں، کانگریس کے مظالم اس قابل نہیں کہ مسلمان بھول سکیں، افسوس صد افسوس کہ ہمارے علمائے اہل سنت و زعمائے ملت و اُمنائے سنت شریعت سوتے ہی رہے، اور وقت ضائع کر دیا۔

میں نے عرس اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں تنظیم اہل سنت کے لئے بہت سے اکابر علماء کو جمع کر کے چاہا تھا کہ ہماری ایک متفقہ آواز ملک سے مسلمانوں کی حمایت کے لئے اٹھے، اور مسلمان ہمارے علماء کی آواز پر لبیک کہیں، اور بیدینوں کے پنجے سے اس طرح انہیں نجات ملے اور اغیار کی قیادت سے نکل کر علمائے اہل سنت کی قیادت میں ہم اپنا کام کریں مگر اس کی تخریب کردی گئی جس کے مخرّب ہمارے ہی بعض افراد تھے، یہ ہماری غایت درجہ کی عاقبت نا اندیشی اور زمانہ ناشناسی تھی۔

میں لیگ کو بحالت موجودہ کہ اس کے اندر شرعی مفاسد ہیں اور بہت سے گمراہ بد مذہب بددین شریک ہیں نظر استحسان سے نہیں دیکھتا اور اس بناء پر میں نے آج تک کسی کو اس کی شرکت کی اجازت نہیں دی مگر اس کے ساتھ ہی جو لوگ اس میں خالص سنی رضوی شریک ہو گئے ہیں ان پر سخت حکم دینے کو بھی اچھا نہیں سمجھتا کہ جب ان کی شرکت کسی شرعی نقطۂ نظر سے ہو تو تکفیر کیا معنی تضلیل و تفسیق کا بھی شرعاً حکم نہیں دیا جاسکتا۔

اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فتویٰ ہے کہ اگر کفار کے مذہبی میلوں میں مسلمان بغرض تجارت چلا جائے تو شرعاً جائز ہے، سائل نے دریافت کیا کہ کافر و مرتد و مبتدع و بد مذہب و فاسق کو اگر جیسے ہیں ویسا ہی مانے تو ایسے لوگوں کو ابتداً بسلام کرنا، دوستی رکھنا وغیرہ وغیرہ کا کیا حکم ہے؟

اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ان کو بے ضرورت ابتدأ بسلام اور بلا وجہ شرعی مخالطت حرام، ان کے لئے افعال تعظیمی بالفاظ تعظیمی کا بھی یہی حکم فرمایا اور پھر فرمایا فاسق کا حکم آسان ہے مصالح دینیہ پر نظر کی جائے گی اس کے بعد فرمایا اور مرتد مبتدع سے بالکل ممانعت، ان سب کے بعد صاف صاف ارشاد فرمایا کہ ضرورت شرعیہ ہر جگہ مستثنیٰ ہے فان الضرورات تبیح المحظورات یعنی ضرورت شرعی سے ممنوع شرعی مباح ہو جاتا ہے میں اسے بہت تفصیل سے لکھنے کا قصد کرتا ہوں اللہ تعالیٰ مدد فرمائے۔

الغرض میں اپنوں کو جو خالصاً صحیح العقیدہ سچے سنی ہیں انھیں کافر فاسق گمراہ کہنا شرعی نقطۂ نظر سے ہرگز جائز نہیں رکھتا جو اس کے خلاف ہو وہ میرے خیال میں فقہ سے نابلد ہے جو مجھے اور دار العلوم منظر اسلام اور جماعت رضائے مصطفیٰ کو لیگی کہے وہ مفتری کذاب ہے کسی تحریر و تقریر سے وہ ہرگز ثابت نہیں کر سکے گا فقط۔ ع

من آنچہ شرط بلاغ ست باتو میگویم
تو خواہ از سخنم پند گیر و خواہ ملال

فقیر محمد حامد رضا قادری رضوی بریلوی غفرلہ

خادم آستانہ رضویہ وگدائے سجادہ عالیہ بریلی شریف

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں کہ

(۱)......مذہبی نقطۂ نظر سے پارلیمنٹری بورڈ کیسا ہے؟ اوراس کی شرکت اوراعانت وحمایت کا کیا حکم ہے؟

(۲)......اگرکسی عالم سے کوئی مذہبی سوال ہوتو اس کا کسی کی رورعایت سے جواب نہ دینا کیسا ہے بینوا و توجروا۔

الجواب:- گاندھی گردی کی نامبارک مردہ تحریکوں کے اواگون کی جون خلافت کمیٹی تھی اس کی ٹکٹی نکل جانے پر دوسری جون یونٹی بورڈ بدلی ،اب اسی نے تیسری جون مسلم لیگ پارلیمنٹری بورڈ کے نام سے جنم لیا ہے۔ ؎

بہر رنگے کہ خواہی می پوش

من انداز قدت رامی شناسم

بلاشبہ مسلم لیگ پارلیمنٹری بورڈ کانگریس کا طفل نوزائیدہ ہے،اس کے ارباب بست وکشاد وہی ہیں جو خلافت کمیٹی کے تھے،ان کی اسلام فروشیوں، کفرنوازیوں کے کارنامے "تحقیقات قادریہ" وغیرہ رسائل اہل سنت میں مفصل درج ہیں کس نے نہ دیکھا کہ بریلی میں جو پارلیمنٹری بورڈ کا جلسہ ہوا اس میں چوٹی کے وہابیہ دیوبندیہ خذلہم اللہ تعالی ہی بھرے ہوئے تھے وہی اس کے گل سرسبد واہل حل وعقد تھے جو جماعت اللہ ورسول کو گالیاں دینے والوں کی جماعت ہو اللہ ورسول اس سے بیزار وبری

ہیں (جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم) وہ ہرگز مسلمان کی جماعت کہلانے کا حق نہیں رکھتی اعلیٰ حضرت قبلہ قدس سرہ نے جو احکام قرآن وحدیث کے دلائل وبراہین کی روشنی میں خلاف کمیٹی کے متعلق دیئے تھے وہی پارلیمنٹری بورڈ کے متعلق ہیں۔

کیا عزیزان اہل سنت ان سے نابلد ہیں؟ کیا وہ ارشادات عالیہ فراموش کردینے کے قابل ہیں؟ فقیر اپنے زاویۂ نگاہ سے پارلیمنٹری بورڈ کو سخت نفرت کی نگاہ سے دیکھتا اور اس کے ساتھ تعاون وشرکت عمل، اس کی حمایت واعانت کو مذہبی نقطۂ نظر سے ناجائز وحرام جانتا ہے، الیکشن کی اہمیت ہرگز ناسخ احکام شریعت نہیں ہوسکتی۔ ے

من آنچہ شرط بلاغ ست باتو می گویم
تو خواہ از سخنم پند گیر و خواہ ملال

(۲)...... کسی مذہبی سوال کا بے عذر شرعی جواب نہ دینا گناہ ہے اس کے متعلق وعید شدید آئی ہے حدیث میں ہے:

"من سئل عن علم فکتمہ الجم بلجام النار یعنی جس سے کوئی مسئلہ پوچھا گیا اور اس نے اس کو چھپایا تو اس کے منہ پر آگ کی لگام چڑھائی جائے گی"

دوسری حدیث میں فرمایا:

"الساکت عن الحق شیطان اخرس یعنی حق سے خاموش

رہنے والا گونگا شیطان ہے"

مذہب میں رورعایت مداہنت حرام ہے قال تعالیٰ:

"وَدُّوا لَوْ تُدْهِنُ فَيُدْهِنُوْنَ یعنی وہ تو اس آرزو میں ہیں کہ کسی طرح تم نرمی کرو تو وہ بھی نرم پڑ جائیں" (کنز الایمان)

واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر محمد حامد رضا قادری رضوی بریلوی غفرلہ

خادم سجادہ وگدائے آستانہ رضویہ بریلی شریف

## چہ می فرمایند علمائے دین اندریں مسئلہ کہ

مسلمانے دیگر یک مسلمان معروف النسب را ناحق دشنامہائے ناسزا یعنی حرام زادہ و بد طینت گفت وزنے محصنہ پاکیزہ را متہم بزنا کرد و استفتائے شریعت را ہم انکار نماید یعنی چوں اورا عالمے گفت کہ برچنیں قول تو بحسب شرع فتوی باشد گفت کہ "من چندیں استفتہائے شرع را حدث کردہ برباد دادہ ام ونیز خواہم داد" پس بحسب شرع شریف ودین منیف چہ حکم دارد و مخالطت ومجالست باو روا باشد یا نہ بینوا توجروا.

الجواب:۔ سب وشتم مسلم بے وجہ شرعی سخت کبیرہ است حرام قطعی۔

قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم:

سباب المسلم فسوق دشنام دادن مسلمان را معصیت ست

کبیره رواه البخاری و مسلم والترمذی والنسائی وابن ماجة والحاکم عن ابن مسعود رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه''

وی فرمایند صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم:

''ساب المسلم کالمشرف علی الهلکة مسلم را دشنام دہندہ گویا در ہلاکت زنندہ رواہ الامام احمد و البزار عن عبد اللّٰہ بن عمرو رضی اللّٰہ تعالی عنهما بسند جید''

نیز می فرمایند صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم:

''من اذی مسلماً فقد اذانی ومن اذانی فقدا اذی اللّٰہ کسے کہ مسلمان را ایذا داد مابدولت را ایذا داد (سرت گردم و قربانت شوم) و ہرکہ مابدولت را ایذا داد منتقم حقیقی را ایذا داد (عز جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) رواہ الطبرانی فی الاوسط عن انس رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه بسند حسن''

واو تعالیٰ شانہ می فرماید:

''وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ''

وی فرید جل جلالہ:

''اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِى الدُّنْيَا

وَالاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَاباً مُّهِيناً لاریب کسانیکہ اللہ ورسول را

ایذا می دہند خدای ایشان رالعنت کردہ است در دنیا وآخرت

مہیا کردہ است مرایشان را عذاب دردناک وخوار کنندہ''

پس از فرمان حضور سرور دوجہاں علیہ التحیۃ والثنا کہ بروفق شکل اولست نتیجہ کہ حاصل شد'' من اذی مسلما فقد اذی اللّٰہ ''صغری کنیم وآیۃ کریمہ'' ان الذین یوذون الآیہ'' را کبری پنداریم نتیجہ بہیجہ برمی خیزد کہ برناحق شاتم مسلم بلا ہا بی ریزد و ہمچنیں است حکم قذف محصنہ کی بے حجت شرعیہ معصیت ست کبیرہ سزایش ہشتاد درہ و نامقبول شہادت ابدیت برآن طرہ۔

پس درصورت مستفسرہ ایں کس ناکس فاسق ست وبرفسقش خود قرآن ناطق:

"وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصِنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَاْتُوْا بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ فَاجْلِدُوْ

هُمْ ثَمٰنِيْنَ جَلْدَةً وَّلَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً اَبَداً وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ

اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْ بَعْدِ ذٰلِكَ وَ اَصْلَحُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ"

وآنچہ نسبت فتاوی شرعیہ چنیں وچناں گفت وبصریح استخفاف گل دیگر شگفت از اثم وفسوق بالا تاخت وسند آن کفر برجام ایمانش انداخت بتوبہ وانابت پرداز دوکلمہ شہادت بصدق قلب برزبان راند ورنہ عجب نے کہ شامت ایں کلمات کفر بسوے خاتمہ انجامد وبرہمیں ارتداد جان از دست بازد۔

در ''خلاصہ'' می فرماید:

"لوقال مرابا مجلس علم چہ کار اوقال من یقدر علی اداء ما یقولون یکفر اھ"

در ''عالمگیری'' ست:

"لو القی الفتوی علی الارض وقال ایں چہ شرعست کفراہ ملخصًا"

علامہ علی قاری علیہ رحمۃ الباری در ''شرح فقہ اکبر'' ارشاد می نماید:

"القی الفتوی علی الارض ای اھانۃ کما یشیر الیہ عبارۃ الا لقاء او قال ماذا الشرع ھذا کفراہ"

الحاصل ایں کس ناکس فاسق یعنی چہ فاش مرتدست ومخالطت ومجالست باو بالا جماع حرام وموجب ہزاراں آثام: و نسئل اللہ عفو والعافیۃ فی الدین و الدنیا و الآخرۃ واللہ سبحنہ و تعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم و احکم.

کتبہ محمدن المعروف بحامد رضا

کانہ لہ اللہ تعالیٰ بجاہ جنیبہ المجتبی علیہ افضل التحیۃ الثناء

# ترجمہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں کہ

ایک مسلمان نے ایک دوسرے معروف النسب مسلمان کو ناسزا گالیاں دیں یعنی

حرام زادہ اور بدطینت کہا اور ایک پاکباز محصنہ عورت کو زنا سے متہم کیا اور شرعی استفتاء کا بھی انکار کرتا ہے یعنی جب ایک عالم نے اس سے کہا کہ تیرے اس قول پر حسب شرع فتویٰ لگے گا اس نے کہا میں نے شریعت کے ایسے فتوؤں کو پھاڑ کر کے بہادیا اور بہادوں گا، پس ایسے شخص پر بحسب شریعت و دین منیف کیا حکم ہے؟ اس سے ملنا جلنا اس کے ساتھ نشست و برخاست جائز ہے یا نہیں؟ بیان کیجئے اور ثواب پایئے!

**الجواب**:- بلاوجہ شرعی کسی مسلمان کو گالی دینا برا بھلا کہنا حرام قطعی گناہ کبیرہ ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''مسلمان کو گالی دینا گناہ کبیرہ ہے اس حدیث کو امام بخاری و مسلم و ترمذی و نسائی و ابن ماجہ و حاکم نے ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کیا''

اور رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

''مسلمان کو گالی دینے والا ہلاکت میں پڑنے والا ہے اس کو امام احمد اور بزاز نے عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ سے سند جید سے روایت کیا''

نیز رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

''جس نے کسی مسلمان کو ایذا دیا اس نے مجھ کو ایذا دیا اور

جس نے مجھ کو ایذا دیا مالک حقیقی کو ایذا دیا (عز جلالہ وصلی
اللہ علیہ وسلم) اس حدیث کو طبرانی نے اوسط میں انس رضی
اللہ تعالیٰ عنہ سے سند حسن سے روایت کیا''

اور اللہ تعالیٰ جل شانہ فرماتا ہے:

''جو لوگ اللہ کے رسول ﷺ کو ایذا دیتے ہیں ان کے لئے
دردناک عذاب ہے''

نیز فرماتا ہے:

''جو شخص اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دیتا ہے اس پر دنیا اور
آخرت میں خدا کی لعنت ہے اس کے لئے دردناک اور دشوار
کن عذاب تیار کیا گیا ہے''

تو فرمان حضور سرور دو جہاں علیہ التحیۃ والثناء کے مطابق شکل اوّل پر نتیجہ حاصل ہوا ''من اذی مسلماً فقد اذی اللہ'' کو ہم صغریٰ بناتے ہیں اور آیت کریمہ ''ان الذین یوذون اللہ'' کو کبریٰ بناتے ہیں تو ایک صاف ستھرا روشن نتیجہ نکل آتا ہے کہ بلاوجہ شرعی کسی مسلمان کو گالی دینے والے پر مصائب نازل ہوتے ہیں۔

یہی حکم محصنہ پاکدامن عورت پر تہمت لگانے والے کا ہے کہ بلاوجہ شرعی معصیت کبیرہ ہے اور اس کی سزا اسّی کوڑے اور اس پر طرہ یہ کہ ہمیشہ کے لئے ''مردود الشہادہ'' رہے گا۔

تو صورت مستفسرہ میں یہ شخص فاسق اور خود قرآن اس فسق پر ناطق اور وہ جو اس نے فتویٰ شرعیہ کے بارے میں چین و چنابکا اور استخفاف صریح میں ایک اور ہی گل کھلایا اور گناہ و فسق کو بلائے طاق رکھ دیا، اثم و فسوق کے لئے بھی اونچی چھلانگ لگائی اور اپنے جامۂ ایمان پر کفر کی سند چسپا کر لی توبہ و استغفار کرے اور صدق دل سے کلمۂ شہادت زبان پر لائے ورنہ عجب نہیں کہ یہ کلمۂ کفر خاتمہ کی طرف پہنچے اور اسی ارتداد پر جان ہاتھ سے دھو بیٹھے۔

''خلاصہ'' میں فرماتے ہیں:

''اگر کسی نے یہ کہا: مجھے مجلس علم سے کیا کام، یا یہ کہا کہ ''کون قادر ہے اس کی ادائیگی پر جو یہ (علماء) لوگ کہتے ہیں کافر ہو گیا''

''عالمگیریہ'' میں ہے:

''اگر فتویٰ کو زمین پر پھینک دیا اور کہا یہ کیا شریعت ہے کافر ہو گیا اھ ملخصاً''

علامہ علی قاری ''شرح فقہ اکبر'' میں ارشاد فرماتے ہیں:

''فتویٰ کا زمین پر پھینکنا یعنی اہانت کرنا جیسا کہ ''القی'' کے لفظ سے اشارہ ہوتا ہے یا کہا کہ یہ کیا شرع ہے یہ کافر ہو گیا''

الحاصل یہ شخص فاسق اور کھلا مرتد ہے اور اس سے میل جول اور اس کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا بالاجماع حرام اور ہزاروں گناہوں کا موجب ہے:

| | |
|---|---|
| ونسل اللّٰہ العفو والعافیۃ | یعنی ہم اللہ سے بخشش وعافیت کا سوال |
| فی الدین والدنیا والآخرۃ | کرتے ہیں دین ودنیا اور آخرت میں |
| واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ | اور اللہ اس کی ذات پاک وبلند ہے |
| اعلم وعلمہ جلّ مجدہ | وہی زیادہ جانتا ہے اور اسی کا علم |
| اتم واحکم۔ | وبزرگی بلندی میں اکمل واحکم ہے۔ |

کتبہ محمد ن المعروف بحامد رضا

کانہ لہ اللّٰہ تعالیٰ بجاہ جلیبہ المجتبی علیہ افضل التحیۃ الثناء

